إِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ۚ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا

(بیشک اللہ اور اسکے فرشتے دُرود بھیجتے ہیں اس نبی پر، اے ایمان والو! ان پر دُرود اور خوب سلام بھیجو) احزاب، ۵۶

الصلوٰۃ والسلام علیک یا سیدی یا رسول اللہ وعلیٰ آلک واصحابک یا سیدی یا حبیب اللہ





# صلوا علی الحبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم

مؤلف

رانا محمد اقبال حسن توگیری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# إِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ

الاحزاب ۵۶

# يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا

بیشک اللہ اور اُس کے فرشتے
دُرود بھیجتے ہیں اس غیب بتانے والے (نبی) پر
اے ایمان والو! ان پر دُرود اور خوب سلام بھیجو۔

---

إِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا

(بیشک اللہ اور اسکے فرشتے دُرود بھیجتے ہیں اس نبی پر، اے ایمان والو! ان پر دُرود اور خوب سلام بھیجو) احزاب، ۵۶

الصلوٰۃ والسلام علیک یا سیدی یا رسول اللہ وعلیٰ آلک واصحابک یا سیدی یا حبیب اللہ

# صَلُّوْا عَلَی الْحَبِیْب

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم

مؤلف
رانا محمد اقبال احسن توگیری

# جملہ حقوق محفوظ


نام کتاب ........ صلوا علی الحبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم

مرتب و ناشر ........ رانا محمد اقبال حسن توگیروی

طابع ........ ملک محبوب الرسول قادری

پروف ریڈنگ ........ علامہ محمد ظہیر عباس قادری

تعداد ........ ایک ہزار

صفحات ........ ۴۰۰

کمپوزنگ ........ مدثر لطیف سعید

سن اشاعت اول ........ مارچ 2011ء، جمادی الاوّل 1432ھ

ہدیہ ........ دُعائے خیر و ایصال ثواب برائے امت محمدیہ ﷺ

باہتمام ........ اسلامک میڈیا سنٹر

27/A شیخ ہندی سٹریٹ داتا دربار مارکیٹ، لاہور

0321/0300-9429027, 042-372149407



رانا محمد اقبال حسن توگیروی (گولڈ میڈلسٹ)

صدر: بزمِ ذکرِ حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم

سکھیکی ضلع حافظ آباد۔ موبائل نمبر 0300-4666486




# حسن ترتیب


| نمبر شمار | عنوانات | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| ☆ | فیضانِ نظر | 9 |
| ☆ | انتساب | 10 |
| ☆ | ابتدائیہ | 11 |
| ☆ | انتخاب قصیدہ بردہ شریف | 13 |
| ☆ | رفعتِ رحمتِ کبریا دیکھئے | 15 |
| 1 | حمد باری تعالیٰ جل جلالہٗ | 17 |
| 2 | نعت شریف (اعلیٰ حضرت) | 18 |
| 3 | نعت شریف (مہاجر مکی) | 19 |
| 4 | درودِ ابراہیمی | 20 |
| 5 | اسماء الحسنیٰ جل جلالہٗ | 21 |
| 6 | اسماء النبی الکریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم | 26 |
| 7 | توغنی از ہر دو عالم | 32 |
| 8 | یا خیر من وفت | 33 |

| | | |
|---|---|---|
| 9 | یا صاحب الجمال | 34 |
| 10 | حرفِ آغاز | 35 |
| 11 | عربی نحو | 39 |
| 12 | آیہ درود کا تفسیری جائزہ | 41 |
| 13 | سلام بحضور خیر الانام | 83 |
| 14 | انعامات درودِ سلام | 85 |
| 15 | گنبد خضریٰ کی ٹھنڈی چھاؤں | 123 |
| 16 | گفتنی ناگفتنی سے اقتباس | 124 |
| 17 | درود وسلام واجب بھی مستحب بھی | 125 |
| 18 | کروڑوں درود وسلام | 141 |
| 19 | محبت کا ادب | 143 |
| 20 | درود پاک آبِ حیات ہے | 149 |
| 21 | اقوال مبارکہ از آبِ کوثر | 150 |
| 22 | درود پاک کے آداب | 171 |
| 23 | تیری رسالت عالم عالم | 172 |
| 24 | صلوٰۃ وسلام کی لغوی بحث | 173 |
| 25 | دہر میں وہ اللہ کا پرچم | 182 |
| 26 | صلوٰۃ وسلام بوقت اذان | 183 |
| 27 | سلام نیاز مندانہ | 191 |





| | | |
|---|---|---|
| 28 | درود شریف کی عبارت کا تحقیقی جائزہ | 192 |
| 29 | سلام عقیدت | 197 |
| 30 | دلائل الخیرات اور صاحب دلائل الخیرات | 199 |
| 31 | سلام بحضور امام المرسلین | 214 |
| 32 | درود پاک سے اعانت | 216 |
| 33 | خیر البشر پہ لاکھوں سلام | 227 |
| 34 | واقعات | 229 |
| 35 | صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہٖ وسلم | 273 |
| 36 | فضیلت درود وسلام | 274 |
| 37 | شہاب نامہ اور درود شریف کے اثرات | 305 |
| 38 | صل علی محمد (صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہٖ وسلم) | 311 |
| 39 | فضائل درود شریف، برکات وثمرات درود شریف | 313 |
| 40 | ایک غلطی کا ازالہ | 321 |
| 41 | عجائب الصلوٰۃ والسلام | 326 |
| 42 | سلام اعلیٰ حضرت | 339 |
| 43 | درود مستغاث | 355 |
| 44 | درودِ تاج | 364 |
| 45 | درودِ خضری | 368 |
| 46 | درود لکھی | 371 |

| | | |
|---|---|---|
| 47 | درود الفاتح | 375 |
| 48 | درودِ تنجینا | 377 |
| 49 | درود زیارت النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم | 379 |
| 50 | درود نجات وباء | 379 |
| 51 | درود صلوٰۃ النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم | 380 |
| 52 | درود غوث اعظم | 384 |
| 53 | درود حضوری | 385 |
| 54 | درود ثمرات | 386 |
| 55 | درود ہزارہ | 387 |
| 56 | ایک درود ایک خزانہ | 389 |
| 57 | ایک پسندیدہ درود شریف | 392 |
| 58 | صلوٰۃ السعادۃ | 393 |
| 59 | صلوٰۃ حل المشکلات | 394 |
| 60 | صلوٰۃ نقشبندیہ | 395 |
| 61 | صلوٰۃ السعادۃ | 396 |
| 62 | نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی زیارت | 397 |
| 63 | صلوٰۃ غوثیہ | 397 |
| 64 | درود شفاء | 397 |




# بفیضانِ نظر

امینِ نسبتِ چشتیہ تو گیرویہ

پیرومرشد، قطب زماں

صاحبزادہ

## غلام رسول توگیروی صاحب

سجادہ نشین: آستانہ عالیہ توگیرہ شریف، ضلع بہاولنگر

(حضرت کواب تک ۴۷ مرتبہ حج وعمرہ کی سعادت نصیب ہوچکی ہے)

# انتساب

میرے بچوں

## حافظ محمد شاہین اقبال

## محمد فیاض محمود

## محمد ممتاز محمود

............ اور ............

## دونوں بیٹیوں

............ کے نام ............

اس دُعا کے ساتھ

کہ

اللہ تعالیٰ ان کو محبت وشفاعتِ نبوی ﷺ عطا فرمائے۔ آمین!



# ابتدائیہ

اللہ تعالیٰ کا بے حدو بے حساب شکر کہ اس نے اپنے پیارے حبیب پاک صاحبِ لولاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی بارگاہِ عالی میں ہدیہ درود وسلام نذر کرنے کی سعادت بخشی۔ بے شک یہ سعادتِ عظمیٰ اس کی اپنی خاص کرم نوازی اور شفقت وعطا کا ہی خوبصورت ثمر ہے۔ اس وقت ساری امت زبوں حالی کا شکار ہے ہمیں انفرادی اور اجتماعی طور پر حضرت عبدالرحمٰن جامی قدس سرہٗ کی ہمنوائی میں سیّد الانبیاء وخاتم المرسلین حضور پرنور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمتِ بابرکت میں یہ استغاثہ عرض کرنا چاہیئے۔

زرحمت کن نظر برحالِ زارم یا رسول اللہ     غریبم، بے نوایم، خاکسارم یا رسول اللہ

''اے اللہ کے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم! میری تباہ حالی پر، کرم کی نظر فرمائیں، کہ میں غریب ہوں، بے آسرا ہوں، اور خاکِ نشیں ہوں''

زِداغِ ہجرِ تو کہ دِل فگارم یا رسول اللہ     بہارِ صد چمن در سینہ دارم یا رسول اللہ

''اے اللہ کے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم! آپ کی فرقت کے داغ سے میرا دل کیسا ریزہ ریزہ ہوا ہے، کہ سینکڑوں گلشنوں کی بہاروں کا تصور دل میں لئے ہوئے ہوں۔''

توئی تسکینِ دل آرامِ، جاں، صبر وقرارِ مَن     رُخِ پرنور! جانِ بے قرارم یا رسول اللہ

''اے اللہ کے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم! آپ صلی اللہ

تعالٰی علیہ وآلہٖ وسلم ہی کی ذاتِ گرامی دِل کا سکون، روح کا چین، میرا صبر اور دل کی ڈھارس ہے، آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہٖ وسلم کے نور سے بھرپور چہرہ میری بے قرار روح کا چین ہے۔"

توئی مولائے من، آقائے من، والی جانِ من　　توئی دانی کہ جز تو کس نہ دارم یا رسول اللہ

"آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہٖ وسلم ہی میرے آقا، میرے سرپرست اور میری جان کے مالک ہیں، آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہٖ وسلم جانتے ہیں کہ آپ کے علاوہ میرا کوئی نہیں ہے۔"

دمِ آخر نمائی جلوۂ دیدار جامی را　　زلطفِ تو ہمیں اُمید دارم یا رسول اللہ

"آخر وقت جامی کو اپنے دیدار کا جلوہ دکھا دیجئے، آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہٖ وسلم کی مہربانی سے اے اللہ کے رسول صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہٖ وسلم! میں یہی توقع رکھتا ہوں۔"

بے شک یہ سب کچھ اللہ پاک کی توفیق ہی سے ہے اور اس کے بغیر کچھ نہیں۔

اس کتاب کی ترتیب وتدوین اور اشاعت وترسیل کا مقصدِ وحید صرف اور صرف عاقبت و آخرت سنوارنے کی سعی ہے۔ اللہ تعالٰی اس کو قبول فرمائے۔ ہمارے اکابر، ہمارے اصاغر، اجداد کرام اور پوری امت کی مغفرت فرمائے۔ آمین

خیر اندیش

رانا محمد اقبال حسن توگیروی (گولڈ میڈلسٹ)

صدر: بزمِ ذکرِ حبیب صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم

سکھیکی ضلع حافظ آباد۔ موبائل نمبر 0300-4666486

# قَصِیدَہ بُردَہ شریف

از: شیخ العرب والعجم امام محمد شرف الدین بوصیری مصری شافعی رحمۃ اللہ علیہ

مَوْلَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَآئِمًا اَبَدًا
عَلٰی حَبِیْبِکَ خَیْرِ الْخَلْقِ کُلِّھِمِ

اے میرے مالک ومولیٰ درود وسلامتی نازل فرما ہمیشہ ہمیشہ تیرے پیارے حبیب پر جو تمام مخلوق میں افضل ترین ہیں۔

مُحَمَّدٌ سَیِّدُ الْکَوْنَیْنِ وَالثَّقَلَیْنِ
وَالْفَرِیْقَیْنِ مِنْ عُرْبٍ وَّمِنْ عَجَمِ

حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ سردار اور ملجاء ہیں دنیا وآخرت کے اور جن وانس کے اور عرب وعجم دونوں جماعتوں کے۔

فَاقَ النَّبِیّٖنَ فِیْ خَلْقٍ وَّ فِیْ خُلُقٍ
وَلَمْ یُدَانُوْہُ فِیْ عِلْمٍ وَّلَا کَرَمِ

آپ ﷺ نے تمام انبیاء علیہم السلام پر حسن واخلاق میں فوقیت پائی اور وہ سب آپ کے مراتب علم وکرم کے قریب بھی نہ پہنچ پائے۔

وَکُلُّھُمْ مِّنْ رَّسُوْلِ اللّٰہِ مُلْتَمِسٌ
غَرْفًا مِّنَ الْبَحْرِ اَوْ رَشْفًا مِّنَ الدِّیَمِ

تمام انبیاء علیہم السلام آپ ﷺ کی بارگاہ میں ملتمس ہیں آپ کے دریائے کرم سے ایک چلو یا باران رحمت سے ایک قطرے کے۔

وَكُلُّ اٰيٍ اَتَى الرُّسُلُ الْكِرَامُ بِهَا
فَاِنَّمَا اتَّصَلَتْ مِنْ نُّوْرِهٖ بِهِمٖ

تمام معجزات جو انبیاء علیہم السلام لائے وہ دراصل حضور ﷺ کے نور ہی سے انہیں حاصل ہوئے۔

وَقَدَّمَتْكَ جَمِيْعُ الْاَنْبِيَآءِ بِهَا
وَالرُّسُلِ تَقْدِيْمَ مَخْدُوْمٍ عَلٰى خَدَمِ

تمام انبیاء علیہم السلام نے آپ ﷺ کو (مسجد اقصیٰ میں) مقدم فرمایا مخدوم کو خادموں پر مقدم کرنے کی مثل۔

بُشْرٰى لَنَا مَعْشَرَ الْاِسْلَامِ اِنَّ لَنَا
مِنَ الْعِنَايَةِ رُكْنًا غَيْرَ مُنْهَدِمِ

اے مسلمانو! بڑی خوشخبری ہے کہ اللہ عزوجل کی مہربانی سے ہمارے لئے ایسا ستون عظیم ہے جو کبھی گرنے والا نہیں۔

فَاِنَّ مِنْ جُوْدِكَ الدُّنْيَا وَضَرَّتَهَا
وَمِنْ عُلُوْمِكَ عِلْمَ اللَّوْحِ وَالْقَلَمِ

یارسول اللہ ﷺ آپ کی بخششوں میں سے ایک بخشش دنیا و آخرت ہیں اور علم لوح وقلم آپ ﷺ کے علوم کا ایک حصہ ہے۔

وَمَنْ تَكُنْ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ نُصْرَتُهٗ
اِنْ تَلْقَهُ الْاُسْدُ فِيْٓ اٰجَامِهَا تَجِمِ

اور جسے آقائے دوجہاں ﷺ کی مدد حاصل ہو اسے اگر جنگل میں شیر بھی ملیں تو خاموشی سے سر جھکالیں۔

لَمَّا دَعَا اللّٰهُ دَاعِيْنَا لِطَاعَتِهٖ
بِاَكْرَمِ الرُّسُلِ كُنَّا اَكْرَمَ الْاُمَمِ

جب اللہ عزوجل نے اپنی طاعت کی طرف بلانے والے محبوب کو اکرم الرسل فرمایا تو ہم بھی سب امتوں سے اشرف قرار پائے۔



# رفعتِ رحمتِ کبریا دیکھئے

بارگاہِ نبوی ﷺ میں گل ہائے نعت

رفعتِ رحمتِ کبریا دیکھئے — چہرہ والضحیٰ دل رُبا دیکھئے
لائی باد صبا، بوئے شاہِ زمن — جلوہ احمدِ مجتبیٰ ﷺ دیکھئے
شہرِ طیبہ میں ہر اک کے دل کی صدا — مصطفیٰ، مصطفیٰ، مصطفیٰ ﷺ دیکھئے
وہ ہیں شمس الضحیٰ وہ ہیں بدر الدجے — نورِ انوارِ نورُ الہدیٰ دیکھئے
چارسو ان کے جلوے ہیں پھیلے ہوئے — روئے انور پہ جھومر سجا دیکھئے
بزم اقراء میں جبریل کی گفتگو — شہرِ مکہ میں غارِ حرا دیکھئے
یہ ہے سدرہ نشیں اور وہ رب کے قریں — شب اسراء کا پردہ اٹھا دیکھئے
ہیں صحابہ ستارے، قمر آپ ہیں — قدس میں مقتدی، مقتداء دیکھئے
میرے آقا کے خادم شہنشاہِ کل — مظہرِ مصطفیٰ ﷺ، مرتضیٰ دیکھئے
جو بھی دیکھے تجھے بس وہ کہتا رہے — صورتِ مصطفیٰ ﷺ حق نما دیکھئے
آپ کے جد اعلیٰ کا فیضان ہے — آب زمزم پہ یہ جمگھٹا دیکھئے
میں ہوں خادم ترا اور تری آل کا — شہرِ طیبہ میں مجھ کو بلا دیکھئے
ہے مری یہ دعا اور یہی التجا — اپنی امت کو خیر الوریٰ ﷺ دیکھئے
قادری ہی نہیں تیرا مدح سرا — بو حنیفہ و غوث و رضا دیکھئے

نتیجہ فکر: محمد محبوب الرسول قادری 0300/0321-9429027

الٰہی تا بود خورشید و ماہی
چراغِ چشتیاں را روشنائی

اگر گیتی سراسر باد گیرد
چراغِ چشتیاں ہرگز نمیرد



## حمد باری تعالیٰ جل جلالہ

مُشتِ گل کو آدم زندہ بنا دیتا ہے کون؟
دل میں احساسات کی شمعیں جلا دیتا ہے کون؟
ہاتھ کس کا شب کی زلفوں میں پروتا ہے نجوم؟
صبح کے رخسار پر سورج سجا دیتا ہے کون؟
آتی ہے دشت و چمن سے سانس لینے کی صدا
دفعتاً خوابیدہ مٹی کو جگا دیتا ہے کون؟
آدمی تو دانہ بوتا ہے بطون کشت میں
لیکن اس کو خوشہ زریں بنا دیتا ہے کون؟
کس کا دست نقش گر مٹی پہ کرتا ہے عمل؟
فرش پر خوش رنگ تصویریں بچھا دیتا ہے کون؟
کون رکھ دیتا ہے شب کو نطق بلبل میں غزل؟
صبح دم کلیوں میں چھپ کر مسکرا دیتا ہے کون؟
جب مسافر کے قدم رک جائیں، ہمت ٹوٹ جائے
منزلِ امید پر آ کر صدا دیتا ہے کون؟
کس کا پا کر اذن طوفانوں کے رکتے ہیں قدم؟
ڈوبتی کشتی کو ساحل سے لگا دیتا ہے کون؟

جس کے دریا میں سفینوں کی طرح رہتے ہیں ہم
ہاں اسی نادیدہ قوت کو خدا کہتے ہیں ہم

(عاصی کرنالی)

# نعمتیں بانٹتا جس سمت وہ ذیشان گیا

نعمتیں بانٹتا جس سمت وہ ذیشان گیا
ساتھ ہی منشیِ رحمت کا قلمدان گیا
لے خبر جلد کہ غیروں کی طرف دھیان گیا
میرے مولیٰ مرے آقا ترے قربان گیا
دل ہے وہ دل جو تری یاد سے معمور رہا
سر ہے وہ سر جو ترے قدموں پہ قربان گیا
انہیں جانا انہیں مانا نہ رکھا غیر سے کام
للہ الحمد میں دنیا سے مسلمان گیا
آہ وہ آنکھ کہ ناکامِ تمنا ہی رہی
ہائے وہ دل جو ترے در سے پر ارمان گیا
اور تم پر میرے آقا کی عنایت نہ سہی
نجدیو! کلمہ پڑھانے کا بھی احسان گیا
آج لے اُن کی پناہ آج مدد مانگ اُن سے
پھر نہ مانیں گے قیامت میں اگر مان گیا
جان و دل ہوش و خرد سب تو مدینے پہنچے
تم نہیں چلتے رضا سارا تو سامان گیا

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ



# نعت رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم

کرکے نثار آپ پر گھر بار یارسول
اب آ پڑا ہوں آپ کے دربار یارسول
عالم نہ متقی ہوں نہ زاہد نہ پارسا
ہوں امتی تمہارا گنہگار یارسول
دونوں جہاں میں مجھ کو وسیلہ ہے آپ کا
کیا غم ہے گرچہ ہوں میں بہت خوار یارسول
ذات آپ کی تو رحمت و شفقت ہے سر بسر
میں گرچہ ہوں تمام خطاوار یارسول
کیا ڈر ہے اس کو لشکر عصیاں و جرم سے
تم سا شفیع ہو جس کا مددگار یارسول
ہو آستانہ آپ کا امداد کی جبیں
اور اس سے زیادہ کچھ نہیں درکار یارسول

(حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ)





# انا النبی لا کذب
# انا ابن عبد المطلب



حدیث

ہاں میں (خدا کا) نبی ہوں اس میں ذرہ بھر جھوٹ نہیں
ہاں میں ہی عبد اللہ بن عبد المطلب کا فرزندِ دلبند ہوں

## نوازشِ دلِ ماکن کہ دل نواز توئی

میرے دل پر بھی کرم ہو کہ دلوں کو نوازنا آپ کی فطرت ہے

## بساز کارِ غریباں کہ کارساز توئی

ہم غریبوں کا کام بھی بنا دیں کہ کارسازی آپ ہی فرماتے ہیں



# اَسماء الحُسنیٰ

یہ اللہ تعالیٰ کے مقدس نام ہیں جن کے متعلق خود ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ اچھے نام اللہ تعالیٰ کے ہی ہیں پس اسے ان ناموں سے یاد کرو یعنی اللہ تعالیٰ کو اس کے ناموں سے پکارنا عین عبادت ہے۔ اللہ تعالیٰ کے ناموں کے ورد کا ثبوت اس حدیث سے بھی ملتا ہے جو حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالی عنہ سے مروی ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ بیشک اللہ تعالیٰ کے ننانوے نام ہیں جو کوئی اسے ان ناموں سے یاد کرے گا وہ جنتی ہوگا۔ یعنی جو کوئی اللہ تعالیٰ کو ان ناموں سے پکارتا ہے اللہ تعالیٰ اسے آخرت میں جنت میں داخل کرے گا۔ پس معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ کے یہ نام بڑی اہمیت اور فضیلت کے حامل ہیں کیونکہ اسماء الحسنٰی اضافہ رزق، حصولِ برکت، شفائے امراض، رفعِ حاجات، رفع غربت وتنگدستی، رفعِ آسیب، حصول رحمت، ، دین وایمان کی سلامتی گویا کہ دین ودنیا میں کامیابی کیلئے بہت ہی مجرّب ہے لہٰذا نماز فجر کی تلاوت کے بعد ان ناموں کو ایک مرتبہ پڑھنے کا معمول بنا لینا بہت ہی بہتر اور دینی ودنیاوی نقطہ نظر سے فائدہ مند ہوگا۔

اسماء الحسنٰی کا وظیفہ بزرگان دین اور اولیاء عظام کے معمولات میں سے ہے۔ بے شمار صوفیاء کرام اور اولیاء عظام نے ان مقدس ناموں کو پڑھ کر قرب الٰہی کی معرفت حاصل کی۔ لہٰذا اگر کوئی صدق دل سے ان اسماء کو روزانہ ایک سو مرتبہ ایک سال تک پڑھے تو اس پر معرفت کی راہ کھل جائے گی اور وہ اس راہ پر گامزن ہو جائے گا جس پر چل کر روحانیت حاصل ہوتی ہے۔

اگر کسی شخص کو کوئی حاجت پیش ہو تو اسے چاہیے کہ اسماء الحسنیٰ کو روزانہ ۴۱ مرتبہ چالیس دن تک پڑھے اور آخری روز اللہ تعالیٰ کے حضور سجدہ ریز ہو کر اپنی حاجت پیش کرے تو انشاء اللہ' اللہ تعالیٰ کے ناموں کے وظیفہ کی برکت سے اس کی حاجت پوری ہو گی۔

ہر نام کو روزانہ دس مرتبہ پڑھنے سے تندرستی قائم رہے گی اور ہر نیک کام کی توفیق حاصل ہو گی۔ گھر میں برکت پیدا ہو گی۔ شیطانی حملوں سے حفاظت رہے گی۔ اللہ کی یاد کی طرف دل خوب مائل ہو گا۔ عزت اور دولت میں اضافہ ہو گا۔ لوگوں کے دلوں میں قدر اور محبت پیدا ہو گی اور سب سے بڑھ کر یہ فائدہ حاصل ہو گا کہ اس کا خاتمہ بالخیر ہو گا۔ قبر اور آخرت کی منازل میں بے حد آسانی پیدا ہو گی۔ المختصر اسماء الحسنیٰ ہر لحاظ سے فلاح دین اور نجات کا ذریعہ ہیں۔





# اسماء الحسنیٰ جل جلالہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| اللہ جل جلالہ | الرحمٰن جل جلالہ | الرحیم جل جلالہ | الملک جل جلالہ |
| القدوس جل جلالہ | السلام جل جلالہ | المؤمن جل جلالہ | المہیمن جل جلالہ |
| العزیز جل جلالہ | الجبار جل جلالہ | المتکبر جل جلالہ | الخالق جل جلالہ |
| الباری جل جلالہ | المصور جل جلالہ | الغفار جل جلالہ | القہار جل جلالہ |
| الوہاب جل جلالہ | الرزاق جل جلالہ | الفتاح جل جلالہ | العلیم جل جلالہ |
| القابض جل جلالہ | الباسط جل جلالہ | الخافض جل جلالہ | الرافع جل جلالہ |
| المعز جل جلالہ | المذل جل جلالہ | السمیع جل جلالہ | البصیر جل جلالہ |
| الحکم جل جلالہ | العدل جل جلالہ | اللطیف جل جلالہ | الخبیر جل جلالہ |
| الحلیم جل جلالہ | العظیم جل جلالہ | الغفور جل جلالہ | الشکور جل جلالہ |
| العلی جل جلالہ | الکبیر جل جلالہ | الحفیظ جل جلالہ | المقیت جل جلالہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلْحَسِیْبُ جل جلالہ | اَلْجَلِیْلُ جل جلالہ | اَلْکَرِیْمُ جل جلالہ | اَلرَّقِیْبُ جل جلالہ |
| اَلْمُجِیْبُ جل جلالہ | اَلْوَاسِعُ جل جلالہ | اَلْحَکِیْمُ جل جلالہ | اَلْوَدُوْدُ جل جلالہ |
| اَلْمَجِیْدُ جل جلالہ | اَلْبَاعِثُ جل جلالہ | اَلشَّهِیْدُ جل جلالہ | اَلْحَقُّ جل جلالہ |
| اَلْوَکِیْلُ جل جلالہ | اَلْقَوِیُّ جل جلالہ | اَلْمَتِیْنُ جل جلالہ | اَلْوَلِیُّ جل جلالہ |
| اَلْحَمِیْدُ جل جلالہ | اَلْمُحْصِیْ جل جلالہ | اَلْمُبْدِیْ جل جلالہ | اَلْمُعِیْدُ جل جلالہ |
| اَلْمُحْیِیْ جل جلالہ | اَلْمُمِیْتُ جل جلالہ | اَلْحَیُّ جل جلالہ | اَلْقَیُّوْمُ جل جلالہ |
| اَلْوَاجِدُ جل جلالہ | اَلْمَاجِدُ جل جلالہ | اَلْوَاحِدُ جل جلالہ | اَلْاَحَدُ جل جلالہ |
| اَلصَّمَدُ جل جلالہ | اَلْقَادِرُ جل جلالہ | اَلْمُقْتَدِرُ جل جلالہ | اَلْمُقَدِّمُ جل جلالہ |
| اَلْمُؤَخِّرُ جل جلالہ | اَلْاَوَّلُ جل جلالہ | اَلْاٰخِرُ جل جلالہ | اَلظَّاهِرُ جل جلالہ |
| اَلْبَاطِنُ جل جلالہ | اَلْوَالِیْ جل جلالہ | اَلْمُتَعَالِیْ جل جلالہ | اَلْبَرُّ جل جلالہ |
| اَلتَّوَّابُ جل جلالہ | اَلْمُنْتَقِمُ جل جلالہ | اَلْعَفُوُّ جل جلالہ | اَلرَّءُوْفُ جل جلالہ |
| مَالِکُ الْمُلْکِ جل جلالہ | ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ جل جلالہ | اَلْمُقْسِطُ جل جلالہ | |



| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلْجَامِعُ جل جلالہ | اَلْغَنِیُّ جل جلالہ | اَلْمُغْنِیْ جل جلالہ | اَلْمُعْطِیْ جل جلالہ |
| اَلْمَانِعُ جل جلالہ | اَلضَّارُّ جل جلالہ | اَلنَّافِعُ جل جلالہ | اَلنُّوْرُ جل جلالہ |
| اَلْهَادِیْ جل جلالہ | اَلْبَدِیْعُ جل جلالہ | اَلْبَاقِیْ جل جلالہ | اَلْوَارِثُ جل جلالہ |
| | اَلرَّشِیْدُ جل جلالہ | اَلصَّبُوْرُ جل جلالہ | |



# اسماء النبی الکریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم

قرآن واحادیث سے ماخوذ امام الانبیاء سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے اسماء مبارک جو اہل ایمان کیلئے سرمایہ حیات دنیوی واُخروی ہیں اور ایمان وروحانی درجات کیلئے مجرب وظیفہ ہیں۔ ان اسماء کو جو شخص روزانہ پڑھتا ہے اس کا تعلق بالرّسالت مضبوط ہوجاتا ہے اور یہ تعلق مقصود مومن اور جان ایمان ہے اور ان اسماء سے شان مصطفوی اور مقام محمدی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی معرفت حاصل ہوتی ہے۔ کیونکہ ہر صفاتی نام حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی شان پر دلالت کرتا ہے اور جیسے جیسے مقام محمدی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سمجھ میں آتا ہے تو دل میں عشق مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے جذبات اسی طرح نشوونما پاتے ہیں اور عشقِ مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے ایمانی وانسانی راز کھلتے ہیں ۔

جب عشق سکھاتا ہے آداب خود آگاہی
کھلتے ہیں غلاموں پر اسرار شہنشاہی

جو شخص حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو سوتے وقت ہر روز باوضو نہایت ہی محبت وشوق سے ان ناموں سے یاد کرے تو اللہ تعالیٰ اسے خواب میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت سے نوازے گا کیونکہ بزرگان دین نے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے اسماء گرامی کو زیارت النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے لئے بہت اکسیر قرار دیا ہے اور جب زیارت رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی سعادت اور شرف حاصل ہوتا ہے تو فیوضات روحانی کے دروازے کھل جاتے ہیں۔



ہر نام کے شروع میں سیدنا اور اس کے بعد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم لکھ دیا ہے کیونکہ اس طریقہ سے پڑھنے سے افادیت میں کثیر اضافہ ہوجاتا ہے۔ کیونکہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ''انا سید ولد ادم'' فرما کر اعلان کیا کہ میں سید اولاد آدم ہوں لہٰذا حضور کی تکریم وتعظیم کیلئے سیدنا کے لفظ کا اضافہ کیا جانا موزوں اور مقبول ہے۔

حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اللہ کے حکم سے فرمایا ''انا سید العالمین'' میں سارے جہانوں کا سردار ہوں اور نام محمدی کے ذکر اور سماعت کے وقت درود شریف پڑھنے کا حکم کتب احادیث میں موجود ہے۔ اس حکم کی تعمیل کیلئے ہر نام کے بعد صلی اللہ علیہ وسلم لکھ دیا ہے تاکہ بار بار اس درود کے پڑھنے سے درود شریف کی برکات بھی حاصل ہوں۔



# اسماء النبی الکریم صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اللھم صل وسلم وبارک علی من اسمہ

| | | |
|---|---|---|
| سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا احمد صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا حامد صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا محمود صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا قاسم صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا عاقب صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا فاتح صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا خاتم صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا حاشر صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا ماحٍ صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا داعٍ صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا سراج صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا منیر صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا رشید صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا بشیر صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا نذیر صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا ہادٍ صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا مہدٍ صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا رسول صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا نبی صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا طٰہٰ صلی اللہ علیہ وسلم |



| | | |
|---|---|---|
| سیدنا یٰس صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا مزمل صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا مدثر صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا شفیع صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا خلیل صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا کلیم اللہ صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا حبیب اللہ صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا مصطفٰی صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا مرتضٰی صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا مجتبٰی صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا ناصر صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا منصور صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا حافظ صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا شہید صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا عادل صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا حکیم صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا مطیع صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا مجیب صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا شاہد صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا مشہود صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا مذکر صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا امین صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا تہامی صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا حسیب صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا ہاشمی صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا حجازی صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا خاتم الرسل صلی اللہ علیہ وسلم |

| | | |
|---|---|---|
| سیدنا ولی صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا قریشی صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا امی صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا کریم صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا متین صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا عزیز صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا رؤف صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا رحیم صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا یتیم صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا طیب صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا طاہر صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا محرم صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا مبشر صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا نبی الرحمۃ صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا مطہر صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا قوی صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا شاف صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا مقتصد صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا مصدق صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا مصباح صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا حق صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا مبین صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا اول صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا آخر صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا ظاہر صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا باطن صلی اللہ علیہ وسلم |



| | | |
|---|---|---|
| سیدنا آمر صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا صادق صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا حفی صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا ناہ صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا شکور صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا ترازی صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا صفی اللہ صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا نجی اللہ صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا عبد اللہ صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا شہیر صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا مامون صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا سید صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا معلوم صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا قریب صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا حم صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا منج صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا مدعو صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا مکرم صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا کامل صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا طس صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا احید صلی اللہ علیہ وسلم |
| سیدنا وحید صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا قیم صلی اللہ علیہ وسلم | سیدنا مقتف صلی اللہ علیہ وسلم |

تو غنی از ہر دو عالم من فقیر

روزِ محشر عذر ہائے من پذیر

در حسابم را تو بینی ناگزیر

از نگاہ مصطفیٰ پنہاں بگیر

**علامہ محمد اقبال** رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

اے اللہ العلمین! تیری ذات دو جہانوں سے بے نیاز ہے جبکہ میں تہی دست (تیرے فضل کا) محتاج ہوں۔ لہٰذا قیامت کے روز میرے گناہوں کے ضمن میں میری عذر خواہیاں قبول فرما لینا اور اگر تو میرا حساب لینا ضروری سمجھے تو حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی نظروں سے چھپا کر لینا۔





روضہ رسالتمآب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم

کے مواجہہ شریف کی جالیوں پر کندہ

# نعتیہ اشعار

يَا خَيْرَ مَنْ دُفِنَتْ فِي التُّرْبِ أَعْظُمُهُ

فَطَابَ مِنْ طِيبِهِنَّ الْقَاعُ وَالْأَكَمُ

نَفْسِي الْفِدَاءُ لِقَبْرٍ أَنْتَ سَاكِنُهُ

فِيهِ الْعَفَافُ وَفِيهِ الْجُودُ وَالْكَرَمُ

ترجمہ:

اے بہتران سب سے جن کے اجسادِ شریفہ خاک میں مدفون ہوئے ہیں اور ان کی خوشبو سے جنگل اور پہاڑ مہک گئے ہیں میری جان اس پاک قبر پر فدا جس میں آپ سکونت فرما ہیں اس قبر شریف میں پرہیزگاری ہے اور اسی میں جود اور کرم ہے



یا صاحب الجمال و یا سید البشر

من وجھک المنیر لقد نور القمر

لا یمکن الثناء کما کان حقہ

بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

﴾ حافظ شیرازی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ﴿





بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# حرف آغاز

ہم سب جانتے ہیں کہ قرآن کریم ہماری مقدس کتاب ہے اور مکمل ضابطہ حیات ہے۔ قرآن کریم کا ہر حکم اللہ کے بندوں کے لئے عمل پیرا ہونے کے لئے ہے۔ لیکن رب کائنات کا ایک حکم ایسا بھی ہے جس پر خالق کائنات خود بھی عمل پیرا ہے اور وہ ہے "بے شک اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں غیب کی خبریں بتانے والے (نبی) پر۔ اے ایمان والو تم بھی ان پر درود اور خوب سلام بھیجو" معلوم ہوا انسان کا ہر نیک عمل رد ہوسکتا ہے لیکن جو کام اللہ تعالیٰ اور اس کے ملائکہ انجام دے رہے ہیں اس کے رد یا غیر مقبول ہونے کا ذرہ برابر بھی احتمال نہیں ہے۔

مروی ہے کہ رسولِ اکرم نور مجسم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں کسی نے عرض کیا ''یا رسول اللہ! میں سچا مومن کب بنوں گا'' فرمایا ''تو جب اللہ تعالیٰ سے محبت کرے گا'' اس نے عرض کیا ''میرے آقا! میری محبت اللہ تعالیٰ سے کب ہوگی'' فرمایا ''جب تو اس کے رسول سے محبت کرے گا'' (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم)۔ پھر عرض کیا ''اللہ تعالیٰ کے حبیب سے میری محبت کب ہوگی'' فرمایا جب تو ان کے طریقے پر چلے گا، اور ان کی سنت کی پیروی کرے گا اور ان سے محبت کرنے والوں کے ساتھ محبت کرے گا اور ان سے بغض رکھنے والوں کے ساتھ تو بغض رکھے گا، اور کسی سے محبت کرے تو ان کی وجہ سے کرے اور اگر کسی سے عداوت رکھے تو ان کی وجہ سے رکھے۔

پھر فرمایا ''لوگوں کا ایمان ایک جیسا نہیں، بلکہ جس کے دل میں میری

محبت جتنی زیادہ ہوگی اتنا ہی اس کا ایمان قوی ہوگا، یوں ہی لوگوں کا کفر ایک جیسا نہیں، بلکہ جس کے دل میں میرے متعلق بغض زیادہ ہوگا اس کا کفر بھی اتنا ہی بڑا ہو گا''۔ پھر فرمایا ''خبردار! جس کے دل میں میری محبت نہیں اس کا ایمان نہیں، خبردار! جس کے دل میں میری محبت نہیں اس کا ایمان ہی نہیں ہے، خبردار! جس کے دل میں میری محبت نہیں اس کا ایمان ہی نہیں!''

رؤف و رحیم نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے محبت دوزخ سے بچنے کا ذریعہ ہے۔ بخاری و مسلم کی روایت ہے حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ مجھے اس ذات کی قسم ہے، جس کے دست قدرت میں محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی جان ہے تم میں سے کوئی بھی اس وقت تک مومن نہیں ہوسکتا جب تک میں اس کے نزدیک والد، اس کے بیٹے اور تمام لوگوں سے زیادہ محبوب نہ ہو جاؤں۔ ہر چیز کی ایک روح ہوتی ہے اسی طرح عبادات کی بھی ایک روح ہے وہ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی محبت اور عشق ہے۔

اللہ تعالیٰ کی معرفت کا راستہ بجز محبت و عشق کے طے ہو ہی نہیں سکتا اور اس میں جو لطف و سرور اور کیف و مستی ہے اس کا اندازہ ہی نہیں لگایا جا سکتا۔ عام طور پر جس کے پاس کوئی چیز ہو اسے یہ اعلان کرنا ہی پڑتا ہے کہ میری دوکان پر فلاں فلاں سودا اور فلاں فلاں چیز موجود ہے اسے ہر ایک کو بتانا پڑتا ہے۔ لیکن! کچھ چیزیں ایسی بھی ہوتی ہیں کہ آپ انہیں ہر حال میں چھپانے کی کوشش کریں ان پر ہزار پردے ڈالیں اور ان کو ظاہر کرنے سے اجتناب کریں لیکن اس چیز کی فطرت ہی ایسی ہوتی ہے کہ وہ چھپ نہیں سکتی۔ عطار ہزار کوشش کرلے اسکی دوکان پر لگا تالا بھی اندر پڑی کستوری و گلاب کی خوشبو کو پھیلنے سے نہیں روک سکتا۔ محبت کی فطرت بھی ایسی ہے۔ جذبہ محبت ہو تو وہ چھپ نہیں سکتا کسی نہ کسی طرح ظاہر ہو کر رہتا ہے۔



جنہوں نے حسنِ مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا اور ان جلووں میں گم ہو کر رہ گئے وہ کیوں نہ کہیں:

کروں تیرے نام پہ جاں فدا ۔۔۔ نہ بس ایک جاں دو جہاں فدا
دو جہاں سے بھی نہیں جی بھرا ۔۔۔ کروں کیا کروڑوں جہاں نہیں

حضرت بایزید بسطامی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا ارشاد مبارک ہے کہ عام مومنوں کے مقام کی انتہا ولیوں کے مقام کی ابتدا ہے۔ ولیوں کے مقام کی انتہا شہیدوں کے مقام کی ابتدا ہے۔ شہیدوں کے مقام کی انتہا صدیقوں کے مقام کی ابتدا ہے۔ صدیقوں کے مقام کی انتہا نبیوں کے مقام کی ابتدا ہے۔ نبیوں کے مقام کی انتہا رسولوں کے مقام کی ابتدا ہے۔ رسولوں کے مقام کی انتہا اولوالعزم کے مقام کی ابتدا ہے۔ اولوالعزم کے مقام کی انتہا حبیب خدا حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے مقام کی ابتدا ہے اور حبیب خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے مقام کی انتہا اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی جانتا ہی نہیں ہے۔

سیدنا امام ربانی حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں ''میں اللہ تعالیٰ کے ساتھ اس لئے محبت کرتا ہوں کہ وہ میرے آقا کا رب ہے۔''

اللہ تعالیٰ کے محبوب نبی حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں ''قیامت کے دن لوگوں میں سے میرے زیادہ قریب وہ ہوگا جس نے دنیا میں مجھ پر درود پاک زیادہ پڑھا ہوگا'' گویا پیارے آقا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی قربت کا راستہ خود ہی بتا دیا۔ تو معلوم ہوا کہ درود پاک ایک ایسی عبادت ہے جو اللہ تعالیٰ کے محبوب نبی سردار دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی محبت کی مظہر ہے اور قربت کی نشانی ہے۔ حصول برکت، ترقی معرفت اور حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی قربت کے لئے درود سلام سے بہتر کوئی ذریعہ نہیں ہے۔ یقیناً سرکارِ مدینہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود وسلام بھیجنے کے بے شمار فضائل و برکات ہیں

ان کو احاطہ تحریر میں لانا ممکن نہیں۔ دن ہو یا رات ہمیں اپنے محسن وغمگسار آقا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود وسلام کے پھول نچھاور کرتے ہی رہنا چاہیے اس میں کوتاہی نہیں کرنا چاہیے۔ یوں بھی سرکار مدینہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ہم پر بے شمار احسانات ہیں لہٰذا محبت اور عقیدت کا یہی تقاضا ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی یاد اور درود وسلام سے کبھی غفلت نہ کی جائے۔

درود شریف کے فضائل میں بے شمار کتب تصنیف ہو چکی ہیں۔ قلم کی روشنائی تو ختم ہو سکتی ہے۔ بیان کے الفاظ بھی ختم ہو سکتے ہیں مگر فضائل درود وسلام کا احاطہ نہیں ہو سکتا۔ مجھے یقین ہے کہ میرے کچھ مہربان اس کتاب کے مندرجات کو تنقید کی عینک لگا کر پڑھیں گے۔ ان کی خدمت میں نہایت ادب سے گذارش ہے۔

اللہ کی ہر چیز ہے دلدار کی خاطر     ہر چیز کو تخلیق کیا سرکار کی خاطر
ہر بات سے تنقید کا پہلو نہ نکالو     محبوب تو ہوتے ہیں فقط پیار کی خاطر

درود پاک کی فضیلت وعظمت کو احاطہ تحریر میں لانا میرے لیے ناممکن ہے۔ محترم ماسٹر محمد حق نواز شاہد صاحب کے حکم کی تعمیل اور ان کی خصوصی توجہ سے یہ کام شروع کیا ہے۔ میں اپنے تمام معاونین کا انتہائی مشکور ہوں، خصوصاً ملک محبوب الرسول قادری صاحب کا کہ جن کی رہنمائی سے یہ کام پایہ تکمیل تک پہنچا۔ خیر اور بھلائی کی بات تو یقیناً اللہ تعالیٰ اور اس کے محبوب نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر محمول ہوگی اور جتنی بھی خامیاں اور کوتاہیاں ہیں وہ بس میرے حصے کی ہیں ان سے چشم پوشی فرمائیں اور یہی دعا فرمائیں کہ ہمارا خاتمہ ایمان پر ہو۔

خیر اندیش

رانا محمد اقبال حسن توگیروی (گولڈ میڈلسٹ)
صدر بزم ذکرِ حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم
سکھیکی ضلع حافظ آباد۔ موبائل نمبر 0300-4666486



# عربی نحو

حضرت احمد شہاب الدین بن علی دجانی حسینی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ابتدا ہی سے علم نحو سے ناواقف تھے، آپ مسجد اقصیٰ میں اپنے خلوت کدے میں تھے کہ رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی کشف کی حالت میں زیارت ہوئی۔ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا "اے احمد نحو سیکھ لو" فرماتے ہیں کہ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم مجھے نحو سکھا دیں۔ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے چند اصول ارشاد فرمائے۔

جب آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم تشریف لے جانے لگے تو خلوت خانے کے دروازے تک آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے پیچھے گیا اور عرض کی "الصلوۃ والسلام علیك یا رسول اللّٰہ" میں نے رسول کے لام پر پیش پڑھا۔ سرکار عالی وقار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''میں تمہیں ابھی بتا رہا تھا کہ خلافِ قاعدہ عربی مت بول'' یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے لام پر زبر کہو۔ (جامع الکرامات اولیاء جلد دوم، علامہ نبہانی)

یا کہ بعد رسول مضاف ہے اور لفظ اللہ مضاف الیہ ہے۔ عربی کا قاعدہ ہے کہ جب لفظ ندا مضاف پر آ جائے تو اس پر زبر پڑھتے ہیں۔ یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم یا حبیب اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم یا شفیع المذنبین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پڑھتے اور لکھتے وقت رسول کے لام، حبیب کے ب اور شفیع

کے ع پر حرف ندا کی وجہ سے زبر پڑھا جائے گا۔ اس قاعدہ کی رو سے رسول کے لام پر پیش غلط ہے۔

اسی طرح جو درود شریف "اَللّٰھُمَّ" سے شروع ہو وہاں "سلم" کے لام کے نیچے زیر آئے گا یعنی اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَ (سَ لِ مْ) سَلِّمْ اور جہاں درود شریف بغیر اَللّٰھُمَّ کے شروع ہو وہاں سلم کے لام پر زبر آئے گا۔ جیسے درودِ خضری میں ''صَلَّ اللّٰہُ عَلٰی حَبِیْبِہٖ وَ آلِہٖ سَلَّمْ وَ (سَ لَّ مْ)''

درود شریف کا ورد کرنے والے حضرات ان قواعد کا خاص خیال رکھیں۔



جو عاشقِ رسول صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم ہوتا ہے اسے درود وسلام پڑھنے سے وہ لذت وشیرینی حاصل ہوتی ہے جو اس کی روح کو تقویت پہنچاتی ہے۔ ''فیضانِ سنت''



# آیہ درود کا تفسیری جائزہ

اِنَّ اللّٰہَ وَ مَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ ؕ یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا ۝(الاحزاب ۳۳:۵۶)

''بے شک اللہ اور اس کے فرشتے نبی پر درود بھیجتے ہیں۔ اے ایمان لانے والو! تم بھی ان پر خوب اور خوب درود وسلام بھیجو۔''

## تفسیر نعیمی

(مفتی احمد یار خاں نعیمی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ)

یہ آیت کریمہ بھی حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کی صریح نعت ہے۔ اس میں مسلمانوں کو اس ذات پاک پر درود شریف پڑھنے کا حکم دیا گیا ہے۔ مگر لطف یہ ہے کہ قرآن حکیم نے بہت سے حکم سنائے نماز کا، روزہ کا، حج وغیرہ کا، ایمان کا حکم دیا، مگر کسی جگہ یہ نہ فرمایا کہ یہ کام ہم بھی کرتے ہیں۔ ہمارے فرشتے بھی کرتے ہیں اور مسلمانو! تم بھی کرو، صرف درود پاک کے لئے اس طرح فرمایا، وجہ بالکل ظاہر ہے کیونکہ کوئی بھی کام ایسا نہیں جو کہ رب کا بھی ہو اور بندے بھی اس کو کریں۔ رب تعالٰی کے کام ہم نہیں کر سکتے اور ہمارے کاموں سے رب تعالٰی بلند وبالا ہے۔ رب کا کام ہے پیدا فرمانا، رزق دینا، مارنا، جلانا یہ بندے ہرگز نہیں کر سکتے۔ ہمارا کام ہے عبادت کرنا، اطاعت کرنا وغیرہ۔ رب تعالٰی اس سے پاک ہے، اگر کوئی ایسا کام ہے جو رب کریم کا بھی ہو، ملائکہ بھی کرتے ہوں اور مسلمانوں کو

بھی اس کا حکم دیا گیا ہوتو وہ صرف آقائے دو جہاں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پردرود بھیجنا ہے۔ جیسے کہ ہلال پر سب کی نظریں جمع ہوجاتی ہیں۔ اسی طرح مدینہ کے چاند پر ساری مخلوق کی اور خالق کی بھی نظر ہے۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی ذات جامع ہے۔ ہندی شاعر نے کہا ہے:

آج چندر دیوج ہے سب دیکھی با کی اور
میری اور سجن کی نیناں پڑیں گی ایک ٹھور

اگرچہ رب تعالیٰ کا درود ہے رحمت نازل فرمانا' فرشتوں کا درود ہے دعائے رحمت کرنا' مگر تعظیم مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سب میں مشترک ہے۔

نکتہ: اس آیت میں اولاً تو خبر دے دی کہ ہم ہرآن اور ہروقت رحمتوں کی بارش برساتے ہیں' اپنے محبوب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پراور پھر ہم کوحکم دیا کہ تم بھی ان پر درود پڑھو یعنی ہم سے ان کے لئے رحمت مانگو اور مانگی وہ چیز جاتی ہے جو پہلے سے حاصل نہ ہوتو جب ہمارے مانگے بغیر رحمتیں اتر رہی ہیں پھر مانگنے کا حکم کیوں دیا؟

وجہ یہ ہے کہ فقیر جب کسی دروازے پر مانگنے جاتا ہے تو گھر والے کی اولاد اور مال کی دعائیں مانگتا ہوا جاتا ہے۔ مالک کا گھر آباد، بچے زندہ رہیں' مال سلامت رہے' مالک سمجھ جاتا ہے کہ یہ تہذیب والا بھکاری ہے۔ مانگنا چاہتا ہے مگر ہمارے بچوں کی خیر مانگ رہا ہے۔ یہاں حکم دیا گیا ہے کہ اے مسلمانو! جب تم ہمارے یہاں کچھ مانگنے کے لئے آؤ تو ہم اولاد سے پاک ہیں' مگر ہمارا ایک حبیب ہے محمد رسول اللہ اس کی' اس کے اہل بیت واصحاب کی خیر مانگتے ہوئے ان کو دعائیں دیتے ہوئے آؤ تو جن رحمتوں کی ان پر بارش ہورہی ہے اس کا تم پر بھی ایک چھینٹا ماردیا جائے گا۔ درود پڑھنا حقیقت میں رب سے مانگنے کی ایک ترکیب ہے۔



وہی رب ہے جس نے تجھ کو ہمہ تن کرم بنایا
ہمیں بھیک مانگنے کو ترا آستاں بتایا

نیز اس آیت میں مسلمانوں کو متنبہ فرمایا گیا کہ اے درود پڑھنے والو یہ خیال نہ کرنا کہ ہمارے محبوب پر ہماری رحمتیں تمہارے مانگنے پر موقوف ہیں۔ ہمارے محبوب تمہارے درود کے حاجت مند ہیں جیسے ممبر ووٹ کے ہیں۔ تم درود پڑھو یا نہ پڑھو۔ ان پر ہماری رحمتیں برابر برستی رہتی ہیں۔ تمہاری پیدائش اور تمہارا درود پڑھنا تو کل سے ہوا ان پر رحمتوں کی بارش تو جب سے ہورہی ہے جب کہ جب اور کب بھی نہ بنا تھا' جہاں' وہاں' کہاں سے پہلے ان پر رحمتیں ہیں۔ تم سے دعا منگوانا تمہارے بھلے کیلئے ہے۔ جب رب تعالیٰ ہماری حمد وثناء کا حاجت مند نہیں' کہ وہ محمود ہے خواہ کوئی حمد کرے یا نہ کرے۔ ایسے ہی حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کسی کی نعت خوانی کے حاجت مند نہیں وہ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ہیں خواہ ان کی کوئی نعت پڑھے یا نہ پڑھے۔ حمد الٰہی کے لئے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کافی ہیں اور نعت مصطفائی کے لئے رب بس ہے۔

اسی وجہ سے ہر دعا کے اول وآخر میں درود شریف پڑھنا ضروری ہے اور اگر کوئی شخص تمام دعائیں چھوڑ دے اور صرف درود پاک ہی پڑھا کرے تو خدا چاہے کسی دعا کی ضرورت ہی نہ پڑے گی تمام حاجتیں خود بخود پوری ہوجائیں گی۔

مشکوٰۃ شریف باب الصلوٰۃ علی النبی علیہ السلام میں ابی ابن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ایک حدیث نقل فرمائی ہے کہ انہوں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم میں کس قدر درود شریف آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر پڑھا کروں؟ فرمایا ''جس قدر چاہو''۔ عرض کیا چوتھائی پڑھوں یعنی تین حصہ دیگر وظیفے اور دعائیں اور چوتھائی حصہ درود شریف۔ فرمایا ''جتنا چاہو' مگر اگر درود شریف زیادہ پڑھو تو بہتر ہے۔'' عرض کیا کہ آدھا۔ فرمایا جتنا چاہو' مگر درود اگر اور زیادہ کرو تو بہتر

ہے۔ عرض کیا کہ دو تہائی درود شریف۔ فرمایا جس قدر چاہو اگر درود شریف اور زیادہ کرلو تو بہتر ہے۔ عرض کیا کہ کل وقت درود شریف ہی پڑھا کروں، یعنی بجائے دیگر دعاؤں اور وظیفوں کے صرف درود پڑھا کروں گا۔ فرمایا

اذا یکفی همك ویکفرلك ذنبك تو یہ درود تمہارے سارے رنج و غم کو کافی ہے اور تمہارے گناہوں کو مٹا دے گا۔

درود شریف کے متعلق تین باتیں عرض کرتا ہوں، اولاً تو یہ کہ اس کے فضائل کیا ہیں؟ دوسرے یہ کہ کون سا درود شریف پڑھنا بہتر یا ضروری ہے اور درود شریف پڑھنا واجب ہے یا فرض یا سنت، تیسرے یہ کہ نبی علیہ السلام کے سوا کسی اور پر درود شریف پڑھنا کیسا ہے؟

درود پاک کے فضائل بے شمار ہیں جن کے لکھنے کو دفتر چاہیے۔ اگر کچھ ان کی تفصیل دیکھنا ہو تو تفسیر روح البیان یہ ہی آیت اور مدارج النبوت اور نسیم الریاض، شرح شفا قاضی عیاض اور مواہب لدنیہ کا مطالعہ کرو، مگر بطور اختصار کچھ یہاں عرض کئے جاتے ہیں۔

مشکوٰۃ باب الصلوٰۃ علی النبی علیہ السلام میں ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں کہ جس نے مجھ پر ایک بار درود پڑھا خدائے پاک اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے اور دس گناہ معاف فرماتا ہے اور دس درجات بلند کرتا ہے، یعنی اگر کوئی روزانہ ایک ہزار بار درود شریف پڑھے تو روزانہ دس ہزار گناہ معاف، دس ہزار درجہ بلند اور دس ہزار رحمتوں کا نزول، اگر ساری عمر یہ عمل کیا جائے تو اب حساب لگا لو کس قدر فائدہ ہوا۔

اسی مشکوٰۃ میں اسی باب میں ہے کہ قیامت میں مجھ سے زیادہ قریب وہ ہوگا جو مجھ پر زیادہ درود شریف پڑھے گا۔ اسی مشکوٰۃ میں اسی باب میں ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ تمہاری دعائیں آسمانوں اور زمین کے



درمیان معلق رہتی ہیں، جب تک تم درود نہ پڑھ لو، اور چاہیے یہ کہ ہماری دعائیں درمیان میں ہوں اور آس پاس درود رہے، کیونکہ قبول تو درود ہوتا ہے اور رحمت الٰہی سے بعید ہے کہ درود تو قبول فرمالے اور درمیان کی دعا کو رد فرما دے۔ درود شریف کے طفیل دعا بھی قبول ہو جائے گی۔ اسی مشکوٰۃ کے اسی باب میں ہے کہ اللہ کے فرشتے پھرتے رہتے ہیں اور درود پاک پڑھنے والوں کو تلاش کرتے رہتے ہیں۔ جب کوئی بھی درود شریف پڑھتا ہے تو اس کا درود ہماری بارگاہ میں پیش کرتے ہیں۔

سبحان اللہ درود پاک کے قربان کہ اس کی برکت سے ہم گنہگاروں کے نام اس بارگاہ بیکس پناہ میں لئے جائیں۔ بھلا ایسی کہاں تقدیر، اس سے یہ لازم نہیں کہ دور سے درود حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نہ سنیں۔ ملائکہ تو رب کی بارگاہ میں اعمال بھی لے جاتے ہیں۔ عقل بھی جانتی ہے کہ درود پڑھنا بہت ضروری ہے۔ دو وجہ ہیں۔ اولاً تو یہ کہ اگر کوئی شخص کسی پر احسان کرے تو چاہیے کہ محسن کا بدلہ دیا جائے اگر بدلہ نہ ہو سکے تو کم سے کم اس کے لئے دعا کر دی جائے اگر کسی کے گھر دعوت کھاؤ تو صاحب خانہ کے لئے دعا کرو، حضور علیہ السلام کے احسانات شمار سے باہر ہیں، ہماری کیا مجال کہ ان کا شکریہ ادا کریں تو کم از کم یہ ہی کریں کہ ان کو دعا دیا کریں، جیسے فقرا سخی داتا کو دعائیں دیتے ہیں۔

نیز ایک بار سلطان محمود نے درباریوں کو حکم دیا کہ تم لوگ میرے گھر میں جو کچھ ہے وہ لوٹ لو، سب لوگ لوٹنے میں مشغول ہو گئے مگر ایاز سلطان کے پاس آ کر کھڑے ہو گئے۔ سلطان نے کہا کہ ایاز تم کیوں نہیں کچھ لوٹتے۔ عرض کیا کہ سب نے تو مال کو لیا میں تو حضور کو لیتا ہوں۔ جو مالک ہیں۔ سلطان نے کہا تم نے مجھ کو لیا۔ میں نے بھی تم کو لیا، تم میرے اور میں تمہارا۔ اسی طرح تمام دعاؤں سے تو دنیا ملتی، مگر درود پاک کی تلاوت سے دنیا والے یعنی محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ملتے ہیں۔ جب وہ ملے تو پھر کمی کس چیز کی ہے۔

دنیا کو مبارک ہو دنیا اللہ کرے وہ مجھ کو ملیں

ہر سر میں جن کا سودا ہے ہر دل جن کا شیدائی ہے

درود پاک دعاؤں وعبادات کی رجسٹری ہے۔ جیسے بیمہ لیبل لگ جانے سے مال ضائع نہیں ہوتا مقام مقصود تک پہنچ جاتا ہے۔ ایسے ہی درود شریف کی برکت سے نیکیاں قبول ہوتی ہیں۔ اسی لئے ہر دعا میں درود شریف پڑھا جاتا ہے۔

مثنوی شریف میں ہے کہ ایک بار نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے شہد کی مکھی سے پوچھا کہ تو شہد کیسے بناتی ہے؟ اس نے عرض کیا کہ یا حبیب اللہ! ہم چمن میں جا کر ہر قسم کے پھولوں کا رس چوستے ہیں پھر وہ رس اپنے منہ میں لئے ہوئے اپنے چھتوں میں آجاتے ہیں اور وہاں اگل دیتے ہیں وہی شہد ہے کہ پھولوں کے رس پھیکے ہوتے ہیں اور شہد میٹھا، بتاؤ شہد میں مٹھاس کیسے آتا ہے؟ مکھی نے عرض کیا:

گفت چوں خوانیم براحمد درود

مے شود شیریں وتلخی راربود

ہمیں قدرت نے سکھا دیا کہ چمن سے اپنے گھر تک درود شریف پڑھتے ہوئے آتے ہیں شہد کی یہ لذت اور مٹھاس درود کی برکت سے ہے' امید ہے کہ ہماری روکھی پھیکی عبادات میں بھی درود شریف کی برکت سے قبولیت کی مٹھاس پیدا ہوجائے گی۔ نیز جیسے کہ درود کی برکت سے تمام پھولوں کے رس گھل مل کر ایک ہوگئے اور سب کا نام شہد ہوگیا۔ ایسے ہی حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی برکت سے سارے ہندی، سندھی، عربی، عجمی انسان ایک ہوگئے جن کا نام مسلمان ہوگیا اور جیسے درود شریف کی برکت سے شہد شفا بن گیا ایسے ہی ہر دعا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے نام کی برکت سے مرض گناہ کی دوا ہے۔

درود پاک پڑھنا فرض بھی ہے' واجب بھی' سنت بھی' مستحب بھی' مکروہ



بھی ہے اور حرام بھی۔ اس کی تفصیل یہ ہے کہ درمختار جلد اول کتاب الصلوٰۃ میں ہے کہ عمر میں ایک بار درود شریف پڑھنا فرض ہے اور جس مجلس میں بیٹھے اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا نام وہاں بار بار آئے تو صاحب درمختار کے نزدیک تو جب بھی نام پاک سنے درود شریف پڑھنا واجب ہے اور ہر بار پڑھنا مستحب اور چند موقعوں میں درود شریف پڑھنا مستحب ہے' جس کو شامی نے بیان فرمایا۔ جمعہ کی شب میں اور جمعہ کے دن میں' ہفتہ' اتوار اور سوموار کے دن اور روزانہ صبح وشام اور مسجد میں آتے جاتے وقت اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے روضہ کی زیارت کے وقت اور صفا مروہ کے پاس اور جمعہ کے خطبہ میں مگر خطبہ سننے والے درود شریف دل میں پڑھیں اور اذان کے بعد اور ہر دعا کے اول آخر اور وضو کے وقت اور جب کہ کان میں غیبی آواز آنے لگے' جب کوئی چیز بھول جائے اور وعظ کے وقت اور سبق پڑھتے اور پڑھاتے وقت اور فتویٰ لکھتے وقت اور نکاح کے وقت اور ہر کسی مشکل پڑنے پر وغیرہ وغیرہ۔

سات جگہ پر درود پاک پڑھنا مکروہ ہے۔

1- جماع کے وقت

2- پیشاب یا پاخانہ کرنے میں

3- تجارت کے سامان کو شہرت دینے کے لئے

4- پھسلنے کے وقت

5- تعجب

6- ذبح

7- چھینک کے وقت

تین جگہ درود پاک پڑھنا حرام ہے۔ ایک جب تاجر اپنی کوئی چیز خریدار کو دکھائے اور اس کی عمدگی بتانے کے لئے درود پڑھے۔ دوسرے جب کہ کسی مجلس

میں کوئی بڑا آدمی آئے تو اس کی آمد کی خبر دینے کے لئے درود پڑھا جائے (شامی)
اسی طرح فرض نماز کی التحیات میں جب حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا نام آئے تو درود ناجائز ہے۔

فائدہ: قرآن حکیم کی تلاوت میں جب حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا نام قرآن میں آجائے تو درود نہ پڑھنا افضل ہے۔ تاکہ قرآن کی روانی میں فرق نہ آئے۔ (شامی)

نماز میں التحیات کے بعد درود شریف سنت ہے فرض' واجب نماز میں تو دوسری التحیات میں سنت ہے اور پہلی میں منع' نوافل میں دونوں بار کی التحیات کے بعد درود پڑھنا سنت یعنی پہلے قعدہ میں بھی درود شریف پڑھ کر کھڑا ہو۔

درود پاک کون سا پڑھنا چاہیے؟ مشکوٰۃ کتاب الصلوٰۃ۔ باب الصلوٰۃ علی النبی علیہ السلام میں حضرت ابوحمید ساعدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ہم نے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے دریافت کیا کہ ہم آپ پر درود پاک کس طرح پڑھیں؟ تو آپ نے وہ درود بتایا جو نماز میں بعد التحیات پڑھا جاتا ہے یعنی درود ابراہیمی۔

اِس حدیث کی وجہ سے بعض لوگ کہتے ہیں کہ سوائے درود ابراہیمی کے اور درود پڑھنا منع ہے۔ گویا محض غلط ہے' ورنہ پھر لازم آئے گا کہ محدثین جب کبھی حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا اسم پاک لیتے ہیں تو صرف یہ ہی کہتے ہیں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم یہ بھی ناجائز ہو۔ اگر منقول کے سوا دوسرے درود پڑھنا منع ہیں تو وہ ہی غذائیں اور دوائیں استعمال کرنی چاہیں جو منقول ہیں۔ جس طرح کہ ہر غذا جو شریعت میں حرام نہیں کھانا اور پینا مطلق ہے اور صلوا علیہ میں صلوٰۃ مطلق' کوئی درود پڑھ لیا جائے ثواب پائے گا' ہاں منقول درود دیگر سے زیادہ بہتر ہے۔
دلائل الخیرات شریف میں بہت سے درود نقل کئے گئے ہیں۔ صاحب روح



البیان نے اس درود شریف کی بہت فضیلت اور نفع بیان کیا۔

الصلوة والسلام عليك يارسول الله

الصلوة والسلام عليك يا حبيب الله

الصلوة والسلام عليك يا خليل الله

یہ بہت ہی طویل درود شریف ہے۔

فقیر کا تجربہ یہ ہے کہ کہ درود بہت نافع ہے کہ بعد نماز جمعہ مدینہ پاک کی طرف منہ کر کے سو بار یہ پڑھے، صلی اللہ علی النبی الامی والہ صلی اللہ علیہ وسلم صلوۃ وسلاماً علیک یارسول اللہ۔ مگر ہاتھ باندھ کر مدینے پاک کی طرف کھڑا ہو۔ مدینہ پاک کا رخ مغرب اور شمال کے درمیان ہے۔ ہمارے ہندوستان میں۔

تنبیہ: ہمارے ہاں یہاں پنجاب میں قاعدہ ہے کہ نماز عشاء اور فجر کے بعد نماز سے فارغ ہو کر بلند آواز سے یہ درود شریف پڑھتے ہیں۔

صلی اللہ علیک وسلم یارسول اللہ

وعلی الک واصحابك یا حبیب اللہ

بعض لوگ اس کو شرک وکفر کہتے ہیں لیکن یہ محض غلط ہے ہر درود جس طرح چاہو پڑھو صلوا علیہ میں صلوٰۃ میں کوئی پابندی نہیں' بلند آواز سے پڑھو' آہستہ پڑھو اور کوئی سا درود پڑھو۔ بغیر شرعی ممانعت کے کسی چیز کو ناجائز تو کیا مکروہ بھی نہیں کہہ سکتے۔ مشکوٰۃ شریف میں آیا ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم بعد نماز کے اس قدر بلند آواز سے ذکر اللہ کرتے تھے کہ محلہ والوں کو گھروں میں خبر ہو جاتی تھی کہ اب نماز ختم ہوگئی' بلند آواز سے ذکر کرنے کی پوری بحث ہم نے اپنی کتاب جاء الحق وزھق الباطل میں بہت نفیس کردی ہے وہاں مطالعہ کرنا چاہیے۔

کس پر درود پڑھا جائے؟ شامی وعالمگیری کتاب الکراہیت میں ہے کہ نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے سوا کسی پر مستقل طور پر درود پڑھنا منع

ہے۔ مثلاً امام حسن علیہ السلام یا امام حسین علیہ السلام۔ ہاں نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے نام کے تابع کر کے غیر نبی پر درود شریف پڑھ سکتے ہیں۔ مقصود تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود ہو ان کے صدقے میں اور کا نام بھی آ جائے۔ مثلاً

اللھم صل علی محمد وعلی آل سیدنا محمد وعلی اصحابہ وازواجہ واولیاء امتہ وعلماء ملتہ اجمعین خصوصاً علی غوث الصمدانی وغیرہ کہ اس درود میں آل پاک، صحابہ کرام، اولیاء وتمام امت کا ذکر آ گیا مگر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے طفیل۔

## تفسیر مظہری

(علامہ قاضی محمد ثناء اللہ پانی پتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ)

اے ایمان والو! تم (بھی) ان پر درود پڑھو اور خوب سلام بھیجو یعنی تم بھی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے لئے دعا کرو اور آپ کے لئے اللہ تعالیٰ سے رحمت نازل کرنے کی درخواست کرو اور ان کو سلام کا تحفہ دو اور کہو:

السلام علیک ایھاالنبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آیت دلالت کر رہی ہے کہ صلوٰۃ وسلام بھیجنا مسلمانوں پر واجب ہے۔ خواہ عمر میں ایک بار ہی ہو۔ امام ابوحنیفہ اور امام مالک کا یہ قول ہے۔ طحاوی نے اسی کو اختیار کیا ہے۔ ابن ہمام نے کہا کہ امر کا مقتضی، قطعی عمر بھر میں ایک بار (تعمیل) ہے کیونکہ امر تکرار کو نہیں چاہتا اور ہم اسی کے قائل ہیں۔

بعض کا قول ہے کہ ہر نماز کے آخری قعدہ میں تشہد کے بعد درود پڑھنا واجب ہے۔ امام شافعی اور امام احمد کا یہی قول ہے۔

رحمۃ الامۃ فی اختلاف الائمۃ میں ہے کہ آخری تشہد میں درود پڑھنا، امام ابوحنیفہ اور امام مالک کے نزدیک سنت ہے اور امام شافعی کے نزدیک فرض ہے اور



مشہور ترین روایت میں امام احمد کا قول آیا ہے کہ درود کو ترک کرنے سے نماز نہیں ہوتی۔ ابن جوزی نے لکھا ہے کہ تشہد کے بعد قعدہ اخیرہ میں درود پڑھنا امام احمد کے نزدیک فرض ہے۔ دوسری روایت میں ہے کہ امام احمد کے نزدیک سنت ہے۔

بعض علماء کا یہ بھی خیال ہے کہ جب بھی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ذکر آئے درود پڑھنا واجب ہے۔

کرخی نے لکھا ہے جو علماء نماز میں درود پڑھنے کو واجب کہتے ہیں وہ اس حدیث سے استدلال کرتے ہیں جو حضرت سہل بند سعد کی روایت بطریق دارقطنی ابن جوزی نے نقل کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جس نے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود نہیں پڑھا، اس کی نماز نہیں۔

اس حدیث کی سند میں ایک راوی عبدالمہیمن ہے دارقطنی نے کہا عبدالمہیمن بن عباس بن سہل بن سعد قوی نہیں ہے۔ ابن حبان نے کہا اس کی حدیث سے استدلال نہ کیا جائے۔

ابن جوزی کی روایت مندرجہ ذیل الفاظ کے ساتھ ہے جس کا وضو نہیں اس کی نماز نہیں، جس نے اللہ کا نام (وضو شروع کرنے کے وقت) نہیں لیا اس کا وضو نہیں۔ جس نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود نہیں پڑھا اس کی نماز نہیں۔ جو انصار سے محبت نہیں رکھتا اس کی نماز نہیں، اس حدیث کی روایت میں عبدالمہیمن راوی کمزور نا قابل حجیت ہے۔ طبرانی نے بروایت ابی ابن عباس بن سہل بن سعد عن ابیہ (عباس) عن جدہ (سہل بن سعد) اسی کی طرح حدیث کو مرفوعاً روایت کیا ہے۔

علماء نے کہا کہ عبدالمہیمن کی حدیث صحت کے زیادہ قریب ہے اسی کے ساتھ یہ بھی ہے کہ علماء کی ایک جماعت نے ابی بن عباس کے بارے میں کلام کیا ہے۔

ایک حدیث حضرت ابومسعود انصاری کی روایت سے آئی ہے کہ رسول اللہ

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جس نے نماز پڑھی لیکن نہ مجھ پر درود پڑھا نہ میرے اہل بیت پر تو اس کی نماز مقبول نہیں۔ رواہ ابن الجوزی من طریق الادارقطنی

ابن جوزی نے کہا اس حدیث کی سند میں جابر جعفی کمزور راوی ہے پھر جابر نے اس حدیث (کی روایت) میں خود اختلاف کیا ہے۔ کبھی حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر پہنچ کر حدیث کی روایت کو ٹھہرا دیا یعنی موقوفاً بیان کیا ہے کبھی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا قول بتایا ہے یعنی مرفوعاً بیان کیا ہے۔

ابن ہمام نے اس کو حضرت ابن مسعود کی روایت سے بیان کیا ہے اور یہ کہا ہے کہ ابن جوزی نے کہا اس کی روایت میں جابر ضعیف ہے اور روایت میں اختلاف ہے کبھی موقوفاً بیان کیا ہے اور کبھی مرفوعاً۔

حاکم اور بیہقی نے بروایت یحیٰی بن سباق قبیلہ بنی حارث کی وساطت سے حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا قول نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جب تم میں سے کوئی تشہد پڑھے تو کہے۔

اللّٰھم صل علی محمد و علی آل محمد و بارك علی محمد و علی
ال محمد و ارحم محمدوال محمد كما صليت و باركت
وترحمت علی ابراهيم وعلی ال ابراهيم انك حميد مجيد۔

ابن حجر نے کہا اس حدیث کے راوی سوائے حارثی شخص کے ثقہ ہیں۔ حارثی قابل نظر ہے۔ ابن ہمام نے لکھا ہے حدیث لاصلوة لمن لم يصل علی کو تمام اہل حدیث نے ضعیف قرار دیا ہے اور اگر اس کو صحیح مان بھی لیا جائے تو اس سے مراد کامل نماز کی نفی ہے (یعنی جس نے مجھ پر نماز کے اندر درود نہیں پڑھا اس کی نماز کامل نہیں ہوئی) یا یہ مطلب ہے کہ جس نے عمر میں ایک بار بھی درود نہیں پڑھا اس کی نماز نہیں۔

حافظ ابن حجر نے کہا اس حدیث سے زیادہ قوی حضرت فضالہ بن عبید کی



حدیث ہے فضالہ کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ایک آدمی کو نماز میں دعا کرتے سنا مگر اس نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود نہیں پڑھا۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اس نے (دعا مانگنے میں) عجلت کی پھر اس کو بلایا اور اس کو نیز دوسرے لوگوں کو مخاطب کر کے فرمایا تم میں سے کوئی شخص نماز پڑھے تو پہلے اللہ تعالیٰ کی حمد وثناء کرے پھر مجھ پر درود بھیجے پھر جو کچھ چاہے دعا کرے۔ رواہ ابوداؤد والنسائی والترمذی وابن خزیمۃ ابن حبان والحاکم۔

ترمذی کی روایت کے یہ الفاظ ہیں کہ فضالہ نے کہا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم بیٹھے ہوئے تھے ایک آدمی آیا اور اس نے نماز پڑھی پھر کہا اے اللہ تو مجھے بخش دے اور مجھ پر رحم فرما۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا "اے نماز پڑھنے والے تو نے عجلت کی جب تو نماز پڑھے اور بیٹھ جائے تو (اول) ان صفات کے ساتھ اللہ کی حمد کر کہ جن کا وہ مستحق ہے پھر مجھ پر درود پڑھ پھر اللہ سے دعا کر۔"

راوی کا بیان ہے پھر ایک اور آدمی آیا اور اس نے نماز پڑھی اور اللہ کی حمد کی اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجا۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اے نماز پڑھنے والے اب تو دعا کر تیری دعا قبول ہوگی۔ رواہ الترمذی، ابوداؤد النسائی نے بھی ایسی ہی حدیث بیان کی ہے۔ میں کہتا ہوں نماز تشہد کے بعد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود پڑھنے کے وجوب پر اس طرح بھی دلیل قائم کی جا سکتی ہے کہ آیت مذکورہ میں جس درود کا حکم دیا گیا ہے اس سے مراد نماز کے اندر درود پڑھنا ہے۔ جیسے آیت وربك فكبر میں تکبیر سے مراد تکبیر تحریمہ اور آیت قومو اللّٰه قانتين میں قیام سے مراد نماز میں کھڑا ہونا اور آیت واسجد واوار كعو میں سجدہ اور رکوع سے مراد نماز میں سجود و رکوع اور آیت فاقرء و اماتيسر من القرآن میں قرأت قرآن سے مراد نماز کے اندر قرآن پڑھنا ہے۔

کعب بن عجرۃ کی حدیث جس کو بخاری نے نقل کیا ہے اسی پر دلالت کرتی ہے۔

حضرت ابو سعید خدری کی روایت سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے کہ حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم سے عرض کیا گیا یا رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم آپ پر سلام کا طریقہ تو ہم کو معلوم ہے مگر درود بھیجنے کا کیا طریقہ ہے؟ فرمایا: اللّٰھم صل علی محمد الخ یعنی تشہد میں سلام کا طریقہ تو ہم کو معلوم ہو چکا ہے۔ تشہد میں السلام علیک ایها النبی ورحمته الله وبرکاته پڑھا ہی جاتا ہے۔ مگر درود اس وقت کس طرح پڑھیں اس سوال کے جواب میں (نماز کے اندر) درود پڑھنے کا طریقہ حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے بتا دیا کہ اللھم صل علی محمد الخ پڑھا کرو۔

امت اسلامیہ نے بالاتفاق اس حدیث کو تسلیم کیا ہے اور بلا اختلاف تشہد کے بعد درود پڑھنے کی صراحت کی ہے البتہ واجب اور سنت ہونے میں اختلاف ہے۔ اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ جس درود کا حکم آیت مذکورہ میں دیا گیا ہے اس سے مراد تشہد کے بعد نماز کے اندر درود پڑھنا ہے اور امر کا تقاضا وجوب ہے۔ اس لئے نماز میں تشہد کے بعد درود پڑھنا واجب قرار پایا۔ (مترجم)

جو لوگ کہتے ہیں کہ جب بھی رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کا نام آئے درود پڑھنا واجب ہے انہوں نے اس حدیث سے استدلال کیا ہے کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالٰی عنہ کی روایت میں آیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اس شخص کی ناک خاک آلود ہو کہ اس پر رمضان آکر گزر بھی گیا اور اس کی مغفرت نہ ہو۔ اور اس شخص کی ناک خاک آلود ہو کہ اس کے ماں باپ یا دونوں میں سے ایک اس کی زندگی میں بوڑھے ہو جائیں اور اس کی جنت میں داخلہ کا ذریعہ نہ بنیں۔ (یعنی بیٹا بوڑھے ماں باپ کی خدمت نہ کرے) اس لئے وہ ناراض رہیں اور یہ شخص جنت سے محروم ہو جائے۔ (رواہ الترمذی وابن حبان فی صحیحہ)



حضرت جابر بن سمرہ رضی اللہ تعالٰی عنہ کی روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جس کے سامنے میرا ذکر کیا جائے اور وہ مجھ پر درود نہ پڑھے اور دوزخ میں چلا جائے اللہ اس کو دور رکھے۔

حضرت ابن عباسؓ کی مرفوع حدیث ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میرے پاس جبرائیل آئے (اور انہوں نے کہا) جس شخص کے سامنے آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کا تذکرہ ہو اور وہ آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم پر درود نہ پڑھے اور (اس وجہ سے) دوزخ میں داخل ہو جائے پس اللہ اس کو دور رکھے یہ دونوں حدیثیں طبرانی نے نقل کی ہیں۔

ابن سنی نے حضرت جابر کی مرفوع حدیث ان الفاظ کے ساتھ نقل کی ہے کہ حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جس کے سامنے میرا ذکر ہو اور اس نے مجھ پر درود نہیں پڑھا وہ بدنصیب ہو گیا۔

حضرت علی رضی اللہ تعالٰی عنہ راوی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جس کے سامنے میرا ذکر کیا جائے اور وہ مجھ پر درود نہ پڑھے وہ بخیل ہے (رواہ الترمذی) ترمذی نے اس حدیث کو حسن صحیح غریب کہا ہے۔ امام احمد نے یہ حدیث حضرت امام حسین رضی اللہ تعالٰی عنہ کی روایت سے بیان کی ہے۔

طبرانی نے اچھی سند کے ساتھ حضرت امام حسین رضی اللہ تعالٰی عنہ کی مرفوع روایت اس طرح بیان کی ہے: جس کے سامنے میرا تذکرہ آیا اور اس سے مجھ پر درود پڑھنا چھوٹ گیا اس سے جنت کا راستہ چھوٹ گیا۔ نسائی نے صحیح سند سے حضرت انس رضی اللہ تعالٰی عنہ کی روایت سے بیان کیا ہے جس کے سامنے میرا ذکر کیا جائے اس کو چاہیے کہ مجھ پر درود پڑھے کیونکہ جو شخص مجھ پر (ایک بار) درود پڑھے گا اللہ اس پر دس رحمتیں نازل فرمائے گا (یا دس بار رحمت نازل فرمائے گا)۔

## رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم پر صلوٰۃ وسلام کی فضیلت وکیفیت:

عبدالرحمان بن ابی لیلیٰ کا بیان ہے میری ملاقات حضرت کعب بن عجرہ رضی اللہ تعالی عنہ سے ہوئی تو انہوں نے مجھ سے کہا کیا (حدیث کا) ایک تحفہ میں تم کو پیش کروں جو رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم سے میں نے خود سنی ہے۔ میں نے کہا کیوں نہیں ضرور وہ تحفہ مجھے عنایت فرمائیے۔کعب نے کہا ہم نے رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم سے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم آپ کو سلام کرنا تو اللہ نے ہمیں بتا دیا ہے لیکن آپ (اور آپ کے اہل بیت) پر ہم درود کس طرح پڑھیں فرمایا کہو اللھم صل علی محمد وعلی آل محمد کما صلیت علی ابراھیم وعلی آل ابراھیم انك حمید مجید اللھم بارك علی محمد و علی آل محمد کمابارکت علی ابراھیم وعلی آل ابراھیم انك حمید مجید۔ (متفق علیہ)

مسلم کی روایت میں دونوں جگہ علیٰ ابراھیم کا لفظ نہیں ہے۔ (صرف علیٰ آل ابراہیم ہے) حضرت ابوحمید ساعدی راوی ہیں کہ صحابہ نے کہا یارسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم ہم آپ پر درود کیسے پڑھیں تو فرمایا کہو" اللھم صل علی محمدوازواجه وذریته کما صلیت علیٰ ابراھیم وبارك علی محمدوازواجه وذریته کما بارکت علی آل ابراھیم انك حمید مجید۔ (متفق علیہ)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالی عنہ کی روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو ایک بار مجھ پر درود پڑھے گا اللہ دس بار رحمت اس پر نازل فرمائے گا۔(رواہ مسلم)

حضرت انس رضی اللہ تعالی عنہ راوی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو مجھ پر ایک بار درود پڑھے گا اللہ اس پر دس رحمتیں نازل فرمائے گا



اور دس خطائیں ساقط کرے گا اور دس درجے بلند کرے گا۔ رواہ البخاری واحمد فی الادب والنسائی والحاکم۔ حاکم نے اس کو صحیح کہا ہے۔

حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالی عنہ کی روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا قیامت کے دن مجھ سے سب سے زیادہ قریب وہ ہوگا جو مجھ پر سب سے زیادہ درود پڑھتا ہوگا۔ (رواہ الترمذی)

حضرت ابن مسعود رضی اللہ تعالی عنہ راوی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اللہ کے فرشتے زمین پر گھومتے پھرتے ہیں وہ مجھے میری امت کا سلام پہنچاتے ہیں۔ (رواہ النسائی والدارمی)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالی عنہ راوی ہیں جو کوئی (جب بھی) مجھ پر سلام پڑھے گا اللہ میری روح مجھے لوٹا دے گا کہ میں سلام کا جواب دوں۔

(رواہ ابوداؤ، البیہقی فی الدعوات الکبیر)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالی عنہ کا بیان ہے میں نے خود سنا رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم فرمارہے تھے اپنے گھروں کو قبریں نہ بناؤ (کہ وہاں نماز نہ پڑھو، مترجم) اور نہ میری قبر کو میلہ بنانا' اور مجھ پر درود پڑھنا تمہارا درود مجھے پہنچے گا تم جہاں بھی ہو۔

حضرت ابوطلحہ راوی ہیں کہ ایک روز رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم تشریف لائے اس وقت حضور صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کے چہرہ پر شگفتگی تھی فرمایا مجھ سے جبرائیل نے آکر کہا کہ آپ کا رب فرماتا ہے محمد صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کیا تم اس بات پر خوش نہ ہوگے کہ تمہاری امت میں سے جو کوئی تم پر درود پڑھے گا میں اس پر دس رحمتیں نازل کروں گا اور تمہاری امت میں سے جو کوئی آپ پر سلام پڑھے گا میں دس بار اس پر سلامتی نازل کروں گا۔ (رواہ النسائی والدارمی)

حضرت ابی بن کعب کا بیان ہے میں نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ

تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم میں آپ پر درود پڑھتا ہوں کتنی بار پڑھا کروں فرمایا جتنی (بھی) چاہو۔ میں نے عرض کیا (ذکرِ خداوندی اور دعا کا) ایک چوتھائی (درود کے لئے مقرر کرلوں) فرمایا تم جتنا چاہو (کرلو لیکن) اگر زیادہ کرلو تو تمہارے لئے بہتر ہوگا۔ میں نے عرض کیا (کل ذکر کا) آدھا حصہ (درود کو بنالوں) فرمایا تم جتنا چاہو (کرلو لیکن) اگر زیادہ کرلو تو تمہارے لئے بہتر ہوگا۔ میں نے عرض کیا' کیا دوتہائی فرمایا جتنا چاہو مگر زیادہ کرلو تو تمہارے لئے بہتر ہوگا۔ میں نے عرض کیا' کیا میں اپنی ساری دعا آپ کے لئے کردوں فرمایا تو ایسی حالت میں تمہارے سارے فکر دور ہوجائیں گے' کام پورے کردیئے جائیں گے اور تمہارے گناہ ساقط کردیئے جائیں گے۔ (رواہ الترمذی)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ راوی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اگر کسی کو یہ بات (پسند اور) مسرور کرنے والی ہو کہ جب وہ ہم گھر والوں کے لئے دعا کرے تو اس کو بھرپور پیمانہ سے (بدلہ) دیا جائے تو اس کو اس طرح کہنا چاہیے۔

اللھم صل علی محمدن النبی الامی وازواجه امھات المومنین وذریته اھل بیته کما صلیت علی ابراھیم انك حمید مجید۔ (رواہ ابوداؤد)

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا قول ہے کہ جو شخص نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر ایک بار درود پڑھے گا اللہ اور اس کے فرشتے ستر رحمتیں اس پر نازل کریں گے۔ (رواہ احمد)

حضرت رویفع کا بیان ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جس نے مجھ پر درود پڑھا اور کہا اللھم انزله المقعد المقرب عندك یوم القیمه وجبت له شفاعتی۔ اے اللہ قیامت کے دن محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو اپنا مقام مقرب عنایت کر، اس کے لئے میری شفاعت لازم ہوگئی۔ (رواہ احمد)



حضرت عبدالرحمٰن بن عوف کا بیان ہے کہ ایک روز رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم (گھر سے) برآمد ہوئے اور ایک نخلستان کے اندر پہنچے۔ وہاں پہنچ کر آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے سجدہ کیا اور اتنا طویل سجدہ کیا کہ مجھے اندیشہ ہوگیا کہ کہیں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی وفات نہ ہوگئی ہو۔ میں دیکھنے کے لئے (قریب) گیا تو آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے سر اٹھا کر فرمایا کیا بات ہے۔ میں نے اپنا اندیشہ بیان کردیا۔ فرمایا جبرائیل علیہ السلام نے (آکر) مجھ سے کہا تھا کہ کیا میں آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو یہ خوشخبری نہ سنادوں کہ اللہ نے آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے (اعزاز اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو خوش کرنے کے) لئے فرمایا ہے کہ جو شخص آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود پڑھے گا میں اس پر رحمت نازل کروں گا اور جو آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر سلام پڑھے گا میں اس کو سلامتی عطا کروں گا۔ (رواہ احمد)

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بن خطاب نے فرمایا۔ دعا آسمان وزمین کے درمیان روک لی جاتی ہے۔ جب تک تم اپنے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود نہ پڑھ لو۔ دعا کا کوئی حصہ اوپر نہیں چڑھنے پاتا۔ (رواہ الترمذی)

عبداللہ بن عامر بن ربیعہ نے اپنے باپ کا بیان نقل کیا کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے سنا جو شخص مجھ پر جتنا درود پڑھتا ہے فرشتے اتنی ہی رحمتیں اس پر نازل کرتے ہیں۔ اب بندہ کو اختیار ہے کہ درود پڑھے کم یا زیادہ۔ (رواہ البغوی)

حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ راوی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو شخص مجھ پر ایک بار درود پڑھتا ہے اس کے لئے ایک قیراط (ثواب) لکھ دیا جاتا ہے اور ایک قیراط کوہِ احد کے برابر ہوتا ہے۔

(رواہ عبدالرزاق فی الجامع بسند حسن)

حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالٰی عنہ کی روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو شخص صبح اور شام دس دس مرتبہ درود پڑھے گا اس کو میری شفاعت مل جائے گی۔ (رواہ طبرانی فی الکبیر بسند حسن)

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالٰی عنہ کا بیان ہے کہ میں رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کے پاس موجود تھا ایک آدمی نے آکر سلام کیا۔ حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے اس کو سلام کا جواب دیا اور کشادہ روئی کے ساتھ اس کو اپنے پہلو میں بٹھالیا۔ جب وہ شخص اپنا کام پورا کر کے اٹھ گیا تو رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ابوبکر روزانہ اس شخص کا عمل باشندگان زمین کے (سارے) اعمال کے برابر اٹھایا جاتا ہے۔ میں نے عرض کیا ایسا کیوں ہے؟ فرمایا جب صبح ہوتی ہے تو یہ شخص دس بار مجھ پر درود پڑھتا ہے اور اس کا یہ درود ایسا ہوتا ہے جیسے ساری مخلوق کا درود۔ میں نے عرض کیا وہ کیا درود ہے فرمایا وہ کہتا ہے۔

اللّٰھم صل علی محمد ن النبی عدد من صل من خلقك وصل علی محمد کما ینبغی لنا ان نصلی علیه وصل علی محمد ن النبی کما امرتنا ان نصلی علیه۔

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالٰی عنہ راوی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم پر سلام پڑھنا گناہوں کو اس سے زیادہ مٹا دیتا ہے جتنا پانی آگ کو (بجھاتا ہے) اور رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم پر سلام پڑھنا گردنیں (یعنی بردے) آزاد کرنے سے بھی افضل ہے اور رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کی محبت (راہ خدا میں اپنا) خون دینے سے بھی افضل ہے یا یہ فرمایا راہ خدا میں شمشیر زنی سے بھی افضل ہے۔ (از مفسر قدس سرہ)

مسئلہ:

کیا انبیاء کے علاوہ دوسروں کیلئے بھی صلوٰۃ وسلام کا استعمال درست ہے؟



صحیح یہ ہے کہ تنہا غیر انبیاء کے لئے صحیح نہیں ہے اور طبعاً یعنی انبیاء کے ساتھ ملا کر صحیح ہے جس طرح محمد عزوجل کہنا مکروہ ہے باوجود یہ کہ آپ معزز اور جلیل القدر ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ عرف میں صلوٰۃ وسلام کا استعمال انبیاء کے لئے مخصوص کر دیا گیا ہے جیسے عزوجل کے الفاظ باری تعالٰی کے لئے خاص کر دیئے گئے ہیں۔

## تفسیر ضیاء القرآن

(ضیاء الامت پیر محمد کرم شاہ الازہری رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ)

اسلام کو مٹانے کیلئے کفر کے سارے حربے ناکام ہو چکے تھے۔ مکہ کے بے بس مسلمانوں پر انہوں نے مظالم کے پہاڑ توڑے لیکن ان کے جذبہ ایمان کو کم نہ کر سکے۔ انہوں نے اپنا وطن، گھر بار، اہل وعیال کو خوشی سے چھوڑنا گوارا کیا' لیکن دامن مصطفٰی صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کو مضبوطی سے پکڑے رہے۔ کفار نے بڑے کروفر اور شکوہ وطمطراق کے ساتھ مدینہ طیبہ پر بار بار یورش کی لیکن انہیں ہر بار ان مٹھی بھر اہل ایمان سے شکست کھا کر واپس آنا پڑا۔ اب انہوں نے حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کی ذات اقدس واطہر پر طرح طرح کے بے جا الزامات تراشنے شروع کر دیئے تا کہ لوگ رشد وہدایت کی اس نورانی شمع سے نفرت کرنے لگیں اور یوں اسلام کی ترقی رک جائے۔ اللہ تعالٰی نے یہ آیت نازل فرما کر ان امیدوں کو خاک میں ملا دیا۔ بتایا کہ یہ میرا حبیب اور میرا پیارا رسول وہ ہے جس کی وصف وثنا میں اپنی زبان قدرت سے کرتا ہوں اور میرے سارے ان گنت فرشتے اپنی نورانی اور پاکیزہ زبانوں سے اس کی جناب میں ہدیہ عقیدت پیش کرتے ہیں۔ تم چند لوگ اگر اس کی شان عالی میں ہرزہ سرائی کرتے بھی رہو تو اس سے کیا فرق پڑتا ہے۔ جس طرح تمہارے پہلے منصوبے خاک میں مل گئے اور تمہاری کوششیں ناکام

ہوگئیں اسی طرح اس ناپاک مہم میں بھی تم خائب وخاسر ہوگے۔

اس آیت کریمہ کی جلالت شان کو زیادہ سے زیادہ سمجھنے کے لئے پہلے اس کے کلمات طیبات کو سمجھنے کی کوشش کریں۔ آیت کریمہ میں فعل صلوٰۃ (درود) کے تین فاعل ہیں۔

۱۔ اللہ تعالیٰ

۲۔ فرشتے

۳۔ اہل اسلام

جب اس کی نسبت اللہ تعالیٰ کی طرف ہو تو اس کا معنی یہ ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ فرشتوں کی بھری محفل میں اپنے محبوب کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی تعریف وثناء کرتا ہے۔

فھی منه عزوجل ثناء علیه عندالملائکة وتعظیم

(رواہ البخاری عن ابی العالیہ)

علامہ آلوسی اس کی مزید وضاحت کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

وتعظیم تعالیٰ ایاہ فی الدنیا باعلاء ذکرواظھار دینه وابقاء العمل بشریعة وفی الاخرة بتشفیعه فی امته واجزال اجره ومثوبته ابداء فضله الاولین والآخرین بالمقام المحمود وتقدیمه علی کافة المقربین بالشهود۔

ترجمہ: اللہ تعالیٰ کے درود بھیجنے کا یہ مفہوم ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنے محبوب کے ذکر کو بلند کر کے اس کے دین کو غلبہ دے کر اور اس کی شریعت پر عمل برقرار رکھ کے اس دنیا میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی عزت وشان بڑھاتا ہے اور روز محشر امت کے لئے حضور شفاعت قبول فرما کر اور حضور کو بہترین اجر وثواب عطا کر کے اور مقام محمود پر فائز کرنے کے بعد اولین وآخرین کے لئے حضور کی بزرگی کو نمایاں کر کے



اور تمام مقربین پر حضور کو سبقت بخش کر حضور کی شان کو آشکارا فرماتا ہے۔

اور جب اس کی نسبت ملائکہ کی طرف ہو تو صلوٰۃ کا معنی دعا ہے کہ ملائکہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں اس کے پیارے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے درجات کی بلندی اور مقامات کی رفعت کے لئے دست بدعا ہیں۔ اس جملہ میں ان اللہ وملائکته الخ میں اگر آپ غور فرمائیں تو آپ کو معلوم ہوگا کہ یہ جملہ اسمیہ ہے' لیکن اس کی خبر جملہ فعلیہ ہے تو یہاں دونوں جملے جمع کر دیئے گئے ہیں۔ اس میں راز یہ ہے کہ جملہ اسمیہ استمرار ودوام پر دلالت کرتا ہے اور فعلیہ تجدد وحدوث کی طرف اشارہ کرتا ہے یعنی اللہ تعالیٰ ہمیشہ ہردم' ہر گھڑی' اپنے نبی مکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر اپنی رحمتیں نازل فرماتا ہے اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی شان بیان فرماتا ہے۔ اسی طرح اس کے فرشتے بھی اس کی تعریف وتوصیف میں رطب اللسان رہتے ہیں۔ عراقی نے کیا خوب لکھا ہے:

ثنائے زلف ورخسار تو اے ماہ
ملائک ورد صبح و شام کردند

جب اللہ تعالیٰ اپنے مقبول بندے پر ہمیشہ اپنی برکتیں نازل فرماتا رہتا ہے اور اس کے فرشتے اس کی ثناء گستری میں زمزمہ سنج رہتے ہیں اور اس کی رفعت شان کے لئے دعائیں مانگتے رہتے ہیں' تو اہل ایمان تم بھی میرے محبوب کی رفعت شان کے لئے دعا مانگو کرو۔ علامہ ابن منظور "صلوٰۃ" کا مفہوم بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ جب مومن بارگاہ الٰہی میں عرض کرتا ہے۔

اللھم صل علیٰ سید نا محمدفمعناہ عظمه فی الدنیا باعلاء ذکرہ و اظهار دعوته ابقاء شریعته و فی الاخرہ بتشفیعه فی امته و تضعیف اجرہ ومثوبته۔

یعنی اے اللہ اپنے رسول کے ذکر کو بلند فرما' اس کے دین کو غلبہ دے اور

اس کی شریعت کو باقی رکھ کر اس دنیا میں ان کی شان بلند فرما اور روز محشر ان کی شفاعت قبول فرما' اجروثواب کوئی گنا کردے۔

اگرچہ صلوٰۃ بھیجنے کا ہمیں حکم دیا جارہا ہے لیکن ہم نہ شان رسالت کو کما حقہ جانتے ہیں اور نہ ہی اس کا حق ادا کرسکتے ہیں اس لئے اعتراف عجز کرتے ہوئے ہم عرض کرتے ہیں اللھم صل الخ یعنی مولائے کریم تو ہی اپنے محبوب کی شان کو اور قدرومنزلت کو صحیح طور پر جانتا ہے۔ اس لئے تو ہی ہماری طرف سے اپنے محبوب پر درود بھیج جو اس کی شان کے شایان ہے۔

وقیل المعنی لما امرنا اللہ تعالٰی سبحانہ بالصلوٰۃ علیہ ولم نبلغ قدر الواجب من ذالک احلنا علی اللہ وقلنا اللھم صل انت علٰی محمدلانک اعلم بما یلیق بہ (لسان العرب)

اس آیت میں ہمیں بارگاہ رسالت صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم میں صلوٰۃ وسلام عرض کرنے کا حکم دیا گیا ہے اور احادیث کثیرہ صحیحہ میں بھی درود شریف کی شان بیان فرمائی گئی ہے۔ چند احادیث تبرکاً ذکر کردیتا ہوں تاکہ آپ کے دل میں بھی اپنے رسول مکرم' ہادی اعظم' مرشد کامل صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنے کا شوق پیدا ہو۔

۱۔ عن عمر بن الخطاب رضی اللہ تعالٰی عنہ قال خرج رسول اللہ الحاجتہ فلم اجد حداً یتبعہ ففزع عمرو اتاہ بمطھرۃ من خلفہ فوجد النبی ساجداً فی مشربتہ فتخی عنہ من خلفہ حتیٰ رفع النبی راسہ فقال احسنت یاعمر حین وجدتنی ساجداً تخیت عنی ان جبرئیل اتانی فقال من صل علیک من امتک واحدہ عشر صلوٰت ورفعہ عشر درجات

ترجمہ: حضرت عمر رضی اللہ تعالٰی عنہ سے مروی ہے آپ نے فرمایا: ایک دن حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم قضائے حاجت کے لئے باہر تشریف لے گئے۔



حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ اور کوئی آدمی نہیں تھا۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالٰی عنہ نے پانی کا بھرا ہوا لوٹا لیا اور پیچھے چل دیئے۔ جب آپ باہر آئے تو حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کو ایک وادی میں سربسجود پایا اور چپکے سے ایک طرف ہٹ کر پیچھے بیٹھ گئے۔ یہاں تک کہ حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے سجدہ سے سر مبارک اٹھایا اور فرمایا اے عمر: تو نے بہت اچھا کیا کہ جب مجھے سربسجود دیکھا تو ایک طرف ہٹ کر بیٹھ گیا۔ جبرئیل میرے پاس آئے اور انہوں نے آکر بتایا کہ جو امتی آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم پر ایک مرتبہ درود پاک پڑھے گا اللہ تعالٰی اس پر دس بار درود پڑھے گا اور اس کے دس درجے بلند کردے گا۔

۲۔ عن عبد اللہ بن ابی طلحۃ عن ابیہ ان رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم جاء ذات یوم والسرور یری فی وجھہ وقالو یارسول اللہ انا لنری السرور فی وجھک وقال انہ اتانی الملک فقال یا محمد امایرضیک ان ربک عزوجل یقول انہ لایصل علیک احد من امتک الا صلیت علیہ عشراً ولا یسلم علیک احد من امتک الا سلمت علیہ عشراً قلت بلٰی۔

ترجمہ: ایک دن حضور سرور کائنات صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم تشریف لائے۔ رخ انور پر خوشی اور مسرت کے آثار نمایاں تھے۔ صحابہ نے عرض کیا۔ یارسول اللہ آج تو چہرہ مبارک خوشی سے تاباں ہے۔ فرمایا' میرے پاس فرشتہ آیا ہے اور اس نے آکر کہا کہ اے سراپا حسن وخوبی کیا آپ اس بات پر راضی نہیں ہیں کہ آپ کے رب نے فرمایا ہے کہ آپ کا جو امتی آپ پر ایک بار درود پڑھے گا' اللہ تعالٰی اس پر دس بار درود پڑھے گا اور آپ کا جو امتی آپ پر ایک بار سلام پڑھے گا اللہ تعالٰی اس پر دس بار سلام بھیجے گا۔ میں نے جواب دیا کہ میں اپنے مولا کریم کی اس نوازش پر از حد خوش ہوں۔

۳۔ عن انس قال قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم من ذکرت عندہ فلیصل علی ومن صل مرۃ واحدۃ صلی اللہ تعالیٰ علیہ عشراً۔

ترجمہ: حضرت انس رضی اللہ تعالی عنہ سے مروی ہے کہ حضور صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جس کے پاس میرا ذکر کیا جائے اس پر لازم ہے کہ وہ مجھ پر درود پڑھے اور جو شخص ایک مرتبہ درود پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس پر دس بار درود پڑھے گا۔

۴۔ عن عبداللہ بن علی بن الحسین عن ابیہ ان رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم قال البخیل من ذکرت عندہ ثم لم یصل علی۔

حضرت عبداللہ حضرت زین العابدین رضی اللہ تعالی عنہ کے فرزند اپنے والد بزرگوار سے انہوں نے اپنے والد گرامی سیدنا امام حسین رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت کیا کہ نبی کریم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ بخیل وہ ہے جس کے پاس میرا ذکر کیا جائے پھر وہ مجھ پر درود نہ پڑھے۔

۵۔ عن طفیل بن ابی بن کعب عن ابیہ قال کان رسول اللہ اذا ذھب ثلثا اللیل قام وقال یایھاالناس اذکرو اللہ اذکرواللہ جاء ت الرادفۃ تتبعھا الرادفۃ جاء الموت بمافیہ قال ابی قلت یارسول اللہ انی اکثرالصلوٰۃ علیك فکم اجعل لك من صلاتی قال ماشئت قلت الربع قال ماشئت وان زدت فھو خیرلك قلت فالنصف قال ماشئت وان زدت فھو خیرلك قلت فالثلثین قال ماشئت وان زدت فھو خیرلك قلت اجعل لك صلاتی کلھا قال اذا تکفی ھمك ویغفرلك ذنبك۔

ترجمہ: ابی بن کعب کے لڑکے طفیل اپنے والد سے روایت کرتے ہیں۔ جب رات کے دو حصے گزر جاتے تو حضور صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم اٹھ کھڑے ہوتے اور فرماتے اے لوگو اللہ تعالیٰ کو یاد کرو' اللہ تعالیٰ کو یاد کرو' تھرا دینے والی آ گئی' اس کے



پیچھے اور آنے والی ہے' موت اپنی تلخیوں کے ساتھ آ پہنچی۔ میرے باپ نے عرض کیا۔ یارسول اللہ! میں حضور پر کثرت سے درود پڑھتا ہوں۔ ارشاد فرمایئے کہ میں کس قدر پڑھا کروں۔ فرمایا جتنا دل چاہے۔ میں نے عرض کیا وقت کا چوتھائی حصہ فرمایا' جتنا تیرا جی چاہے اور اگر اس سے زیادہ پڑھے تو تیرے لئے بہتر ہے۔ عرض کیا نصف وقت۔ فرمایا جتنا تیرا جی چاہے اور اگر زیادہ پڑھے تو تیرے لئے بہتر ہے۔ میں نے عرض کیا دو تہائی۔ فرمایا جتنا تیرا جی چاہے۔ اگر زیادہ کرے تو افضل ہے۔ میں نے عرض کیا میں اپنا سارا وقت حضور صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم پر درود شریف پڑھتا رہوں گا۔

فرمایا: ''تب یہ درود تیرے رنج والم کو دور کرنے کے لئے کافی ہے اور تیرے سارے گناہ بخش دیئے جائیں گے۔''

۶۔ عن الطفیل بن ابی عن ابیہ قال قال رجل یارسول اللہ ارایت ان جعلت صلاتی کلھا علیك قال اذا یکفیك اللہ ماھمك من دنیاك واخرتك:

طفیل کہتے ہیں میرے والد نے عرض کی یارسول اللہ میں اگر اپنا تمام وقت حضور پر درود پڑھنے میں صرف کردوں' حضور نے فرمایا تب اللہ تعالیٰ تیری دنیا وآخرت میں مشکلیں آسان کردے گا۔

آیت طیبہ اور ان احادیث مبارکہ سے درود شریف کی برکتیں اور فضیلتیں معلوم ہوگئیں۔ ایسا کم فہم اور نادان کون ہوگا جو رحمتوں کے اس خزانے سے اپنی جھولی بھرنے کی کوشش نہ کرے۔ لیکن بعض اوقات اور بعض مقامات ایسے ہیں جہاں درود شریف پڑھنے کی زیادہ فضیلت ہے اور وہاں پڑھنے کی خصوصی تاکید کی گئی ہے ان میں سے چند اہم مقامات اور اوقات کا ذکر کیا جاتا ہے۔

## ہر محفل اور ہر مجلس میں درود شریف پڑھنے کی ہدایت:

عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ عن النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ماجلس قوم مجلساً ولما یذکرواللہ فیہ ولم یصلوا علی نبیھم الاکان علیھم ترۃ یوم القیامتہ وان شاء عذبھم وان شاء غفرلھم۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جب لوگ کسی مجلس میں بیٹھتے ہیں اور اس میں نہ اللہ تعالیٰ کا ذکر کرتے ہیں اور نہ ہی اس کے نبی پر درود پڑھتے ہیں۔ قیامت کے دن وہ مجلس ان کے لئے وبال ہوگی چاہے تو ان کو عذاب دے چاہے تو ان کو بخش دے۔

## ہر محفل کے اختتام کے وقت:

حضرت ابوسعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے آپ نے فرمایا جب لوگ بیٹھتے ہیں اور پھر کھڑے ہوتے ہیں اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود نہیں پڑھتے تو قیامت کے دن وہ مجلس ان کے لئے باعث حسرت ہوگی اگر وہ جنت میں داخل ہو بھی جائیں تو ثواب سے محرومی کے باعث انہیں ندامت ہوگی۔

## اذان کے وقت:

حضرت عبداللہ بن عمر سے مروی ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جب موذن کو تم اذان دیتے ہوئے سنو تو وہی جملے دہراؤ جو وہ کہہ رہا ہے۔ پھر مجھ پر درود پڑھو کیونکہ جو مجھ پر درود پڑھتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر دس مرتبہ درود پڑھتا ہے۔

اذا سمعتم المؤذن فقولو امثل مایقول ثم صلو ا علی فانہ من صل علی صلی اللہ علیہ بھا عشراً الخ



## مسجد میں داخل ہوتے اور نکلتے وقت:

حضرت عبداللہ بن حسن اپنی والدہ ماجدہ فاطمہ بنت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہا اپنی دادی صاحبہ حضرت خاتون جنت سے روایت کرتے ہیں۔

قالت قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اذا دخل المسجد صل علیٰ محمدوسلم ثم قال اللھم اغفرلی ذنوبی وافتح لی ابواب رحمتك واذا خرج صل علیٰ محمدوسلم ثم قال اللھم اغفرلی ذنوبی وافتح لی ابواب فضلك

## دعا کرتے وقت:

حضرت فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ دعا میں جب تک درود پاک نہ پڑھا جائے وہ قبول نہیں ہوتی اور زمین وآسمان کے درمیان معلق رہتی ہے۔

## نماز کے بعد دعا سے پہلے:

حضرت عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نماز پڑھ رہا تھا۔ حضور کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم' حضرت صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ تشریف فرما تھے۔ جب میں نماز سے فارغ ہو کر بیٹھا تو پہلے میں نے اللہ تعالیٰ کی ثناء کی، پھر میں نے درود پاک پڑھا پھر اپنے لئے دعا مانگنے لگا تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: اب مانگ! تجھے دیا جائے گا۔

عن عبد اللہ قال کنت اصلی والنبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم وابوبکر وعمرمعہ فلما جلست بداء بالثناء علی اللہ ثم بالصلوٰۃ علی النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ثم دعوت

لنفسی فقال النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم سل تعطہ۔

امام ترمذی اپنی سنن میں نقل کرتے ہیں:

بینما رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم قاعدا اذادخل رجل فصلی فقال اللھم اغفرلی وارحمنی فقال رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم عجلت ایھا المصلی اذا صلیت فقعدت فا حمد اللہ بما ھواھلہ وصل علی ثم ادعہ قال ثم صلی رجل آخر بعد ذالک فحمد اللہ وصل علی النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم فقال النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم ایھاالمصلی ادع تجب۔ (ترمذی، ابوداؤد)

ترجمہ: ایک روز حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم تشریف فرما تھے۔ ایک آدمی آیا اس نے نماز پڑھی اور دعا مانگی یا اللہ مجھے بخش دے۔ مجھ پر رحم فرما۔ حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اے نمازی تو نے بڑی جلد بازی سے کام لیا ہے۔ جب نماز پڑھ چکو تو بیٹھو اللہ کی حمد وثناء کرو اور مجھ پر درود پڑھو پھر دعا مانگو پھر دوسرا آدمی آیا اس نے نماز پڑھی اور اللہ کی حمد وثناء کی پھر حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم پر درود پڑھا۔ حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا" اے نمازی اب دعا مانگ قبول گی"۔ اس سے ثابت ہوا کہ ہم اہل سنت نماز کے بعد جو ذکر اور درود شریف پڑھتے ہیں یہ سنت ہے اور قبولیتِ دعا کا باعث ہے۔ نیز اس سے باآواز بلند ذکر اور درود شریف پڑھنا ثابت ہوا۔

جب حضور نبی کریم صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کا اسم مبارک لیا جائے تو درود شریف پڑھے۔ جب نام گرامی لکھے تو درود شریف لکھے۔ حضرت سفیان بن عینیہ فرماتے ہیں کہ خلف نے بیان کیا کہ ان کا ایک دوست حدیث کا طالب علم تھا۔ وہ فوت ہوگیا۔ میں نے اسے خواب میں دیکھا کہ سبز پوشاک پہنے خوش وخرم گھوم رہا



ہے۔ میں نے کہا تم تو وہ میرے ہم مکتب نہیں ہو؟ اس نے کہا ہاں میں وہی ہوں۔ میں نے پوچھا یہ کیا حال بنا رکھا ہے۔ اس نے کہا میری یہ عادت تھی کہ جہاں محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کا نام لکھتا وہاں درود شریف بھی لکھتا۔ یہ جو کچھ تو دیکھ رہا ہے میرے رب نے مجھے اس عمل کا بدلہ دیا ہے۔

حضرت عبداللہ بن حکم کہتے ہیں کہ میں نے خواب میں حضرت امام شافعی رحمتہ اللہ تعالٰی علیہ کو دیکھا۔ پوچھا فرمائیے اللہ تعالٰی نے آپ کے ساتھ کیا سلوک کیا۔ آپ نے فرمایا۔

رحمنی و غفر لی وزفنی الی الجنۃ کما ترف العروس ونثرعلی کما ینثر علی العروس۔

میرے رب نے مجھ پر رحم فرمایا۔ مجھے بخش دیا مجھے دلہن کی طرح آراستہ کر کے جنت میں بھیجا گیا اور مجھ پر جنت کے پھول نچھاور کئے گئے۔ جس طرح دلہن پر درہم ودینار نچھاور کئے جاتے ہیں۔ میں نے عزت افزائی کی وجہ پوچھی تو بتایا گیا کہ اپنی کتاب "الرسالہ" میں حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم پر میں نے جو درود لکھا ہے اس کا یہ اجر ہے۔ عبداللہ بن حکم کہتے ہیں میں نے امام سے پوچھا وہ خاص درود شریف کیا ہے؟ آپ نے بتایا کہ میں نے وہاں یہ درود شریف لکھا ہے۔

وصلی اللہ علی محمد عددماذکرہ الذاکرون وعدد ماغفل عن ذکرہ الغافلون۔

میں بیدار ہوا اور کتاب الرسالہ کو کھولا تو وہاں بعینہ اسی طرح درود شریف لکھا ہوا تھا۔

# تفسیر تفہیم القرآن

## (مولانا سید ابوالاعلیٰ مودودی)

اللہ کی طرف سے اپنے نبی پر صلوٰۃ کا مطلب یہ ہے کہ وہ آپ پر بے حد مہربان ہے' آپ کی تعریف فرماتا ہے' آپ کے کام میں برکت دیتا ہے' آپ کا نام بلند کرتا ہے اور آپ پر اپنی رحمتوں کی بارش فرماتا ہے۔ ملائکہ کی طرف سے آپ پر صلوٰۃ کا مطلب یہ ہے کہ وہ آپ سے غایت درجے کی محبت رکھتے ہیں اور آپ کے حق میں اللہ سے دعا کرتے ہیں کہ وہ آپ کو زیادہ سے زیادہ بلند مرتبے عطا فرمائے' آپ کے دین کو سربلند کرے' آپ کی شریعت کو فروغ بخشے اور آپ کو مقام محمود پر پہنچائے۔ سیاق وسباق پر نگاہ ڈالنے سے صاف محسوس ہوجاتا ہے کہ اس سلسلہ بیان میں یہ بات کس لئے ارشاد فرمائی گئی ہے۔ وقت وہ تھا جب دشمنان اسلام اس دین مبین کے فروغ پر اپنے دل کی جلن نکالنے کے لئے حضور کے خلاف الزامات کی بوچھاڑ کررہے تھے اور اپنے نزدیک یہ سمجھ رہے تھے کہ اس طرح کیچڑ اچھال کر وہ آپ کے اس اخلاقی اثر کو ختم کردیں گے جس کی بدولت اسلام اور مسلمانوں کے قدم روز بروز بڑھتے چلے جارہے تھے۔ ان حالات میں یہ آیت نازل کر کے اللہ تعالیٰ نے دنیا کو یہ بتایا کہ کفار ومشرکین اور منافقین میرے نبی کو بدنام کرنے اور نیچا دکھانے کی جتنی چاہیں کوشش کر دیکھیں آخر کار وہ منہ کی کھائیں گے۔' اس لئے کہ میں اس پر مہربان ہوں اور ساری کائنات کا نظم ونسق جن فرشتوں کے ذریعہ سے چل رہا ہے وہ سب اس کے حامی اور ثنا خواں ہیں۔ وہ اس کی مذمت کر کے کیا پاسکتے ہیں جبکہ میں اس کا نام بلند کر رہا ہوں اور میرے فرشتے اس کی تعریفوں کے چرچے کر رہے ہیں۔ وہ اپنے اوچھے ہتھیاروں سے اس کا کیا بگاڑ سکتے ہیں جبکہ میری



رحمتیں اور برکتیں اس کے ساتھ ہیں اور میرے فرشتے شب وروز دعا کر رہے ہیں کہ رب العالمین محمد کا مرتبہ اور زیادہ اونچا کر اور اس کے دین کو اور زیادہ فروغ دے۔

دوسرے الفاظ میں اس کا مطلب یہ ہے کہ اے لوگو جن کو محمد رسول اللہ کی بدولت راہ راست نصیب ہوئی ہے' تم ان کی قدر پہچانو اور ان کے احسان عظیم کا حق ادا کرو۔ تم جہالت کی تاریکیوں میں بھٹک رہے تھے' اس شخص نے تمہیں علم کی روشنی دی' تم اخلاق کی پستیوں میں گرے ہوئے تھے' اس شخص نے تمہیں اٹھایا اور اس قابل بنایا کہ آج محسود خلائق بنے ہوئے ہو۔ تم وحشت اور حیوانیت میں مبتلا تھے' اس شخص نے تم کو بہترین انسانی تہذیب سے آراستہ کیا۔ کفر کی دنیا اسی لئے اس شخص پر خار کھا رہی ہے کہ اس نے یہ احسانات تم پر کئے' ورنہ اس نے کسی کے ساتھ ذاتی طور پر کوئی برائی نہ کی تھی۔ اس لئے اب تمہاری احسان شناسی کا لازمی تقاضا یہ ہے کہ جتنا بغض وہ اس خیر مجسم کے خلاف رکھتے ہیں اسی قدر بلکہ اس سے زیادہ محبت تم اس سے رکھو' جتنی وہ اس سے نفرت کرتے ہیں اتنے ہی بلکہ اس سے زیادہ تم اس کے گرویدہ ہوجاؤ' جتنی وہ اس کی مذمت کرتے ہیں اتنی ہی بلکہ اس سے زیادہ تم اس کی تعریف کرو' جتنے وہ اس کے بدخواہ ہیں اتنے ہی بلکہ اس سے زیادہ تم اس کے خیر خواہ بنو اور اس کے حق میں وہی دعا کرو جو اللہ کے فرشتے شب وروز اس کے لئے کر رہے ہیں کہ اے رب دوجہاں! جس طرح تیرے نبی نے ہم پر بے پایاں احسانات فرمائے ہیں' تو بھی ان پر بے حدو بے حساب رحمت فرما' ان کا مرتبہ دنیا میں بھی سب سے زیادہ بلند کر اور آخرت میں بھی انہیں تمام مقربین سے بڑھ کر تقرب عطا فرما۔

اس آیت میں مسلمانوں کو دو چیزوں کا حکم دیا گیا ہے۔ ایک صلوا علیہ۔ دوسرے سلموا تسلیما۔

صلوٰۃ کا لفظ جب علیٰ کے صِلہ کے ساتھ آتا ہے تو اس کے تین معنی ہوتے

ہیں۔ ایک، کسی پر مائل ہونا، اس کی طرف محبت کے ساتھ متوجہ ہونا اور اس پر جھکنا۔ دوسرے، کسی کی تعریف کرنا۔ تیسرے، کسی کے حق میں دعا کرنا۔ یہ لفظ جب اللہ تعالیٰ کے لئے بولا جائے گا تو ظاہر ہے کہ تیسرے معنی میں نہیں ہوسکتا، کیونکہ اللہ کا کسی اور سے دعا کرنا قطعاً ناقابل تصور ہے۔ اس لئے لامحالہ وہ صرف پہلے دو معنوں میں ہوگا لیکن جب یہ لفظ بندوں کیلئے بولا جائے گا خواہ وہ فرشتے ہوں یا انسان تو وہ تینوں معنوں میں ہوگا۔ اس میں محبت کا مفہوم بھی ہوگا، مدح وثناء کا مفہوم بھی اور دعائے رحمت کا مفہوم بھی۔ لہٰذا اہل ایمان کو نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے حق میں صلوا علیہ کا حکم دینے کا مطلب یہ ہے کہ تم ان کے گرویدہ ہوجاؤ، ان کی مدح وثنا کرو، اور ان کے لئے دعا کرو۔

سلام کا لفظ بھی دو معنی رکھتا ہے۔ ایک، ہر طرح کی آفات اور نقائص سے محفوظ رہنا، جس کے لئے ہم اردو میں سلامتی کا لفظ بولتے ہیں۔ دوسرے صلح اور عدم مخالفت۔ پس نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے حق میں سلموا تسلیما کہنے کا ایک مطلب یہ ہے کہ تم ان کے حق میں کامل سلامتی کی دعا کرو۔ اور دوسرا مطلب یہ ہے کہ تم پوری طرح دل وجان سے ان کا ساتھ دو، ان کی مخالفت سے پرہیز کرو، اور ان کے سچے فرمانبردار بن کر رہو۔

یہ حکم جب نازل ہوا تو متعدد صحابہ کرام نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کیا کہ یارسول اللہ، سلام کا طریقہ تو آپ ہمیں بتا چکے ہیں (یعنی نماز میں السلام علیک ایھا النبی ورحمتہ اللہ وبرکاتہ اور ملاقات کے وقت السلام علیک یارسول اللہ کہنا) مگر آپ پر صلوٰۃ بھیجنے کا طریقہ کیا ہے؟ اس کے جواب میں حضور نے بہت سے لوگوں کو مختلف مواقع پر جو درود سکھائے ہیں وہ ہم ذیل میں درج کرتے ہیں۔

کعب بن عجرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ: اللھم صل علیٰ محمدو علی ال



محمد کماصلیت علی ابراھیم و علی ال ابراھیم انك حمید مجید وبارك علی محمد وعلی ال محمد کما بارکت علی ابراھیم وعلی ال ابراھیم انك حمید مجید۔ یہ درود تھوڑے تھوڑے لفظی اختلافات کے ساتھ حضرت کعب بن عُجرہ سے بخاری، مسلم، ابو داؤد، ترمذی، نسائی، ابن ماجہ، امام احمد، ابن ابی شیبہ، عبدالرزاق، ابن ابی حاتم اور ابن جریر نے روایت کیا ہے۔

ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ: ان سے بھی بہت خفیف فرق کے ساتھ وہی درود مروی ہے جو اوپر نقل ہوا ہے۔ (ابن جریر)

ابوحمید ساعدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ: اللھم صل علی محمدوازواجه وذریته کما صلیت علی ابراھیم وبارك علی محمدوازواجه وذریته کمابارکت علی ابراھیم انك حمید مجید۔ (مالک، احمد، بخاری، مسلم، نسائی، ابوداؤد، ابن ماجہ)

ابومسعود بدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ: اللھم صل علی محمدوعلی ال محمد کماصلیت علی ابراھیم وعلی ال ابراھیم و بارك علی محمدوعلی ال محمد کمابارکت علی ابراھیم فی العالمین انك حمید مجید۔
(مالک، مسلم، ابوداؤد، ترمذی، نسائی، احمد، ابن جریر، ابن حبان، حاکم)

ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ: اللھم صل علی محمدعبدك ورسولك کماصلیت علی ابراھیم وبارك علی محمد وعلی ال محمد کمابارکت علی ابراھیم (احمد، بخاری، نسائی، ابن ماجہ)

بریدۃ الخزاعی رضی اللہ تعالی عنہ: اللھم اجعل صلوتك ورحمتك و برکاتك علی محمدوعلی ال محمد کما جعلتھا علی ابراھیم انك حمید مجید۔ (احمد، عبدبن حمید، ابن مردویہ)

ابوہریرہ رضی اللہ تعالی عنہ: اللھم صل علی محمدوعلی ال محمد وبارك علی محمدوعلی ال محمد کماصلیت وبارکت علی ابراھیم وال

ابراھیم فی العالمین انك حمید مجید (نسائی)

طلحہ رضی اللہ تعالٰی عنہ: اللھم صل علی محمد وعلی ال محمد کما صلیت علی ابراھیم انك حمید مجید وبارك علی محمد وعلی ال محمد کما بارکت علی ابراھیم انك حمید مجید (ابن جریر)

یہ تمام درود الفاظ کے اختلاف کے باوجود معنی میں متفق ہیں۔ ان کے اندر چند اہم نکات ہیں جنہیں اچھی طرح سمجھ لینا چاہیے۔

اولاً' ان سب میں حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے مسلمانوں سے فرمایا ہے کہ مجھ پر درود بھیجنے کا بہترین طریقہ یہ ہے کہ تم اللہ تعالٰی سے دعا کرو کہ اے خدا' تو محمد پر درود بھیج۔ نادان لوگ جنہیں معنی کا شعور نہیں ہے اس پر فوراً یہ اعتراض جڑ دیتے ہیں کہ یہ تو عجیب بات ہوئی' اللہ تعالٰی تو ہم سے فرما رہا ہے کہ تم میرے نبی پر درود بھیجو' مگر ہم الٹا اللہ سے کہتے ہیں کہ تو درود بھیج۔ حالانکہ دراصل' اس طرح نبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے لوگوں کو یہ بتایا ہے کہ تم مجھ پر ''صلوٰۃ'' کا حق ادا کرنا چاہو بھی تو نہیں کرسکتے' اس لئے اللہ ہی سے دعا کرو کہ وہ مجھ پر صلوٰۃ فرمائے۔ ظاہر بات ہے کہ ہم حضور کے مراتب بلند نہیں کرسکتے۔ اللہ ہی بلند کرسکتا ہے۔ ہم حضور کے احسانات کا بدلہ نہیں دے سکتے۔ اللہ ہی ان کا اجر دے سکتا ہے۔ ہم حضور کے رفع ذکر کے لئے اور آپ کے دین کو فروغ دینے کے لئے خواہ کتنی ہی کوشش کریں' اللہ کے فضل اور اس کی توفیق وتائید کے بغیر اس میں کوئی کامیابی نہیں ہوسکتی۔ حتیٰ کہ حضور کی محبت وعقیدت بھی ہمارے دل میں اللہ ہی کی مدد سے جاگزیں ہوسکتی ہے ورنہ شیطان نہ معلوم کتنے وساوس ڈال کر ہمیں آپ سے منحرف کرسکتا ہے۔ اعاذنا اللہ من ذالك۔ لہٰذا حضور پر صلوٰۃ کا حق ادا کرنے کی کوئی صورت اس کے سوا نہیں ہے کہ اللہ سے آپ پر صلوٰۃ کی دعا کی جائے۔ جو شخص اللھم صل علی محمد کہتا ہے وہ گویا اللہ کے حضور اپنے عجز کا اعتراف کرتے ہوئے عرض کرتا ہے کہ خدایا' تیرے نبی



پر صلوٰۃ کا جو حق ہے اسے ادا کرنا میرے بس میں نہیں ہے' تو ہی میری طرف سے اس کو ادا کر اور مجھ سے اس کے ادا کرنے میں جو خدمت چاہے لے لے۔

ثانیاً حضور کی شان کرم نے یہ گوارا نہ فرمایا کہ تنہا اپنی ہی ذات کو اس دعا کے لئے مخصوص فرمالیں' بلکہ اپنے ساتھ اپنی آل اور ازواج اور ذریت کو بھی آپ نے شامل کرلیا۔ ازواج اور ذریت کے معنی تو ظاہر ہیں۔ رہا آل کا لفظ' تو وہ محض حضور کے خاندان والوں کے لئے مخصوص نہیں ہے بلکہ اس میں وہ سب لوگ آجاتے ہیں جو آپ کے پیرو ہوں اور آپ کے طریقے پر چلیں۔ عربی لغت کی رو سے آل اور اہل میں فرق ہے کہ کسی شخص کی آل وہ سب لوگ سمجھے جاتے ہیں جو اس کے ساتھی' مددگار اور متبع ہوں' خواہ وہ اس کے رشتہ دار ہوں یا نہ ہوں۔ اور کسی شخص کے اہل وہ سب لوگ کہے جاتے ہیں جو اس کے رشتہ دار ہوں' خواہ وہ اس کے ساتھی متبع ہوں یا نہ ہوں۔ قرآن مجید میں ۱۴ مقامات پر آل فرعون کا لفظ استعمال ہوا ہے اور ان میں کسی جگہ بھی آل سے مراد محض فرعون کے خاندان والے نہیں ہیں بلکہ وہ سب لوگ ہیں جو حضرت موسیٰ علیہ السلام کے مقابلے میں اس کے ساتھی تھے (مثال کے طور پر ملاحظہ ہو سورۃ بقرہ آیات ۴۹۔۵۰ آل عمران' ۱۱۔ الاعراف' ۱۳۰۔ المومن' ۴۶) پس آل محمد سے ہر وہ شخص خارج ہے جو محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کے طریقے پر نہ ہو' خواہ وہ خاندان رسالت ہی کا ایک فرد ہو' اور اس میں ہر وہ شخص داخل ہے جو حضور کے نقش قدم پر چلتا ہو' خواہ وہ حضور سے کوئی دور کا بھی نسبی تعلق نہ رکھتا ہو۔ البتہ خاندان رسالت کے وہ افراد بدرجہ اولیٰ آل محمد ہیں جو آپ سے نسبی تعلق بھی رکھتے ہیں اور آپ کے پیرو بھی ہیں۔

ثالثاً' ہر درود جو حضور نے سکھایا ہے اس میں یہ بات ضرور شامل ہے کہ آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم پر ویسی ہی مہربانی فرمائی جائے جیسی ابراہیم اور آل ابراہیم پر فرمائی گئی ہے۔ اس مضمون کو سمجھنے میں لوگوں کو بڑی مشکل پیش آئی ہے۔ اس کی مختلف تاویلیں علماء نے کی ہیں۔ مگر کوئی تاویل دل کو نہیں لگتی۔ میرے نزدیک

صحیح تاویل یہ ہے (والعلم عنداللہ) کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت ابراہیم علیہ السلام پر ایک خاص کرم فرمایا ہے جو آج تک کسی پر نہیں فرمایا' اور وہ یہ ہے کہ تمام وہ انسان جو نبوت اور وحی اور کتاب کو ماخذِ ہدایت مانتے ہیں وہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی پیشوائی پر متفق ہیں' خواہ وہ مسلمان ہوں یا عیسائی یا یہودی۔ لہٰذا نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ارشاد کا منشاء یہ ہے کہ جس طرح حضرت ابراہیم علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے تمام انبیاء کے پیروؤں کا مرجع بنایا ہے اسی طرح مجھے بھی بنا دے۔ اور کوئی ایسا شخص جو نبوت کا ماننے والا ہو' میری نبوت پر ایمان لانے سے محروم نہ رہ جائے۔

یہ امر کہ حضور پر درود بھیجنا سنت اسلام ہے' جب آپ کا نام آئے اس کا پڑھنا مستحب ہے' اور خصوصاً نماز میں اس کا پڑھنا مسنون ہے' اس پر تمام اہل علم کا اتفاق ہے۔ اس امر پر بھی اجماع ہے کہ عمر میں ایک مرتبہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنا فرض ہے' کیونکہ اللہ تعالیٰ نے صاف الفاظ میں اس کا حکم دیا ہے۔ لیکن اس کے بعد درود کے مسئلے میں علماء کے درمیان اختلاف پایا جاتا ہے۔

امام شافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اس بات کے قائل ہیں کہ نماز میں آخری مرتبہ جب آدمی تشہد پڑھتا ہے اس میں صلوٰۃ علی النبی پڑھنا فرض ہے' اگر کوئی شخص نہ پڑھے گا تو نماز نہ ہوگی۔ صحابہ کرام میں سے ابن مسعود، ابومسعود انصاری، ابن عمر اور جابر بن عبداللہ، تابعین میں سے شعبی، امام محمد باقر، محمد بن کعب قرظی اور مقاتل بن حیان اور فقہا میں سے اسحاق بن راہویہ کا بھی یہی مسلک تھا اور آخر میں امام احمد بن حنبل نے بھی اسی کو اختیار کر لیا تھا۔

امام ابوحنیفہ، امام مالک اور جمہور علماء کا مسلک یہ ہے کہ درود عمر میں صرف ایک مرتبہ پڑھنا فرض ہے۔ یہ کلمہ شہادت کی طرح ہے کہ جس نے ایک مرتبہ اللہ کی الٰہیت اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی رسالت کا اقرار کر لیا اس نے فرض ادا کر دیا۔ اسی طرح جس نے ایک دفعہ درود پڑھ لیا وہ فریضہ صلوٰۃ علی النبی



سے سبکدوش ہو گیا۔ اس کے بعد نہ کلمہ پڑھنا فرض ہے نہ درود۔

ایک اور گروہ نماز میں اس کا پڑھنا مطلقاً واجب قرار دیتا ہے۔ مگر تشہد کے ساتھ اس کو مقید نہیں کرتا۔

ایک دوسرے گروہ کے نزدیک ہر دعا میں اس کا پڑھنا واجب ہے۔ کچھ اور لوگ اس کے قائل ہیں کہ جب بھی حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا نام آئے' درود پڑھنا واجب ہے۔ اور ایک گروہ کے نزدیک ایک مجلس میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ذکر خواہ کتنی ہی مرتبہ آئے' درود پڑھنا بس ایک دفعہ واجب ہے۔

یہ اختلافات صرف وجوب کے معاملہ میں ہیں۔ باقی رہی درود کی فضیلت' اور اس کا موجب اجر و ثواب ہونا' اور اس کا ایک بہت بڑی نیکی ہونا' تو اس پر ساری امت متفق ہے۔ اس میں کسی ایسے شخص کو کلام نہیں ہو سکتا جو ایمان سے کچھ بھی بہرہ رکھتا ہو۔ درود تو فطری طور پر ہر اس مسلمان کے دل سے نکلے گا۔ جسے یہ احساس ہو کہ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اللہ تعالیٰ کے بعد ہمارے سب سے بڑے محسن ہیں۔ اسلام اور ایمان کی جتنی قدر انسان کے دل میں ہوگی اتنی ہی زیادہ قدر اس کے دل میں نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے احسانات کی بھی ہوگی' اور جتنا زیادہ آدمی ان احسانات کا قدر شناس ہوگا اتنا ہی زیادہ وہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجے گا۔ پس درحقیقت کثرتِ درود ایک پیمانہ ہے جو ناپ کر بتا دیتا ہے کہ دینِ محمد سے ایک آدمی کتنا گہرا تعلق رکھتا ہے اور نعمت ایمان کی کتنی قدر اس کے دل میں ہے۔ اسی بناء پر نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ من صل علی صلوٰۃ لم تزل الملئکۃ تصلی علیہ ماصل علیّ (احمد و ابن ماجہ)

''جو شخص مجھ پر درود بھیجتا ہے ملائکہ اس پر درود بھیجتے رہتے ہیں جب تک وہ مجھ پر درود بھیجتا رہے۔''

من صل علی واحدۃ صلی اللہ علیہ عشراً (مسلم)

"جو مجھ پر ایک بار درود بھیجتا ہے اللہ اس پر دس بار درود بھیجتا ہے۔"

اولی الناس بی یوم القیامۃ اکثر ھم علی صلوٰۃ۔ (ترمذی) "قیامت کے روز میرے ساتھ رہنے کا سب سے زیادہ مستحق وہ ہوگا جو مجھ پر سب سے زیادہ درود بھیجے گا۔" البخیل الذی ذکرت عندہ فلم یصل علی (ترمذی) "بخیل ہے وہ شخص جس کے سامنے میرا ذکر کیا جائے اور وہ مجھ پر درود نہ بھیجے۔"

نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے سوا دوسروں کے لئے اللھم صل علی فلاں' یا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ______ یا اسی طرح کے دوسرے الفاظ کے ساتھ صلوٰۃ جائز ہے یا نہیں' اس میں علماء کے درمیان اختلاف ہے۔ ایک گروہ جس میں قاضی عیاض سب سے نمایاں ہیں اسے مطلقاً جائز رکھتا ہے۔ ان لوگوں کا استدلال یہ ہے کہ قرآن میں اللہ تعالیٰ نے خود غیر انبیاء پر صلوٰۃ کی متعدد مقامات پر تصریح کی ہے۔ مثلاً اولئک علیھم صلوت من ربھم و رحمہ (البقرہ۔۱۵۷) ھوالذی یصلی علیکم و ملئکتہ (الاحزاب۔۴۳) اسی طرح نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ و سلم نے بھی متعدد مواقع پر لفظ صلوۃ کے ساتھ غیر انبیاء کو دعا دی ہے۔ مثلاً ایک صحابی کے لئے آپ نے دعا فرمائی کہ اللھم صل علی ال ابی اوفیٰ۔ حضرت جابر بن عبداللہ کی بیوی کی درخواست پر فرمایا' صلی اللہ علیک وعلی زوجک۔ جو لوگ زکوٰۃ لے کر حاضر ہوتے ان کے حق میں آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم فرماتے اللھم صل علیھم۔ حضرت سعد بن عبادہ کے حق میں آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ و سلم نے فرمایا۔ اللھم اجعل صلوٰتک ورحمتک علی آل سعد بن عبادہ اور مومن کی روح کے متعلق حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے خبر دی کہ ملائکہ اس کے حق میں دعا کرتے ہیں صلی اللہ علیک وعلی جسدک۔ لیکن جمہور امت کے نزدیک ایسا کرنا اللہ اور اس کے رسول کے لئے تو درست تھا مگر ہمارے لئے درست نہیں ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ اب یہ اہل اسلام کا شعار بن چکا ہے کہ وہ



صلوۃ وسلام کو انبیاء علیھم السلام کے لئے خاص کرتے ہیں۔ اس لئے غیر انبیاء کے لئے اس کے استعمال سے پرہیز کرنا چاہیے۔ اسی بنا پر حضرت عمر بن عبدالعزیز نے ایک مرتبہ اپنے ایک عامل کو لکھا تھا کہ "میں نے سنا ہے کچھ واعظین نے یہ نیا طریقہ شروع کیا ہے وہ صلوۃ علی النبی کی طرح اپنے سرپرستوں اور حامیوں کے لئے بھی صلوٰۃ کا لفظ استعمال کرنے لگے ہیں میرا یہ خط پہنچنے کے بعد ان لوگوں کو اس فعل سے روک دو اور انہیں حکم دو کہ وہ صلوۃ کو انبیاء کے لئے مخصوص رکھیں اور دوسرے مسلمانوں کے حق میں دعا پر اکتفا کریں" (روح المعانی) اکثریت کا یہ مسلک بھی ہے کہ حضور کے سوا کسی نبی کے لئے بھی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے الفاظ کا استعمال درست نہیں ہے۔

## تفسیر الحسنات

(علامہ ابوالحسنات سید محمد احمد قادری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ)

بے شک اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں اس غیب بتانے والے نبی پر اے ایمان والو درود بھیجو ان پر اور خوب سلام کہو۔

صلوا! صیغہ امر ہے جو وجوب کا متقاضی ہے۔ اسی بناء پر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنا ہر مسلمان پر واجب ہے بلکہ بقول معتمد مسلمانوں پر ہر مجلس میں آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ذکر کرنے والے اور سننے والے پر ایک مرتبہ درود واجب ہے اور ایک بار سے زیادہ پڑھنا مستحب ہے۔

اسی وجہ سے التحیات کے اندر السلام علیک ایھا النبی پڑھنا واجب ہے اور اس کے بعد جو درود پڑھا جاتا ہے وہ سنت ہے۔ اس درود میں آل پاک پر بھی درود ہوتا ہے اور اس کے ماتحت اصحاب اور مومنین و اولیاء کاملین پر درود بھیجا جائے تو مستحسن ہے۔ البتہ اگر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا نام پاک لے کر درود بھیجے بغیر ان پر اگر درود بھیجا جائے تو مکروہ ہے اور درود میں حضور صلی اللہ تعالیٰ

علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ آل واصحاب کا ذکر متوارث ہے۔

بلکہ بعض نے تو یہ کہا ہے جس درود میں آل پاک کا ذکر نہ ہو وہ مقبول نہیں اور درود شریف میں چند پہلو ہیں۔

ایک درود اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہے۔اس سے مراد نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی تکریم ہے اور اللھم صل علی محمد کے معنی علماء کرام یہ کرتے ہیں کہ ''الٰہی محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو عظمت عطا فرما اور دنیا میں ان کا دین غالب اور بلند فرما کہ ان کی شریعت کو بقاء دے اور آخرت میں ان کی شفاعت قبول کرکے اولین اور آخرین پر ان کی فضیلت کا اظہار فرما کر انبیاء ومرسلین اور ملائکہ مقربین اور تمام خلائق پر ان کی شان بلند فرما۔''

حدیث میں ہے کہ سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا درود خواں جب مجھ پر درود بھیجتا ہے تو اس کے لئے فرشتے بخشش کی دعا کرتے ہیں۔

مسلم شریف میں ہے من صل علی مرۃ صلی اللہ علیہ عشراً جو مجھ پر ایک بار درود پڑھتا ہے اللہ اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے۔

ترمذی شریف میں ہے البخیل الذی من ذکرت عندہ فلم یصل علی۔بخیل وہ ہے جس کے آگے میرا ذکر کیا جائے اور وہ مجھ پر درود نہ پڑھے۔

عام اس سے کہ درود کے لفظ صلی اللہ علیک یا رسول اللہ ہوں یا اللھم صل علی سیدنا محمد ہوں یا درود تاج ہو یا بعد کے تصنیف کئے ہوئے ہوں اس لئے کہ سب کے الفاظ عظمت شان مصطفیٰ میں کم یا زیادہ ہیں۔



درود شریف پڑھنے سے مصطفیٰ **صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم** کا بابِ جنت پر قرب نصیب ہوگا۔ ''فیضانِ سنت''



# سلام بحضور خیر الانام صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم

(ابوالاثر حفیظ جالندھری)

سلام اے آمنہ کے لال، اے محبوب سبحانی
سلام اے فخرِ موجودات فخرِ نوع انسانی

سلام اے ظل رحمانی، سلام اے نور یزدانی
تیرا نقشِ قدم ہے زندگی کی لوحِ پیشانی

تیرے آنے سے رونق آ گئی گلزارِ ہستی میں
شریکِ حال قسمت ہو گیا پھر فضل ربانی

سلام اے صاحب خلق عظیم، انساں کو سکھلا دے
یہی اعمالِ پاکیزہ، یہی اشغالِ روحانی

تیری صورت تیری سیرت، تیرا نقشہ تیرا جلوہ
تبسم، گفتگو، بندہ نوازی، خندہ پیشانی

اگرچہ فقرو فخری رتبہ ہے تیری قناعت کا
مگر قدموں تلے ہے فرِ کسرائی وخاقانی

زمانہ منتظر ہے اب نئی شیرازہ بندی کا
بہت کچھ ہو چکی اجزائے ہستی کی پریشانی

حفیظ بے نوا کیا ہے گدائے کوچہ الفت
عقیدت کی جبیں تیری مروت سے ہے نورانی

تیرا در ہو میرا سر ہو، میرا دل ہو تیرا گھر ہو
تمنا مختصر سی ہے مگر تمہید طولانی

سلام اے آتشیں زنجیر باطل توڑنے والے
سلام اے خاک کے ٹوٹے ہوئے دل جوڑنے والے





# انعاماتِ درودسلام

﴿خلیل احمد رانا﴾

اللہ کریم جل مجدہ نے قرآن کریم میں ارشاد فرمایا:

اِنَّ اللّٰهَ وَ مَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِىِّ ؕ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا (الاحزاب ۳۳:۵۶)

''بے شک اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں اس نبی پر، ایمان والو! تم ان پر درود بھیجو اور خوب سلام بھیجا کرو۔''

قرآن حکیم کے ارشادات کی طرح احادیث مبارکہ میں بھی سرکار دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنے کی ہدایات ملتی ہیں۔

حضرت سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''بے شک قیامت کے دن میرا سب سے زیادہ مقرب اور سب سے زیادہ محبوب وہی شخص ہوگا جو مجھ پر سب سے زیادہ درود بھیجتا ہے۔''

امیر المومنین حضرت علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ (المتوفی ۲۱ رمضان المبارک ۴۰ھ) ہر روز بعد نماز فجر طلوع آفتاب تک قبلہ رو بیٹھتے اور درود شریف پڑھتے رہتے تھے۔

حضرت سیدنا امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ (المتوفی ۱۵ رجب ۱۴۸ھ) ماہ شعبان میں ہر روز سات سو مرتبہ درود شریف پڑھنے کی بہت زیادہ فضیلت بیان فرماتے ہیں۔

حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ (المتوفی ۵ ربیع الاول ۵۰ھ)

پیرائے میں درود بھیجو (جواہر البحار جلد۳، ص: ۸۳۰)...... چنانچہ عشاق اور خدام نے مقدور بھر جس انداز اور طرز اور کلمہ کو تلاش کر سکے، اسے بیان کرنے کا شرف حاصل کیا...... درود وسلام کے کئی کلمات ہزاروں کی تعداد میں امت کے لئے تالیف کئے۔"

ان عبارات سے یہ بھی ثابت ہوگیا کہ درود شریف کے تمام مجموعے مثلاً دلائل الخیرات، درود تاج، درود لکھی، درود ماہی، درود مستغاث وغیرہ پڑھنے میں کوئی حرج نہیں۔ اگر کوئی جاہل ان کے پڑھنے سے منع کرتا ہے تو اسے اللہ تعالیٰ ہی ہدایت دے سکتا ہے۔

یہاں ایک شبہ پیدا ہوسکتا ہے کہ آپ تو کہتے ہیں کہ درود شریف میں ایسے کلمات کا اضافہ کرنا جائز ہے جن سے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی عظمت وشان ظاہر ہوتی ہو لیکن حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی حدیث سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی شان اقدس بیان کرنے میں مبالغہ کرنا جائز نہیں، حدیث درج ذیل ہے۔

عن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم لا تطرونی کما اطرت النصاری عیسی ابن مریم فانما عبدہ فقولوا عبداللہ و رسولہ :متفق علیہ

(ترجمہ) حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا مجھے نہ بڑھاؤ جیسے نصاریٰ نے عیسیٰ بن مریم علیہ السلام کو بڑھایا۔ میں اللہ تعالیٰ کا صرف "عبد" ہوں، لہٰذا تم مجھے "عبداللہ و رسولہ" کہو۔

علامہ سیدی احمد سعید کاظمی محدث رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ (المتوفی ۱۹۸۶ء) اس حدیث شریف کی تشریح کرتے ہوئے فرماتے ہیں:



"یہ حدیث صحیحین (بخاری و مسلم) متفق علیہ ہے۔ رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اس حدیث شریف میں یہ ارشاد فرمایا کہ مجھے الوہیت اور معبودیت کے درجہ تک نہ بڑھاؤ جیسے کہ عیسائیوں نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ کا بیٹا کہہ کر انہیں الٰہ اور معبود بنایا اور مقام عبدیت ورسالت سے بڑھا کر معبودیت اور الوہیت تک پہنچادیا۔

جولوگ اس حدیث کو پڑھ کر رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی شان رسالت اور کمال عبدیت بیان کرنے سے روکتے ہیں انہیں معلوم ہونا چاہیئے کہ شان رسالت اور کمال عبدیت کے مقام اور مرتبہ میں حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے حق میں مبالغہ ممکن نہیں۔ اس لئے کہ عبدیت و رسالت کا کوئی کمال ایسا نہیں جو اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو عطا نہ فرمادیا ہو، نیز یہ کہ اس مقام عبدیت ورسالت میں حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے لئے کوئی حد نہیں نہ اس میں زیادتی اور مبالغہ متصور ہے البتہ الوہیت اور معبودیت کی صفت اگر کوئی شخص معاذ اللہ رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے لئے ثابت کرے تو یقیناً اس نے مبالغہ کیا اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو حد سے بڑھایا۔ لیکن کسی مسلمان کے حق میں یہ گمان کرنا کہ اس نے رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو الوہیت اور معبودیت کے درجہ تک پہنچایا ہے، بڑا جرم اور گناہ عظیم ہے کوئی مسلمان جو لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ اپنی زبان سے پڑھتا ہو اور دل سے اس کا یقین رکھتا ہو کہ اس کے حق میں ان کا گمان شدید قسم کی سوءظنی ہے جس کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا "ان بعض الظن اثم"

مختصر یہ کہ حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی شان اقدس بیان کرنے میں مبالغہ ممکن نہیں بجز اس کے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے لئے الوہیت ثابت کی جائے اور اس حدیث میں خود اس امر کی تصریح موجود ہے۔ حضور

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

لاتطرونی کما اطرت النصاری (الحدیث)

"مجھے ایسا نہ بڑھاؤ جیسے نصاریٰ نے عیسیٰ علیہ السلام کو بڑھایا"

ظاہر ہے کہ نصاریٰ نے عیسیٰ علیہ السلام کو "الہ" مانا تھا جیسا کہ قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اذقال اللہ یعیسی انت قلت للناس اتخذونی وامی الھین من دون اللہ۔ ثابت ہوا کہ حدیث مبارک میں حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو الہ ماننے کی نہی وارد ہے۔ یہ نہیں کہ ماسوائے الوہیت حضور علیہ الصلوۃ والسلام کی شان تسلیم کرنے سے منع کیا گیا ہو، حاشا وکلا ایسا ہرگز نہیں، بلکہ ہر وہ خوبی اور کمال جو الوہیت کے ماسوئی ہے، وہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے لئے ثابت و مستحق ہے۔ حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اسی حدیث کی شرح کرتے ہوئے "اشعۃ اللمعات" میں فرماتے ہیں:

فقولوا عبداللہ و رسولہ پس بگوئیدمرا بندہ خدا و رسول او۔ و بندگی مقام خاص و صفت مخصوصہ آنحضرت ست کہ بندہ حقیقی اوست وازھمہ اتم و اکمل ست دریں صفت و کمال مدح و بیان علو مقام آنحضرت در اسناداین صفت ست و اطراد مبالغہ بمدح آنحضرت راہ ندارد وھرو صف و کمال کہ اثبات کنند و بھر کمالے کہ مدح گویند ازرتبہ اوقاصراست الاثبات صفت الوھیت کہ درست نیاید۔ بیت مخواں اور راخدا ازبھر امر شرح و حفظ دیں وگر ھر وصف کش میخواھی اندر مدحش انشا کن و تحقیقت ھیچ کس جز خدا شناسد چناں کہ خدارا چوں او کس شناخت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم۔

(اشعۃ اللمعات جلد چہارم ص ۹۳،۹۴)



(ترجمہ) پس مجھے خدا کا بندہ اور اس کا رسول کہو۔ مقام "عبدیت" رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا مقام خاص اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی صفت مخصوصہ ہے۔ اس لئے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اللہ تعالیٰ کے عبد حقیقی ہیں اور اس وصف عبدیت میں سب سے زیادہ اتم و اکمل ہیں اور آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی کمال مدح اور علو مقام اسی صفت عبدیت کی طرف اسناد کرنے میں ہے۔ حد سے بڑھانا اور مبالغہ کرنا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی مدح شریف میں راہ نہیں پاتا۔ جس صفت کمال کا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے لئے اثبات کریں اور جس کمال وخوبی کے ساتھ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی تعریف کریں وہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے مرتبہ سے قاصر ہے بجز اثبات صفت الوہیت کے کہ وہ درست نہیں۔

مخواں او را خدا از بہر امر شرح و حفظ دیں
دگر ہر وصف کش میخواہی اندر مدح انشا کن

یعنی امر شرح اور دین کو محفوظ رکھنے کے لئے انہیں خدا نہ کہو۔ اس کے علاوہ جو صفت چاہو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی مدح میں بیان کرو۔

حقیقت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی ان کی حقیقت کو جانتا ہے نہ ان کی تعریف کرسکتا ہے اس لئے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم حقیقت میں جیسے ہیں انہیں اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی نہیں جانتا، جیسا کہ خدا تعالیٰ کو ان کی طرح کوئی نہیں پہچانتا۔

حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے اس بیان سے واضح ہوگیا کہ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی مدح میں جو کمالات اور خوبیاں بیان کی جائیں وہ سب حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے مرتبہ سے قاصر ہیں اور کسی قسم کے اطراء ومبالغہ کو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی تعریف میں راہ نہیں ملتی، بجز اثبات الوہیت کے۔

اور یہ امر ظاہر ہے کہ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو روحانی طور پر حاضر ناظر سمجھنا یا ابتدا آفرینش خلق سے دخول جنت و نار جمیع ماکان وما یکون کے علم کا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو عالم ماننا، نیز حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو نور کہنا، اسی طرح خزائن الٰہیہ کو آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے دست کرم میں بہ عطائے الٰہی تسلیم کرنا۔ علیٰ ہذا القیاس جس قدر صفات اور کمالات تاجدار مدینہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے لئے اہل سنت قرآن وحدیث کی روشنی میں ثابت مانتے ہیں ان میں سے کوئی وصف بھی صفت الوہیت نہیں لہٰذا کمالات مذکورہ کے ساتھ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی مدح وثنا کو معاذ اللہ اطراء اور مبالغہ کہنا دروغ ہے، چھوڑ دے اس چیز کو (یعنی الوہیت کو) جس کا دعویٰ کیا تھا نصاریٰ نے اپنے نبی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بارے میں اور حکم کر ہر اس چیز کے ساتھ جو تو چاہے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی مدح وثنا میں اور اس پر اچھی طرح پختہ اور مضبوط رہ۔



اس مومن پر نہایت تعجب ہے کہ وہ دن اور رات کی ساعات (گھڑیوں) میں سے ایک گھڑی بھی اس عبادت پر صرف نہ کرے جو منبع انوار و برکات اور تمام بھلائیوں اور سعادتوں کے دروازے کھولنے والی ہے۔

''فیضانِ سنت''



# گنبدِ خضرٰی کی ٹھنڈی ٹھنڈی چھاؤں کو سلام

یارسول اللہ تیرے در کی فضاؤں کو سلام
گنبدِ خضرٰی کی ٹھنڈی ٹھنڈی چھاؤں کو سلام

والہانہ جو طوافِ روضۂ اقدس کریں
مست و بے خود وجد میں آتی ہواؤں کو سلام

جو مدینے کے گلی کوچوں میں دیتے ہیں صدا
ان فقیروں راہگیروں اور گداؤں کو سلام

مسجد نبوی کی صبحوں اور شاموں کو سلام
یا نبی تیرے غلاموں کے غلاموں کو سلام

مانگتے ہیں جو وہاں شاہ و گدا بے امتیاز
دل کی ہر دھڑکن میں شامل ان دعاؤں کو سلام

شہر بطحا کے در و دیوار پہ لاکھوں درود
زیرِ سایہ رہنے والوں کی صداؤں کو سلام

اے ظہوری خوش نصیبی لے گئی جن کو حجاز
ان کے اشکوں اور ان کی التجاؤں کو سلام

(الحاج محمد علی ظہوری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ)



# گفتنی ناگفتنی سے اقتباس

علامہ سید ریاض حسین شاہ صاحب

اس کارگاہ حیات میں پائی جانے والی ہر چیز کی ایک شناخت ہے، کوئی رنگ سے پہچانا جاتا ہے اور کوئی بو سے، کوئی روشنی سے جانا جاتا ہے اور کوئی اندھیرے سے، آگ کی دلیل دھواں ہے، دھوپ کی شناخت چمک ہے۔ پھول کا تعارف خوشبو ہے، آسمان کا تشخص بلندی ہے۔ دریا کا امتیاز روانی ہے۔ زندگی کا لمس حرکت ہے۔ صبح کی نشاط بادِ سحری میں ہے۔ شام کا حسن رنگ شفق میں مضمر ہے۔ ہر چیز کسی چیز سے پہچانی جاتی ہے لیکن اگر کوئی چاہے کہ ذرے تابناک ہوں خالق کی معرفت سے، ماحول ضوفشاں ہو توحید کے عرفاں سے اور ذہن میں سوال ابھرے کہ اسے جانا جائے تو کیسے؟ اسے پہچانا جائے تو کیونکر؟۔ اس تک رسائی ہو تو کس کا دامن تھام کر؟۔ شاید کائنات کی ہر چیز اس کے حسن ازل کو دیکھنے کا آئینہ ہے، لیکن یہ سب دلیلیں گونگی ہیں، بولتی دلیل ناطق دلیل اور صفات خداوندی کی تلاوت کناں دلیل بس ایک ہی ہے۔ جو دیکھیں تو نظر دلیل، جو بولیں تو لب لرزاں دلیل۔ جو جھکیں تو سجدہ بے تاب دلیل۔ ہاتھ لہرائیں تو رحمتیں برسیں۔ قدم اٹھائیں تو روشنیاں پھوٹیں۔ لحظ لحظ دلیل، لمحہ لمحہ برہان۔ نظر نظر فیض، ڈگر ڈگر انقلاب، موڑ موڑ عرفان، انہیں مہتاب نہ کہیے، انہیں خورشیدِ درخشاں سے تعبیر نہ کیجئے، انہیں سرور بادہ کا استعارہ بھی قرار نہ دیجئے، یہ بوئے عمل بھی نہیں، یہ کرن ضوفگن بھی نہیں۔ یہ سب تو ان کے پاؤں سے اٹھنے والی دھول بھی نہیں بن سکتے۔ یہ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ہیں۔ یہ احمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ہیں، یہ رسول نور ہیں اور پیغمبرِ رحمت ہیں۔ رنگ تجلی ان سے ہے اور فروغ انوار یہ ہیں۔

درود ان پر ، سلام ان پر
(صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم)



# درود وسلام واجب بھی ہے مستحب بھی

راجا رشید محمود

اللہ جل شانہ نے اپنے محبوب پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود و سلام کا حکم دینے سے پہلے اس کی اہمیت کا اعلان فرمایا کہ بے شک اللہ اور فرشتے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجتے ہیں۔ اس کے بعد اہل ایمان کو درود و سلام کا حکم ان الفاظ میں دیا گیا کہ مومنو! تم رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجو اور خوب خوب سلام۔ (الاحزاب۔۳۳:۵۶)

اللہ کریم جل جلالہ نے اور کسی نبی یا رسول پر درود نہیں بھیجا، البتہ حضرت ابراہیم، حضرت نوح، حضرت موسیٰ، حضرت ہارون، حضرت الیاس علیہم السلام اور برگزیدہ بندوں پر سلام بھیجنے کا ذکر قرآن پاک میں ملتا ہے۔

(الصفت۔۳۷۔۱۰۹،۷۹،۱۲۰،۱۳۰ النمل ۲۷۔۵۹)

پھر ہمارے آقا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو نبی کہہ کر درود بھیجنے کی بات کہی گئی ہے۔ ان اللہ و ملائکتہ یصلون علی النبی اور ہمارے آقا و مولیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اس وقت بھی نبی تھے۔ جب حضرت آدم علیہ السلام ابھی پانی اور مٹی کے درمیان تھے۔ یعنی اللہ کریم جل وعلا کا اور ملائکہ مقربین کا درود بھیجنا اس وقت سے ہے جب سے محبوب خالق ومخلوق صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی تخلیق ہوئی ہے۔

قرآن کریم میں مومنوں کو حضور سرور کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں درود وسلام پیش کرنے کا حکم دیا گیا، لیکن یہ وضاحت نہیں فرمائی کہ کب اور کن مواقع پر ایسا کرنا ہے۔ یہ رہنمائی ہمیں احادیث مبارکہ سے لینا پڑتی ہے، البتہ اللہ تعالیٰ نے اس حکم کے اجراء سے پہلے یہ اعلان کر کے اللہ اور اس کے

فرشتے یہ کام کرتے ہیں، ایک تو اپنے حکم کی اہمیت بتا دی کہ صرف تمھی کو یہ کام کرنے کو نہیں کہا جا رہا۔ دوسرے اس میں یہ اشارہ بھی پنہاں ہے کہ جس طرح اللہ اور اس کے فرشتوں کے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود وسلام کے اعلان میں دوام پایا جاتا ہے اسی طرح اہل ایمان بھی درود وسلام پیش کرنے کا کوئی موقع نہ گنوائیں اور احادیث مقدسہ میں جس طرح رہنمائی ملے اس پر عمل کریں۔

درود وسلام کی فرضیت اور وجوب کے بارے میں مختلف نظریات پیش کئے گئے ہیں۔ زیر نظر مضمون میں ان کا جائزہ دلچسپی سے خالی نہ ہوگا۔ مولانا عبدالماجد دریا آبادی نے "یا ایھا الذین امنو ا صلوا علیہ وسلموا تسلیما" کے تفسیری حاشیے میں یہ کہہ کر بات ختم کردی ہے کہ

"درود کے واجب ہونے پر تو ہر مذہب کے فقہا کا اتفاق ہے لیکن فقہا حنفیہ اور بعض دوسرے آئمہ کی رائے ہے کہ عمر میں ایک بار بھی اگر پڑھ دیا ہو تو فرض ادا ہوگیا۔"

(قرآن الحکیم۔ ترجمہ وتفسیر از مولانا عبدالماجد دریا آبادی۔ مطبوعہ تاج کمپنی، لاہور ص ۸۵۵)

مولانا اشرف علی تھانوی نے بھی لکھا کہ:

"صیغہ امر کا نص قطعی از ثبوب وقطعی الدلالت میں فرضیت کے لئے ہے اور متقضی تکرار کو نہیں۔ اس لئے عمر بھر میں ایک بار تو فرض ہے جیسا کلمہ توحید کا تلفظ ایک بار فرض ہے اور جس مجلس میں آپ کا ذکر مبارک ہو وہاں ایک بار واجب ہے اور اس سے زیادہ مستحب ہے۔"

(بیان القرآن، جلد نہم ص ۶۳، ۶۴)

مولانا مودودی نے لکھا ہے کہ امام صاحب، امام مالک اور جمہور علماء کے مسلک کے مطابق درود عمر میں صرف ایک بار پڑھنا فرض ہے کہ جس نے کلمہ شہادت کی طرح ایک دفعہ درود پڑھ لیا وہ فریضہ صلوٰۃ علی النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ



وسلم سے سبکدوش ہوگیا۔ مولانا مودودی نے لکھا ہے کہ ایک دوسرے گروہ کے نزدیک ہر دعا میں اس کا پڑھنا واجب ہے کچھ اور لوگ اس کے قائل ہیں کہ جب بھی حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا نام آئے درود پڑھنا واجب ہے اور ایک گروہ کے نزدیک ایک مجلس میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ذکر خواہ کتنی ہی مرتبہ آئے۔ درود پڑھنا بس ایک بار واجب ہے۔" (تفہیم القرآن، جلد چہارم، ص ۱۲۷)

مولانا محمد نعیم الدین مراد آبادی، کنزالایمان کے تفسیری حاشیے "خزائن العرفان" میں لکھتے ہیں کہ:

سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود وسلام بھیجنا واجب ہے۔ ہر ایک مجلس میں آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ذکر کرنے والے پر بھی اور سننے والے پر بھی ایک مرتبہ اور اس سے زیادہ مستحب ہے۔"

(خزائن العرفان علی کنزالایمان۔ مطبوعہ چاند کمپنی لاہور۔ ص ۶۳۷)

مولانا مفتی محمد شفیع نے احادیث مبارکہ کے حوالے سے درود شریف کے وجوب کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے:

"اس پر بھی جمہور فقہاء کا اتفاق ہے کہ جب کوئی آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ذکر کرے یا سنے تو اس پر درود وسلام کو واجب قرار دینے کے بعد ہر بار درود وسلام پیش کرنے کو مستحب ہی قرار دیا ہے۔"

(معارف القرآن۔ جلد ہفتم۔ ص ۲۲۴، ۲۲۵)

مولانا امین احسن اصلاحی کہتے ہیں کہ:

"اس آیت سے مقصود درود وسلام کی تکثیر ہے موقع ومحل بھی اس مفہوم کا متقاضی ہے اور آیت کے الفاظ بھی اسی کے شاہد ہیں۔ اس لئے کہ سلموا تسلیما میں مصدر تاکید وتکثیر کے مفہوم پر دلیل ہے۔ اس وجہ سے ہم ان فقہاء کی رائے کو صحیح نہیں سمجھتے جو یہ کہتے ہیں کہ عمر بھر میں ایک مرتبہ بھی

کوئی درود پڑھ لے تو آیت کا حق ادا ہو جائے گا۔''

(تدبر قرآن، جلد ششم، ص ۲۶۷)

(جسٹس) پیر محمد کرم شاہ نے تفسیر میں اس مسئلے کو سرے سے چھیڑا ہی نہیں کہ درود وسلام کے وجوب کی حدیں کہاں تک ہیں اور استحباب کی کیا صورتیں ہیں انہوں نے درود پاک کے بارے میں بہت سی حدیثیں بیان کرنے کے بعد لکھا ہے۔

''آیت طیبہ اور ان احادیث مبارکہ سے درود شریف کی برکتیں اور فضیلتیں معلوم ہو گئیں ایسا کم فہم اور نادان کون ہوگا۔ جو رحمتوں کے اس خزانے سے اپنی جھولی بھرنے کی کوشش نہ کرے۔''

(ضیاء القرآن۔ جلد چہارم۔ ص ۹۱)

علامہ ابن کثیر کہتے ہیں:

''بعض کا قول ہے کہ عمر بھر میں ایک مرتبہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود واجب ہے پھر مستحب ہے۔ لیکن میں کہتا ہوں بہت سے ایسے واقعات ہیں جن میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود پڑھنے کا ہمیں حکم ملا ہے لیکن بعض وقت واجب ہے اور بعض جگہ واجب نہیں۔''

(تفسیر ابن کثیر۔ جلد چہارم اردو ترجمہ از ابو محمد جونا گڑھی۔ ص ۳۰۱)

اس کے بعد ابن کثیر نے احادیث مبارکہ کی روشنی میں ان اوقات کا الگ الگ ذکر کیا ہے جن میں درود شریف واجب ہے۔ (ص: ۳۰۱۔ ۳۰۴)

حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے بھی تقریباً انہی مقامات کا ذکر فرمایا ہے جہاں حضور سرکار دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنا واجب ہے۔

(مدارج النبوت۔ حصہ اول۔ اردو ترجمہ از مفتی غلام معین الدین نعیمی۔ ص ۵۶۳۔ ۵۷۱)

مختلف علماء نے اپنی تالیفات میں وہ مواقع بتائے ہیں جہاں درود وسلام



پڑھنا ضروری ہے ان میں مولانا اشرف علی تھانوی کے نزدیک ایک موقع وہ ہے۔ جب حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا اسم گرامی لیا جائے یا سنائی دے۔'' (زاد السعید فی الصلوۃ علی النبی الوحید صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ص ۲۰، ۲۱) جنگ آزادی ۱۸۵۷ کے مجاہد مفتی عنایت احمد کاکوری مولف "تواریخ حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم" نے بھی ایک موقع پر لکھا ہے۔ "جب اسم مبارک زبان پر لائے یا سنے"۔ عنایت احمد کاکوری۔ (فضائل درود وسلام، ص ۲۱) علامہ سخاوی کہتے ہیں۔ "جب حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ذکر مبارک ہو" (بحوالہ فضائل درود شریف از مولانا حافظ محمد ذکریا ص: ۶۶ "فضائل درود شریف" تبلیغی نصاب کا ایک باب تھا لیکن بدقسمتی سے اب تبلیغی نصاب کو "فضائل اعمال" یا اور ناموں سے بھی شائع کیا جا رہا ہے کہ اس میں سے "فضائل درود شریف" کا باب نکال دیا گیا ہے)۔

مولانا محمد سعید شبلی ایک موقع پر لکھتے ہیں۔ "نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا نام، صفت، ضمیر کہنے اور لکھنے کے وقت"

(محمد سعید شبلی قادری، فضائل درود وسلام، ص ۲۶)

مذکورہ بالا حوالوں سے چند نکات سامنے آتے ہیں:

**الف:** جس آیہ کریمہ کی بنیاد پر مسلمانوں کے لئے درود وسلام فرض ٹھہرایا یا واجب قرار دیا گیا۔ اس میں اللہ تعالیٰ اور ملائکہ کے درود بھیجنے کے مفہوم میں استمرار اور دوام پایا جاتا ہے اس صورت میں مومن کے لئے دیئے گئے حکم میں دوام نہ پایا جانا تعجب انگیز ہے۔

**ب:** بعض کہتے ہیں درود وسلام اہل ایمان پر عمر بھر میں ایک بار فرض ہے۔ امین احسن اصلاحی نے اس کے خلاف کہا ہے۔

**ج:** بعض کہتے ہیں کہ جب سرکار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ذکر مبارک آئے درود وسلام پڑھنا واجب ہے۔ مفتی محمد شفیع نے اس پر جمہور فقہاء کا اتفاق بھی

نقل کر دیا ہے کہ جب کوئی آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ذکر کرے یا سنے تو اس پر درود وسلام واجب ہو جاتا ہے اس کے باوجود لکھا ہے کہ ایک مجلس میں ایک بار درود وسلام پڑھنا واجب ہے پھر ہر بار مستحب ہے۔

د: کچھ حضرات نے لکھا ہے کہ ایک مجلس میں خواہ کتنی ہی مرتبہ ذکر مبارک آئے۔ ایک بار درود پڑھنا واجب ہے باقی مستحب ہے۔ ایک صاحب نے مزید تصریح کی، ذکر کرنے والے پر بھی اور سننے والے پر بھی ایک ہی مرتبہ واجب ہے۔ اس سے زیادہ مستحب ہے۔

ہ: پیر محمد کرم شاہ نے اس مسئلے سے بچنے کی کوشش کی ہے اور صرف درود و سلام کی برکتوں اور فضیلتوں کا حوالہ دینا کافی سمجھا ہے۔

و: علامہ سخاوی، مفتی عنایت احمد کاکوروی، مولانا محمد سعید شبلی اور مولانا اشرف علی تھانوی نے اس وقت درود وسلام ضروری قرار دیا ہے جب حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا اسم گرامی آئے۔ صفت یا ضمیر لکھی یا کہی جائے یا آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ذکر مبارک سنا جائے۔

ہم محسوس کرتے ہیں کہ اس میں کئی تضادات سامنے آئے ہیں۔ مفتی محمد شفیع حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ذکر مبارک کرنے یا سننے والے پر درود و سلام کو واجب بھی فرماتے ہیں کہ ایک مجلس میں ایک سے زیادہ بار ذکر کرنے یا سننے پر اسے مستحب بھی ٹھہراتے ہیں۔ مولانا اشرف علی تھانوی عمر میں ایک مرتبہ درود و سلام کو واجب ٹھہراتے ہوئے بھی ذکر پاک کے ساتھ ضروری قرار دیتے ہیں۔ یہ علماء جہاں درود وسلام پڑھنا ضروری قرار دیتے ہیں۔ وہاں بھی فرض یا واجب کا لفظ استعمال کرنے سے کتراتے ہیں۔

مولانا سید محمد ہاشم شمسی صلوٰۃ وسلام کی فرضیت کے عنوان سے لکھتے ہیں۔

"صلوا وسلموا" کا حکم دیا گیا ہے اور "تسلیما" سے اس حکم کو موکد و مستحکم کیا گیا



ہے اور حکم سے پہلے بطور تمہید اللہ تبارک وتعالیٰ اور اس کے فرشتوں کی صلوٰۃ کا ذکر ہے۔۔۔ عقل و دین اور صورت و معنی کا تقاضا یہ ہے کہ یہاں امر کو وجوب و فرضیت ہی کے لئے متعین کیا جائے۔ لہٰذا درود وسلام کی مطلق فرضیت کی بحث فضول اور غیر ضروری ہے۔ صلوٰۃ وسلام کی نفس فرضیت میں کسی اختلاف کی گنجائش نہیں نکلتی۔

(سید محمد ہاشم۔ فضائل درود وسلام۔ ص ۹۔۱۰)

قرآن پاک میں جو احکام دیے گئے ہیں عموماً ان کی کیفیت یہ ہوتی ہے کہ حکم دے دیا جاتا ہے یہ بات نہیں بتائی جاتی کہ وہ کس موقع کے لئے ہے یہ بات حضور رسول کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ارشادات و فرامین اور آپ کے اسوۂ حسنہ سے واضح ہوتی ہے۔ قرآن کریم میں صلوٰۃ کے قیام کا بار بار حکم دیا گیا ہے، لیکن اس کے اوقات کی مکمل تعین و تفصیل اور اس کا طریق کار یہاں بیان نہیں کیا گیا۔ زکوٰۃ ادا کرنے کی اہمیت اور زکوٰۃ ادا کرنے والوں کی تعریف قرآن مجید میں موجود ہے لیکن ہمیں اس کی تفصیلات و جزئیات کے لئے آقا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے فرمودات سے رہنمائی حاصل کرنا ہوتی ہے۔ اسی طرح روزے فرض کر دیئے گئے۔ یہ بھی بتا دیا گیا کہ کس کس کو رعایت ہے لیکن بہت سی جزئیات ایسی ہیں جن کے متعلق ضروری ہدایات رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے جاری فرمائیں۔

چنانچہ صلوٰۃ وسلام کی فرضیت کی محولہ بالا آیہ کریمہ کی تشریح و توضیح کے لئے ضروری ہے کہ ہم اپنے آقا و مولیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ارشادات و فرمودات سے رجوع کریں اپنے سرکار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ ابد پناہ میں سائل ہوں کہ یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم آپ کے حضور ہدیہ درود و سلام ہمارے لئے کب فرض یا واجب ہے؟

تو حضور حبیب کبریا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ (حضرت

عبداللہ بن جراد رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہتے ہیں) جس شخص کے پاس میرا ذکر ہو اور وہ مجھ پر درود نہ بھیجے۔ وہ جہنم رسید ہوا۔

(القول البدیع۔ص ۴۶ ماہنامہ یٰسین کانپور۔ صلوٰۃ وسلام نمبر۔ص ۲۰۱،۲۰۲
یوسف بن اسماعیل نبہانی فضائل درود، اردو ترجمہ۔ص ۵۶)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ آقا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے کہ اس شخص کی ناک خاک آلود ہو، ظالم ہو، ذلیل وخوار ہو جائے جس کے سامنے میرا نام لیا گیا اور اس نے مجھ پر درود نہ پڑھا۔ (ترمذی شریف حصن حصین اردو ترجمہ از محمد ادریس ص ۳۳۵) حضرت کعب بن عجرہ سے روایت ہے کہ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے ایسے بدقسمت کی ہلاکت کی دعا کی اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے آمین فرمایا۔

(مستدرک حاکم بحوالہ ''درود شریف کے مسائل''ص:۳۱)

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے حضرت محبوب خلاق و خلائق صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ جس کے پاس میرا ذکر ہوا اور اس نے مجھ پر درود پاک نہ پڑھا وہ بدبخت ہے۔

(القول البدیع ص:۱۴۵، فضائل درود (علامہ نبہانی) ص:۵۷)

حضور نبی بشیر ونذیر صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ وہ شخص بخیل ہے جس کے سامنے میرا ذکر کیا جائے اور وہ مجھ پر درود نہ بھیجے۔ (ترمذی۔ جلد دوم، ص ۱۹۳ مشکوٰۃ المصابیح۔ جلد اول، باب الصلوٰۃ علی النبی وفضلہا۔ مسند امام احمد بن حنبل جز اول ص ۳۰۱ آب کوثر ص ۷۵) ایک اور حدیث پاک میں اسے سب سے بخیل فرمایا گیا (یٰسین صلوٰۃ و سلام نمبر جولائی ۱۹۹۰ء، ص:۲۰۱۔ محمد اقبال کیلانی، درود شریف کے مسائل۔ص:۳۱۔ محمد ذکریا، فضائل درود، ص ۲۷۔ ماہنامہ نعت لاہور۔ درود وسلام حصہ چہارم۔ مارچ ۱۹۹۰ء، ص:۳۰) ایک حدیث پاک میں فرمایا گیا کہ اس شخص کے لئے ہلاکت ہے جو قیامت میں میرے دیدار



سے سرفراز نہ ہو اور وہ شخص بخیل ہے جو میرا نام سنے اور مجھ پر درود نہ بھیجے۔ (القول البدیع۔ص ۱۴۸\ نزہتہ الناظرین، ص:۳۱\ یٰسین صلوٰۃ وسلام نمبر ص ۲۰۲\ مفتی محمد امین۔ آب کوثر، ص ۷۷، علامہ نبہانی، فضائل درود، ص ۵۷)۔

حضرت قتادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور سید الثقلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جس آدمی کے سامنے میرا ذکر ہو اور وہ مجھ پر درود نہ بھیجے تو اس نے مجھ پر جفا کی (مدارج النبوت جلد اول ص ۵۷۹) ایک دوسری روایت میں ہے کہ حضور اقدس کا ذکر مبارک سن کر درود شریف نہ پڑھنے والا ظالم ہے۔ (یٰسین۔ صلوٰۃ وسلام نمبر ص: ۲۰۳)

حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے کہ جو شخص میرے ذکر مبارک کے ساتھ مجھ پر درود وسلام نہ بھیجے۔ اس کا مجھ سے اور میرا اس سے کوئی تعلق نہیں پھر سرکار والا تبارک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ اے اللہ! جو میرے ساتھ ہوا تو اس کے ساتھ ہو اور جو مجھ سے کٹا، تو اس سے منقطع ہو۔

(علامہ نبہانی۔ فضائل درود، ص ۵۷)

دنیوی معاملات میں بھی اور دینی احکام میں بھی اس بات کی گنجائش موجود ہوتی ہے کہ اگر کوئی غلطی بھول چوک سے ہو جائے تو اس پر گرفت نہ ہو۔ دین اسلام میں بھی اس امر کا اہتمام ہے کہ کوئی فرد بھول کر کسی غلطی کا مرتکب ہو تو اسے معافی ہوتی ہے۔ آپ روزے سے ہوں۔ بھول کر کچھ کھا پی لیں تو روزے کا کچھ نہیں بگڑتا۔ اسی طرح دوسرے معاملات ہیں۔ لیکن درود وسلام کے بارے میں بھول چوک کی معافی نہیں۔ حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے حضرت فخر موجودات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو مجھ پر درود پڑھنا بھول گیا وہ جنت کا راستہ بھول گیا۔ (سنن ابن ماجہ ص ۶۵ تفسیر ابن کثیر جلد چہارم ص ۳۰۱ محمد برکت علی لدھیانوی۔ یصلون علی النبی ص ۱۷)

ان احادیث مقدسہ اور ان ایسی اور بہت سی احادیث مبارکہ میں صلوٰۃ و سلام کی فرضیت و وجوب کے مواقع کی تعین ہو جاتی ہے اور۔ جہاں آپ کسی فرض کو ادا کرنے میں کوتاہی کے مرتکب اور مجرم ہوتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ وہیں تادیب اور سزا آپ کا مقدر بن جاتی ہے۔

اگر حضور اکرم صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کا ذکر مبارک کرتے اور سنتے ہوئے اور حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کا اسم گرامی یا آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کے متعلق کوئی ضمیر یا اسم صفت لکھتے ہوئے یا پڑھتے وقت کوئی کلمہ گو درود وسلام کا اہتمام نہیں کرتا تو وہ بدبختی کو آواز دیتا ہے۔ جہنم کا سزاوار ہو جاتا ہے۔ ذلت و خواری اس کا مقدر بن جاتی ہے۔ حضرت جبرائیل امین علیہ السلام اور حضور "بالمومنین روف الرحیم" اس کو ہلاکت کی وعید دیتے ہیں۔ ایسا بدبخت قیامت کے دن دیدار سید ابرار صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم سے مشرف نہ ہوگا۔ آقا حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم اس سے اپنے لاتعلق ہونے کا اعلان فرماتے ہیں اور سب سے بڑھ کر یہ کہ سرکار ابدقرار صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کا نام نامی لے کر، سن کر پڑھ کر یا لکھ کر درود وسلام کا نذرانہ پیش کرنے کا فرض ایسا ہے کہ اگر کوئی یہ فرض بھول گیا تو اس بھول کی اسے یہ سزا ملے گی کہ وہ جنت کا راستہ بھول جائے گا۔ یعنی اپنی باقی حسنات کی وجہ سے جنت کا حقدار بھی ہوگا تو وہاں پہنچ نہ پائے گا۔

قارئین محترم! یہ باتیں میں اپنے پاس سے تو نہیں کہہ رہا ہوں۔ یہ تو میرے اور آپ کے آقا و مولا علیہ التحیۃ والثناء کے فرمودات ہیں یہ تو آیہ کریمہ کی تشریح میں درود وسلام کی اہمیت اور اس کی فرضیت و وجوب کے مواقع کی نشاندہی پر مبنی احادیث مبارکہ ہیں ان وعیدوں کی موجودگی میں عمر بھر میں صرف ایک مرتبہ درود پڑھنے کو کافی گردانا کسی ایک محفل میں صرف ایک بار فرض یا واجب سمجھنا اور پھر حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کا اسم گرامی لیتے یا سنتے رہنا اور درود وسلام نہ



پڑھنا کیا ہے، آپ خود فیصلہ کرلیں۔

حقیقت یہ ہے کہ درود وسلام واجب بھی ہے اور مستحب بھی، لیکن اس کی صورت یہ ہے کہ جب آپ اللہ کریم کے محبوب پاک صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کا اسم گرامی لیں، اسم گرامی سنیں، اسم گرامی پڑھیں یا لکھیں۔ آپ پر واجب ہو جاتا ہے کہ ہدیہ درود وسلام پیش کریں۔ دیکھیں ہمارے لائق صد احترام محدثین کرام نے کہیں اس فرض سے غفلت نہیں کی۔ اگر کچھ گنجائش ہوتی تو وہ احادیث کی ضخامت اور حجم بہت کم کر سکتے تھے۔ لیکن جہاں آقا حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کا اسم گرامی آیا ہے انہوں نے صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم ضرور لکھا ہے۔ سعودی عرب کے موجودہ ارباب حل وعقد اور کئی معاملات میں کمزوری دکھا جاتے ہوں گے، لیکن میں نے دیکھا ہے کہ حرمین شریفین کے خطیب صرف "قال" کہہ کر بھی صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کا اہتمام کرتے ہیں۔

یہ بات ذہن نشین کر لینا چاہئے کہ اسم گرامی سے مراد محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم یا احمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم ہی نہیں، آقا حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کے لئے کوئی ضمیر اور اسم صفت بھی استعمال کیا جائے تو اس کے ساتھ درود و سلام واجب ہے۔ ضروری ہے کہ کسی ایک مجلس میں صرف ایک بار درود شریف کو واجب قرار دینے کی غلط فہمی کا ازالہ بھی ہو جائے۔ آپ کچھ حوالے پڑھ چکے ہیں کہ بعض حضرات نے بطور خاص یہ لکھ دیا ہے کہ حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کا ذکر مبارک کرنے والے اور سننے والے پر صرف ایک بار درود شریف پڑھنا واجب ہے پھر مستحب ہے یہ بات درست نہیں، کیونکہ جو احادیث مقدسہ بیان ہوئی ہیں ان سے یہ بات واضح ہو چکی ہے کہ حضور سرکار دوعالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کا نام نامی لینے یا سننے پر درود وسلام واجب ہو جاتا ہے اور اس میں کسی کوتاہی کے مرتکب کے لئے بھاری وعیدیں موجود ہیں جو کلمہ گو اس فرض کو ادا کرنے میں بھول چوک بھی

گیا وہ جنت کا راستہ بھول جائے گا۔ اس لئے کسی مجلس میں جتنی بار کوئی حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ذکر مبارک کرے گا اس پر واجب ہے کہ وہ درود و سلام کا نذرانہ پیش کرے۔

البتہ ایک حدیث پاک ایسی ملتی ہے جس کے معانی کو سمجھنے میں شاید کوئی غلطی ہوئی ہو اور مجلس میں ایک بار فرض کی بات کو اور رنگ میں پیش کر دیا گیا ہو۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ جو لوگ کسی مجلس میں بیٹھتے ہیں اور اس میں نہ اللہ تعالیٰ کا ذکر کرتے ہیں نہ حضور سید عالمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود پاک پڑھتے ہیں انہیں قیامت کے دن نقصان ہوگا پھر اللہ تعالیٰ چاہے تو ان کو عذاب دے گا، چاہے تو بخش دے گا۔

(مدارج النبوت۔ جلد اول۔ ص ۵۲۶ القول البدیع بحوالہ آب کوثر۔ ص ۴۷)

محولہ بالا حدیث پاک سے لوگوں نے غلط فہمی سے یہ سمجھ لیا ہے کہ مجلس میں چاہے سینکڑوں مرتبہ حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا اسم گرامی لیا جائے، درود و سلام ایک ہی مرتبہ فرض ہے۔ یہ بات نہیں ہے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ذکر مبارک کر کے یا سن کے تو درود و سلام فرض ہو جاتا ہے چاہے آپ جتنی بار سرکار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا نام نامی لیں۔ یہاں مقصد یہ ہے کہ آپ کسی ایسی مجلس میں بیٹھیں جہاں دین کی کوئی بات نہ ہوتا ہو۔ جہاں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ایک بار بھی ذکر نہ آئے۔ یہ محفل کسی دنیوی مقصد کی خاطر برپا ہو۔ تو بھی کم از کم ایک بار مومن کے لئے وہاں بیٹھے ہوئے درود و سلام کا ہدیہ پیش کرنا فرض ہے ایک سے زیادہ مرتبہ پڑھ لیں تو مستحب ہے زیادہ ثواب پائیں گے لیکن ایک مرتبہ بھی نہ پڑھیں گے تو فرض چھوٹ جائے گا اور گناہوں کی دلدل میں پھنس جائیں گے۔

اس سلسلے میں ایک ضروری بات تو یہ ذہن میں رکھنا چاہئے کہ کتابوں میں



عام طور پر درود شریف یا درود پاک کے الفاظ لکھے ہوتے ہیں لیکن اس سے مراد درود و سلام ہی ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اپنے فرمان میں مومنوں کو درود بھیجنے اور یوں سلام بھیجنے کا حکم دیا ہے۔ جیسے سلام بھیجنے کا حق ہے۔ یعنی سلام کے بارے میں زیادہ تاکید کی گئی ہے، زیادہ زور دیا گیا ہے۔ مان کر، تسلیم کی صورت میں سلام بھیجنے کو کہا گیا ہے اس لئے ہمیں کوئی ایسا درود پاک نہیں پڑھنا چاہئے جس میں سلام نہ ہو۔ بعض دوست درود ابراہیمی کی اہمیت بیان کرتے ہیں اور یہ درست ہے کیونکہ یہ الفاظ خود ہمارے آقا و مولا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ارشاد فرمودہ ہیں لیکن درود ابراہیمی میں سلام نہیں ہے۔ اگر درود ابراہیمی پڑھنا ہو (اور یہ پڑھنا بہت اچھا ہے) تو شروع میں یا آخر میں "السلام علیک ایھا النبی و رحمتہ اللہ و برکاتہ" پڑھنا ہوگا۔

واقعہ یہ ہے کہ صلوٰۃ و سلام کی فرضیت کی زیر نظر آیہ مبارکہ کے نازل ہونے سے پہلے صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہ سلام عرض کرنا جانتے تھے اور سلام عرض کیا کرتے تھے۔ احادیث کی نو کتابوں میں پندرہ روایتیں ملتی ہیں جن میں حقیقت بیان کی گئی ہے۔ مفسرین اور محدثین کرام لکھتے ہیں۔ صحابہ نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سلام تو ہم جانتے ہیں۔ السلام علیک ایھا النبی و رحمتہ اللہ و برکاتہ۔ صلوٰۃ کا طریقہ بھی ارشاد فرما دیجئے۔ اس پر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے درود ابراہیمی ارشاد فرمایا:

(سنن ابن ماجہ۔ سنن ابوداؤد۔ کنز الاعمال۔ مسند احمد بن حنبل۔ مستدرک حاکم)

ویسے اب اہل حدیث حضرات نے اتنی ترقی کر لی ہے کہ اس سلام کو بھی یوں بدل دیا ہے "السلام علی النبی و رحمتہ اللہ و برکاتہ"

(قرآن مجید۔ ترجمہ از شاہ رفیع الدین و نواب وحید الزماں۔ تفسیری حاشیہ از محمد عبدہ الفلاح۔ ص۔۵۱)

میں نے عرض کیا تھا کہ درود و سلام واجب بھی ہے، مستحب بھی، واجب کی

بات تو واضح ہوگئی کہ جب ہمارے سامنے سرکار والا تبارک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ذکر مبارک آیا۔ ہم پر درود سلام واجب ہوگیا اور مستحب یوں ہے کہ ہم میں سے کوئی شخص اکیلا یا اپنے چند دوستوں یا عزیزوں میں مل بیٹھ کر درود وسلام پڑھنے لگا۔ تسبیح پر یا انگلیوں پر گن کر، یا بغیر شمار کئے۔ تو وہ مستحب درود وسلام ہے کیونکہ یہ آپ پر فرض نہیں ہے۔ آپ محض محبت سے اس وظیفہ خدا و ملائکہ میں مشغول ہو گئے ہیں۔ جب فرض ہوا اور آپ نے اس کو ادا کرنے میں کوتاہی کی تو وعیدیں آپ کی منتظر تھیں۔ اب فرض نہیں ہے۔ آپ مستحب درود وسلام پڑھ رہے ہیں تو وعدے آپ کا استقبال کر رہے ہیں۔

احادیث وتفسیر کی کتابوں میں ان بے شمار انعامات کا ذکر ملتا ہے جو درود خواں مومنوں کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے ملیں گے مثلاً اللہ تعالیٰ اس کے دنیا وآخرت کے سارے کے سارے کام اپنے ذمے لے لیتا ہے۔ فرشتے درود خواں کے لئے دعائیں کرتے ہیں۔ اس کے لئے اللہ تعالیٰ کے غضب سے امان نامہ لکھ دیا جاتا ہے۔ قیامت کے دن اسے عرش الٰہی کے سائے میں جگہ دی جائے گی۔ حوض کوثر پر اس پر خصوصی عنایت ہوگی۔ وہ پل صراط سے نہایت آسانی اور تیزی سے گزر جائے گا، اسے دشمنوں پر فتح ونصرت نصیب ہوگی۔ لوگ اس سے محبت کرنے لگیں گے، جنت کے دروازے پر اس کا کندھا آقا حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے مبارک کندھے سے چھو جائے گا، اسے جانکنی میں آسانی ہوگی۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اس کی شفاعت فرمائیں گے۔ اور قیامت کے دن حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے زیادہ قریب وہ شخص ہوگا جو آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر زیادہ درود وسلام بھیجتا رہا ہوگا۔

درود وسلام کے فضائل اور اس وظیفہ خدا و ملائکہ میں مشغول ہونے والے خوش بختوں پر کیے جانے والے انعامات کے حوالے سے سنن نسائی کی ایک حدیث



پاک کے ذکر پر اکتفا کرتا ہوں۔ حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت کرتے ہیں۔ حضور سید الکونین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ جو شخص مجھ پر ایک مرتبہ درود پاک بھیجتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل کرتا ہے۔ اس کے دس گناہ معاف کرتا ہے اور دس درجے بلند کرتا ہے۔

ہم یہ حدیث پاک اکثر سنتے ہیں لیکن اس کے الفاظ اور ان الفاظ کے مفاہیم اور معانی پر توجہ نہیں دیتے۔ اللہ تعالیٰ نے ہمیں ایک کام کرنے کا حکم دیا ہے اور پہلے اس کی اہمیت بتا دی ہے کہ اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے بھی یہ کام کرتے ہیں، پھر جب اس کا یہ وعدہ سامنے آتا ہے کہ ہم ایک بار حضور رحمت عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود وسلام بھیجیں تو اللہ تعالیٰ ہم پر دس رحمتیں نازل کرے گا۔ ہمیں اندازہ کرنا چاہئے کہ اس کا مفہوم کیا ہے۔ قرآن مجید میں ہے:

"ورحمتی وسعت کل شئی" (سورہ الاعراف)

"اور میری رحمت ہر چیز کو گھیرے ہوئے ہے۔"

اس آیہ مبارکہ کو سامنے رکھ کر سوچیں کہ آپ ایک بار درود شریف پڑھ کر کیا کمائی کر رہے ہیں۔ پھر بعض گناہ ایسے ہوتے ہیں کہ ان میں سے ایک گناہ انسان کو جہنم رسید کرنے کے لئے کافی ہوتا ہے ایک مرتبہ درود پاک پڑھنے سے دس گناہ معاف ہونے کی نوید بھی کمال رحمت پر دلالت کرتی ہے۔

درجے کے بارے میں بھی ہم اندازہ نہیں کرتے کہ وہ کیا ہے اور دس درجے بلند ہونا کیسا مقام ہے۔ حدیث پاک ہے حضرت کعب بن مرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا میں نے حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ اے اہل حرفہ، تم تیراندازی کیا کرو۔ جس کا ایک تیر بھی اللہ کے کسی دشمن کے لگ گیا۔ اللہ تعالیٰ اس کا ایک درجہ بلند کر دے گا۔ حضرت عبدالرحمٰن بن نحام رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا، یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم درجہ کیا ہے؟ فرمایا درجہ

تمہاری ماں کی چوکھٹ نہیں ہے بلکہ دو درجوں کے درمیان سو برس کا فاصلہ ہے۔

(ابن اثیر۔ اسد الغابہ فی معرفت الصحابہ۔ جلد ششم)

اب آپ اندازہ لگائیے کہ ایک بار اپنے آقا و مولا علیہ السلام والثناء کی بارگاہ بے کس پناہ میں ہدیہ درود و سلام پیش کرنے پر آپ کتنا فاصلہ طے کرتے ہیں، اور کیا کیا کچھ حاصل نہیں کر لیتے ہیں۔



درود شریف پڑھنے سے روزِ قیامت مدنی تاجدار صلی اللہ تعالٰی علیہ و آلہ وسلم سے مصافحہ کی سعادت نصیب ہوگی۔ ''فیضانِ سنت''



# کروڑوں درود وسلام

﴿مولانا محمد الیاس قادری عطار دامت برکاتہم العالیہ﴾

تاجدارِ حرم اے شہنشاہِ دیں
تم پہ ہر دم کروڑوں درود و سلام
ہو نگاہِ کرم ہم پہ سلطانِ دیں
تم پہ ہر دم کروڑوں درود و سلام

دور رہ کر نہ دم ٹوٹ جائے کہیں
کاش! طیبہ میں اے میرے ماہ مبیں
دفن ہونے کو مل جائے دو گز زمیں
تم پہ ہر دم کروڑوں درود و سلام

کوئی حسن عمل پاس میرے نہیں
پھنس نہ جاؤں قیامت میں مولا کہیں
اے شفیع امم لاج رکھنا تمہیں
تم پہ ہر دم کروڑوں درود و سلام

دونوں عالم میں کوئی بھی تم سا نہیں
سب حسینوں سے بڑھ کر تمہیں ہو حسیں
قاسمِ رزق رب العلیٰ ہو تمہیں
تم پہ ہر دم کروڑوں درود و سلام

فکرِ امت میں راتوں کو روتے رہے
عاصیوں کے گناہوں کو دھوتے رہے
تم پہ قربان جاؤں میرے مہ جبیں
تم پہ ہر دم کروڑوں درود و سلام
موت کے وقت کر دو نگاہِ کرم !
کاش اس شان سے نکل جائے دم
سنگ در پہ تمہارے ہو میری جبیں
تم پہ ہر دم کروڑوں درود و سلام
پھر بلا لو مدینے میں عطار کو
اپنے قدموں میں رکھ لو گنہگار کو
کوئی اس کے سوا آرزو ہی نہیں
تم پہ ہر دم کروڑوں درود و سلام

درود شریف پڑھنے سے بیماریوں سے شفا حاصل ہوتی ہے۔ ''فیضانِ سنت''



# محبت کا ادب

(ڈاکٹر محمد آصف جاہ وٹرنری آفیسر سکھیکی)

حُسن بیمثال ولا یزل کو خود بینی کا شوق ہوا۔ آئینہ وحدت میں جلوؤں کا عکس منعکس ہوا۔ حُسن خود پہ عاشق ہوگیا۔ اور سفر محبت کا آغاز ہوا۔ اپنی صفات کے انوار میں مکنون حسن نے "ان أعرف" یعنی اپنا اظہار چاہا کہ اس حسن کیلئے کسی ایسی ہستی کو وجود میں لاؤں جو سوزِ دروں کے ساتھ میری معرفت کے درجہ کمال پر پہنچے ۔اس کنز مخفی کے خزانہ کرم سے نعمتیں سمیٹے ۔اور پھر ان نعمتوں کا قاسم بن کر آگے لٹائے۔ اس نے اپنی شانِ حسن کی معرفت کیلئے اپنے نور سے ایک نوری شاہکار تخلیق کیا ۔ جو "کفواً اَحَد" کی حجت قرار پایا۔ یہ تخلیق عالم حجاب میں اپنے مُصَور کی رقاص رہی اور اس رقص عبدیت سے خوش ہوکر "مُصَور" نے ھیکل بشریت میں اس نوری تصویر کو ڈھال کر اپنے نور جمال سے روشن کیا۔ اپنا سب کچھ اس کے حوالے کر کے "منیب" بنا کر عالمین کے سامنے اعلان فرمایا آؤ دیکھو اسے دیکھو اور اس کے سامنے سرنگوں ہو جاؤ۔ قدسی سجدوں سے جبین نیاز سراپا ناز ہوئی۔ حسن ازل کی بہار میں محو ہو گئے ۔ جلوہ حسن سے چیں بجبیں ہونے والا ابدی لعنت کے طوق کا سزاوار ہوا۔ حسن نے اُنہیں اپنا بنالیا جو اس کے اظہار کی محبت کے اسیر ہوئے۔ اس جلوہ ظاہر کو بشریت کے نقاب میں سجا کر اِس کیلئے پہلے سے سجائی گئی بزم ارض پر بھیجا۔ جو اس کی معرفت حاصل کر گیا اس کو کنز مخفی کی معرفت مِل گئی جو اپنی طرح سمجھتا رہا وہ گیا کام سے۔ حسن ازل کو ان سے کیا غرض۔

''لَیسَ کَمِثلِیه شیٔ'' نے حسن ظاہر کو اپنی معرفت کا وسیلہ ٹھہرایا۔ اب

ہیکل بشریت کے حامل اُس جیسے کیسے ہو سکتے ہیں۔ یہ حسن ظاہر ان جیسا کیسے ہو سکتا ہے۔ جیسے اس کی محبت ملی ہر شے ملی بلکہ حُسن ازل ملا منزل مل گئی۔

ہر شے مرتبہ نیست میں تھی ۔ حُسن ظاہر کے جلوؤں سے اِن قدسی ارواح کی تخلیق ہوئی جنہیں نقیب محبت بنایا گیا اور جنہیں حسنِ ظاہر کو عالم اسباب و امکان میں اس کی نمود وظہور تک آگے منتقل کرنا تھا۔ ان قدسی ارواح کو ایک اجلاس میں بلایا گیا۔ " اللہ خود میر مجلس بود" ابو البشر آدم علیہ السلام سے لیکر روح اللہ تک تمام ارواح سے ایک عہد لیا گیا کہ جلوہ حسن کا ظہور تمہارے شباب منصب پر ہو جائے تو تمہاری بس۔ پھر وہی عروس مملکت ہوگا۔

حسن واحد کی شاہکار تخلیق کی رونمائی کا وقت آن پہنچا۔ مالک الملک کی مملکت کے مختار اور بارگاہ حسن بیمثال میں حاضری کے امام کا ظہور قدسی وادی فاران کی بے گیاہ و بنجر گھاٹیاں ۔۔ یہ جلوہ حسن بیمثال پڑا تو منور و تاباں ہو گئیں اور اس نور سے بصارتوں کے سامنے حجاب شق ہوئے اور بصارتوں نے اُم القریٰ میں بیٹھ کر شام کے محلات کا منظر دیکھا۔۔ ایک جھلک طور کو کوئلہ بنا گئی کہ وہ جلال تھا۔ ایک جھلک کائنات کو رنگ و نور میں نہلا گئی کہ یہ جمال ہے۔ وہ عکس جو آئینہ وحدت سے منعکس ہوا آج نقاب بشریت میں رونما ہوا مسافران محبت کیلئے سفر محبت آسان ہو گیا۔ اِن صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کی محبت۔ راہ محبت کی میراث ۔محبت محبوبِ حسن ازل کہ سہارا مل گیا۔ جس کو جتنا درد ہوگا اتنا ہی دوا کا طالب ہوگا۔ جب راہ عشق کے مسافر کا دل ہجر و فراق کی سنگینیوں سے پارہ پارہ ہو جائے۔ سوزِ دروں سے آنکھ سے لہو ٹپکے تو اس بے چارگی میں پھر اسی کو ہی پکارا جائے گا۔ جس نے یہ سوز دروں دیا۔ اپنے محبوب بلکہ اللہ کے محبوب کو پکارے گا کیونکہ محبت ہو تو پھر ہی محبوب کو پکارا جاتا ہے۔

"وَرَفَعنا لَکَ ذِکرَکَ۔ جب محبت نے اپنی محبت کا ذکر بلند کر دیا۔ جہاں



حسن حقیقی و ابدی و سرمدی کا ذکر ہوگا۔ اپنی محبت کی مثال دو گے ناں۔ کہ مجھے میرے رب سے محبت ہے تو اپنے رب اپنے مالک کی محبت کا ذکر ضرور کرو۔ کہ بجز ذکر جلوہ حُسن ۔حُسن ازل سے نسبت ہی نہیں ہو سکتی ۔ جذبات۔ محبت رسول کریم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کی محبت سے جنم لیتے ہیں ۔محبوب الٰہی وہی ہے جو اس کے محبوب سے محبت کرتا ہے۔ اے موحد کیا اپنے اللہ کے محبوب سے محبت کیے بغیر اَحد کی معرفت حاصل کر لے گا۔ اس محبوب کی محبت ہی ایمان کی اصل ہے۔ اللہ تک جو بھی پہنچا اس کے محبوب کا پہنچایا ہوا ہی پہنچا۔ اس منزل تک رسائی ۔۔ اسی سفر محبت کو طے کرنے میں ہے ۔ اگر اس محبت کا طالب ہے تو تحدیثِ نعمت کر۔ کفران نعمت سے باز آ ۔"لقد من اللہ علی المومنین" ۔الآخر"ھل جزاء الاحسان الا الاحسان"۔ اگر ایمان کا دعویٰ ہو اور جس پر ایمان کا دعویٰ ہے اس کے احسان کا بدلہ تو نہیں دیا جا سکتا۔ اس احسان کا شکر تو ہو سکتا ہے۔ اللہ نے احسان کیا۔۔ اس احسان عظیم کی قدر کرو۔ مالک نے اپنے اظہار کا ذریعہ ہی اسی احسان کو جتلا دیا ہے اب اس کے تذکرے کرو۔ خلوت میں۔ جلوت میں۔ تنہائی میں۔ محفل میں۔ انجمن میں۔ محبوب کی بات کئے بغیر دعویٰ محبت کی کیا حقیقت!

احسن الخالقین۔ مصور حقیقی کی تخلیق کی تعظیم و توقیر۔ ادب و احترام کیا اللہ کا ادب و احترام نہیں ۔۔ کیوں خبثِ باطن کی وجہ سے اپنے اعمال ضائع کر رہے ہو ایسا ضیاع جس کا تمہیں علم بھی نہ ہو۔ حُسن حقیقی نے اپنی صناعی کی قسم کھائی۔ فرمایا "لَعَمرُکَ اِنھم لَفِی سکرتھم یَعمَھُون" تیری عمر کی قسم (اے محبوب صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم ) بے شک نشے میں بہک رہے ہیں جو اپنے مالک کی محبت کو نہ پہچان سکے وہ ہوش میں کیسے ہو سکتا ہے۔ ہوش و عقل مند بن ۔۔ نشئی نہ بن افسوس ان پر جو نہ سمجھ سکے "فاعتبرو یااولا الابصار" ان کی محبت انہی کے کرم سے ملتی ہے اور ان کا کرم ان کی بارگاہ میں ادب و انکساری کا نذرانہ پیش کرتا ہے یہی ادب اور انکساری

ان کی محبت کھینچ لاتی ہے۔

" یُسَبِّحُ للہ مافِی السّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْض "۔جب ہر شے اس کی تسبیح میں مصروف ہے تو "وَرَفَعْنَا لَکَ ذِکْرَکْ " کے مصداق ہر شے اس کی محبت کی یاد سے کیا غافل ہو گی جو اللہ کی محبوب تخلیق ہے سیدنا خلیل اللہ علیہ السلام جب بارگاہ ربوبیت کی عطا سے آزمائشوں پر پورا اُترے۔مانگنے کا حکم ملا۔ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی خَلِیْلِكْ ... ساغر تیرے سوال پر ہم رقص کر گئے۔اللہ دینا ہے تو اپنا محبوب دے دے۔خلیل کا مطلب ہے خلا۔۔ ماسوٰی اللہ۔اور کیا خلیل نے اپنے منصب خُلّت کا پاس نہ کیا تھا۔"العیاذ بااللہ "۔کیوں نہیں۔۔یہی تو معرفت خلیل کی انتہا تھی اللہ کا محبوب ماسوی اللہ نہیں۔غیر اللہ نہیں۔اب غیر اللہ کی رَٹ چھوڑ کیوں نہیں دیتا۔دنیا میں کوئی بھی محبّ ایسا نہیں جو اپنے محبوب کا نام سن کر خوش نہ ہو۔اللہ کو خوش کرنا ہے تو اس کے محبوب کا نام جپ۔"الحمدللہ ربّ العالمین"... عالمین میں کائنات کا ذرہ ذرہ شامل ہے کائنات عالم اکبر ہے تو اے صورت محبوب الٰہی کے حامل کائنات اصغر ہے۔تو اپنے رب کی ربوبیت کی معیت سے انکار کر نہیں رہا پھر "وَمَا اَرْسَلْنٰکَ اِلّا رحْمَۃَ اللعٰلَمِیْن "۔کا اقرار کیوں نہیں کرتا۔۔جہاں رب ہے وہاں اس کی رحمت ہے پھر کیا نشے میں ہو کہ حاضر و ناضر پر کفر کے فتوے لگاتے ہو۔۔اس کی رحمت کون ہے کہاں نہیں ہے۔"ورحمتی وسعت کل شیئی" اللہ کی رحمت کو محدود کیوں کرتے ہو اس نور جمال الٰہی سے بصیرتیں فیض یاب ہو کر معرفت الٰہی سے ہمکنار ہوئیں کیوں بصارتوں کے ہوتے ہوئے اندھے ہو رہے ہو۔اس نقاب بشریت کو آنکھوں کا حجاب کیوں بناتے ہو۔" لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَتِ اللہ"۔اللہ کی رحمت کا تذکرہ کر ہر وقت، ہر لمحہ، ہر سانس میں، ہر مقام پر، ہر حال میں۔اپنی کج بحثی چھوڑ۔ اللہ کی رحمت تو گناہگاروں کے ناز اُٹھاتی ہے۔گناہوں کو معاف ہی نہیں کرتی بلکہ ان کو مٹا کر ان کے برابر نیکیاں بھی دیتی ہے۔رحمتہ اللعلمین ایسے۔کہ کافروں کا



بھی دھیان۔ان کے اللہ کی طرف رُخ نہ پھیرنے پر ان کی جان پر بن آتی ہے۔اپنوں کا اتنا غم کہ راتوں کو روتے روتے نڈھال ہو جاتے ہیں تو اپنا ہونے کا دعویٰ کرتا ہے تو اس رحمت مجسم آیہ رافت و شفقت رؤف و رحیم کی محبت دل میں بٹھالے۔یہ اللہ کی محبت ہے۔اس کے نور جمال کی شعاع ہے اس کا روشن چراغ۔ اللہ کا پہلا اور آخری پیار۔یہ نہ ہوتا تو کچھ نہ ہوتا۔۔کیوں صدقے نہیں ہوتے اس کے پیارے پر۔" کاش ہر موئے من زبان گردد۔ در ثنائے حبیب تو"

جب بھی محبّ نے کسی سے اپنے محبوب کا نام سنا اُسے آفریں کہی انعام سے نوازا،فریاد سنی جو مانگا سو دیا۔

"وَمَا کَانَ اللّٰہُ لِیُعَذِّبَھُمْ وَاَنْتَ فِیْھِمْ" اور اللہ تعالیٰ ایسا نہیں (اے محبوب صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم ) آپ ان میں موجود ہوں اور وہ انہیں عذاب دے۔ہوش کر تو کیسے کہتا ہے کہ محبوب اللہ۔مظہر صفات الٰہی۔رحمتہ للعلمین قبر میں کچھ نہیں کر سکتے۔کیا ربوبیت کا انکاری یا صرف اس کی موجودگی پر ایمان اور اُسکی رحمت کو قبر میں بے جان سمجھتا ہے۔کیوں عذاب کو دعوت دیتا ہے۔نشے سے باز آ۔ربوبیت ہر آن جاری و ساری ہے۔۔تو رحمت کیوں نہیں۔" کَتَبَ عَلٰی نَفْسِہِ الرحْمَتہَ " اللہ نے اپنی ذات کے ساتھ رحمت کو لازم کر لیا ہے ہم تو اس کی رحمت کے سبب یہاں بھی۔عذاب و عتاب سے بری اور اس کی رحمت کی بدولت آخرت میں سرخرو ہو۔باز آؤ کج بحثی سے۔

جو باز وئے شفاعت را کشائی بر گنہگاراں
مکن محروم جامی را دراں آں یارسول اللہ

اللہ کے حبیب کی محبت کے طلبگار بنو۔خریدار بنو۔یہ جنس گراں۔یہ گوہر نایاب۔یہ نعمت الٰہی جان دینے سے بھی ملے تو بھی گراں نہیں۔اے راہ محبت کے مسافر اپنے رب کے احسان کا بدلہ تو کیسے دے سکتا ہے۔اس کے حبیب کے

احسانوں کا بدلہ تو کیوں کر چکا سکتا ہے۔ تو خود ان کے در کا گدا ہے۔ بھلا گدا کیا دے سکتا ہے اپنے داتا کو۔ اس کے محبوب کو۔ وہ محبوب۔ جس کی محبت میں اس نے سب کچھ بنایا۔۔ وہ حبیب جس نے تجھے اپنے رب کا پتہ بتایا۔ بلکہ اس تک پہنچایا۔ تو پھر ہر سانس اس حبیب کے ذکر سے مزّین کر۔ کہ یہی سب سے بڑا ذکر ہے ذکر الٰہی ہے۔ اسی سے محبت مائل بہ کرم ہو گی جب حسن مائل بہ محبت ہوتا ہے پھر یہ نہیں دیکھتا کون کالا ہے کون گورا ہے کون اعلیٰ ہے کون ادنیٰ ہے کون گنہگار کون پارسا۔ بس اس کی محبت کو حرزِ جاں اور وردِ زباں بنا لے۔

اے خاک نشین اُٹھ اپنے رب کا شکر و احسان بجالا۔ جس نے تجھے اپنے لطف و کرم سے اپنے حبیب کی بارگاہ کرم میں صلوٰۃ و سلام پڑھنے کا تحفہ عطا فرمایا ہے۔ اس درِ نایاب کو اپنی سانسوں میں بسا لے۔ محبت عبادت سے مقدم ہے اور محبت عبادت کی روح ہے۔ تیری تخلیق کی اصل محبت ہے۔ محبت کر۔ محبت کھا۔ محبت پی۔ محبت پر مر۔ محبت پر جی۔

مارا چہ غم بود کہ چنیں سایہ برسراست
غمخوارِ حال زارم محمد عربی است

اے شاہِ بقایا گدانما　　اے ماہ ماہِ وفا باگدانما
ہستم گدائے کوئے تو خواہم تعائے تو　　شاہا جمال خود ز سخا باگدا نما
ہم حاضری و ناضری در جملہ کائنات　　انوار ذات عزّ و ملا باگدانما
عثمان مدام از تو ترا خواہد از کرم　　باخود بکش ز لطف لقابا گدانما
(سخی شہباز قلندر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ)





# درود پاک آب حیات ہے

''آبِ کوثر'' سے اقتباس

☆ وہ آبِ حیات کہ ہزاروں آبِ حیات اس پر قربان ہو جائیں۔
☆ کیونکہ بالفرض کسی کو دنیا میں آبِ حیات مل جائے اور وہ اسے پی لے۔
☆ پھر اسے ہزار، پانچ یا دس ہزار سال تک بلکہ قیامت تک زندگی مل جائے۔
☆ تو دنیاوی زندگی، گدلی زندگی، پریشانیوں کی زندگی، دھوکہ و فریب کی زندگی، آخر ختم ہو جائے گی۔
☆ لیکن درود پاک وہ آبِ حیات ہے کہ جس نے اسے پی لیا۔
☆ اسے جنت میں وہ زندگی عطا ہو گی جو ختم ہونے والی نہیں۔
☆ مثلاً ہزار، لاکھ، کروڑ، ارب، کھرب، سنکھ سال، یہ گنتیاں ختم ہو جائیں گی۔
☆ لیکن وہ ابدی زندگی ختم ہونے والی نہیں ہے۔
☆ اس زندگی میں گدلا پن نہیں، دھوکہ فریب نہیں، بے چینی نہیں، دکھ درد نہیں۔
☆ بلکہ چین ہی چین ہے، آرام ہی آرام ہے، سکون ہی سکون ہے۔
☆ تو دنیا کا آبِ حیات اس آبِ حیات کا ہم پلہ کیسے ہو سکتا ہے۔

**اللّٰھم ارزقنا ھذا بجاہ حبیبک الکریم**

**رحمۃ اللعالمین صلی اللّٰہ تعالٰی علیہ والہ وسلم**



# اقوال مبارکہ از آبِ کوثر

(حضرت علامہ مولانا مفتی محمد امین صاحب)

## اللہ تعالیٰ جل جلالہ وعم نوالہ کا فرمان:

اللہ تعالیٰ نے موسیٰ کلیم اللہ علیہ السلام کی طرف وحی بھیجی فرمایا اے میرے پیارے کلیم! اگر دنیا میں میری حمد کرنے والے نہ ہوتے تو میں بارش کا ایک قطرہ بھی آسمان سے نازل نہ کرتا اور نہ ہی زمین سے ایک دانہ تک پیدا ہوتا اور بھی بہت سی چیزیں ذکر فرمائیں' یہاں تک فرمایا اے میرے پیارے نبی! کیا آپ چاہتے ہیں کہ میرا قرب آپ کو نصیب ہو جیسے کہ آپ کے کلام کو آپ کی زبان کے ساتھ قرب ہے اور جیسے کہ آپ کے دل کے خطرات کو آپ کے دل کے ساتھ قرب ہے اور جیسے کہ آپ کی جان کو آپ کے جسم کے ساتھ قرب ہے اور جیسے کہ آپ کی نظر کو آپ کی آنکھ کے ساتھ قرب ہے' موسیٰ علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام نے عرض کی ''ہاں! یا اللہ میں ایسا قرب چاہتا ہوں' تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا اگر تو یہ چاہتا ہے تو میرے حبیب محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود کی کثرت کرو۔

(القول البدیع۔ سعادت الدارین۔ معارج النبوۃ)

مسالک الحنفاء میں ہے اللہ تعالیٰ نے موسیٰ کلیم اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام کی طرف وحی بھیجی اے موسیٰ کیا آپ چاہتے ہیں کہ آپ کو قیامت کے دن پیاس نہ لگے۔ عرض کی' ہاں یا اللہ! تو ارشاد باری تعالیٰ ہوا اے پیارے کلیم میرے حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود پاک کی کثرت کر۔ (القول البدیع۔ سعادۃ الدارین)



جب اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام کو پیدا فرمایا تو آپ نے آنکھ کھولی اور عرش پر محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا نام نامی اسم گرامی لکھا دیکھا۔ عرض کی یا اللہ تیرے نزدیک کوئی مجھ سے بھی زیادہ عزت والا ہے۔ فرمایا اس نام والا پیارا حبیب جو کہ تیری اولاد میں سے ہوگا وہ میرے نزدیک تجھ سے بھی مکرم ہے۔ اے پیارے آدم اگر میرا حبیب جس کا یہ نام مبارک ہے نہ ہوتا تو نہ میں آسمان پیدا کرتا نہ زمین نہ جنت نہ دوزخ۔ پھر جب اللہ تعالیٰ نے حضرت حوا کو آدم علیہ السلام کی پسلی سے پیدا فرمایا اور آدم علیہ السلام نے دیکھا اور اس وقت اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کے جسم اطہر میں شہوت بھی پیدا فرمادی تھی' آدم علیہ السلام نے عرض کی' یا اللہ یہ کون ہے۔ فرمایا یہ حوا ہے۔ عرض کی یا اللہ اس کے ساتھ میرا نکاح کردے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا پہلے اس کا مہر دو۔ عرض کی یا اللہ اس کا مہر کیا ہے؟ فرمایا جو عرش پر نام نامی لکھا ہے اس نام والے میرے حبیب پر دس مرتبہ درود پاک پڑھو۔ عرض کی یا اللہ! اگر درود پاک پڑھوں تو حوا کے ساتھ میرا نکاح کردے گا۔ فرمایا ہاں۔ تو حضرت آدم علیہ السلام نے درود پاک پڑھا اور اللہ تعالیٰ نے ان کا نکاح حضرت حوا کے ساتھ کردیا۔ لہٰذا حضرت حوا کا مہر حبیب پاک پر درود پاک ہے۔ (سعادۃ الدارین)

صلی اللہ علی حبیبہ سیدنا و مولنا
محمد و آلہ و اصحابہ و بارک وسلم

## افضل الخلق بعد الانبیاء سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ تعالی عنہ کا قول مبارک:

سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا۔ نبی اکرم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم پر درود پاک پڑھنا گناہوں کو یوں مٹا دیتا ہے جیسے کہ پانی آگ کو بجھا دیتا ہے اور رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم پر سلام بھیجنا اللہ تعالیٰ کی رضا کے لئے

غلام آزاد کرنے سے افضل ہے اور رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ محبت کرنا اللہ کی راہ میں تلوار چلانے اور جانیں قربان کرنے سے افضل ہے۔

(القول البدیع۔سعادۃ الدارین)

صلی اللہ علی حبیبہ سیدنا و مولنا
محمد و آلہ و اصحابہ و بارک وسلم

## ام المومنین حبیبہ حبیب رب العالمین صدیقہ بنت صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہا کا قول مبارک:

مجلسوں کی زینت نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود پاک ہے لہٰذا مجلسوں کو درود پاک سے مزین کرو۔ (سعادۃ الدارین)

صلی اللہ علی حبیبہ سیدنا و مولنا
محمد و آلہ و اصحابہ و بارک وسلم

## سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ارشاد گرامی:

آپ نے فرمایا نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود پاک پڑھنا یہ جنت کا راستہ ہے۔

صلی اللہ علی حبیبہ سیدنا و مولنا
محمد و آلہ و اصحابہ و بارک وسلم

## سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ارشاد گرامی:

سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضرت زید بن وہب سے فرمایا کہ جب جمعہ کا دن آئے تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر ہزار مرتبہ درود پاک پڑھنا ترک نہ کرو۔ (القول البدیع۔سعادۃ الدارین)



صلی اللہ علی حبیبہ سیدنا و مولنا
محمد و آلہ و اصحابہ و بارک وسلم

## حضرت سیدنا حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا فرمان:

حضرت حذیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا فرمان ہے کہ درود پاک پڑھنا، درود پاک پڑھنے والے کو اور اس کی اولاد اور اولاد کی اولاد کو رنگ دیتا ہے۔

(سعادۃ الدارین)

صلی اللہ علی حبیبہ سیدنا و مولنا
محمد و آلہ و اصحابہ و بارک وسلم

## حضرت سیدنا عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا فرمان:

حضرت عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمان جاری کیا کہ جمعہ کے دن علم کی اشاعت کرو اور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود پاک کی کثرت کرو۔ (سعادۃ الدارین۔القول البدیع)

صلی اللہ علی حبیبہ سیدنا و مولنا
محمد و آلہ و اصحابہ و بارک وسلم

## حضرت وہب بن منبہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ارشاد مبارک:

فرمایا نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود پاک پڑھنا اللہ تعالیٰ کی عبادت ہے۔ (سعادۃ الدارین)

صلی اللہ علی حبیبہ سیدنا و مولنا
محمد و آلہ و اصحابہ و بارک وسلم

پھر میرے اس ساتھی نے میرا ہاتھ پکڑا اور مجھے اس اللہ والے کے پاس لے گیا جس کی زیارت کے لیے ہم چلے تھے تو میں نے انہیں اونچے مکان میں دیکھا کہ ایک جماعت ان کے ساتھ ہے اور وہ ذکرِ الٰہی میں مشغول ہیں اور حبیبِ خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درودِ پاک پڑھ رہے ہیں اور وہ بار باریوں عرض کرتے ہیں۔

ما طلعت شمس ولا قمر اضوء من وجهك يا سيد البشر

''یعنی اے انسانوں کے سردار! نہیں چمکا کبھی سورج نہ چاند جو آپ کے چہرۂ انور سے زیادہ روشن ہو''۔

اور جب اس بزرگ نے مجھے دیکھا تو اٹھ کھڑے ہوئے اور میرا ہاتھ پکڑ کر مجھے سلام کرنے کے بعد اپنے پاس بٹھا لیا اور جو لوگ وہاں حاضر تھے وہ خاموش ہو گئے وہ بزرگ اپنے ہم نشینوں کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا یہ ہے احمد بن ثابت۔

یہ سن کر ان کے ہم نشین کھڑے ہو گئے اور میرے پاس آ گئے پھر میں نے کہا اے میرے آقا! میں اللہ تعالیٰ اور محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے نام پر سوال کرتا ہوں کہ آپ نے مجھے کیسے پہچانا، ہو سکتا ہے کہ وہ احمد بن ثابت کوئی اور ہو جس کی تعریف آپ نے اپنے معتقدین سے کی ہے۔ فرمایا نہیں! بلکہ وہ آپ ہی ہیں۔

پھر میں نے پوچھا کہ آپ مجھے کب سے جانتے ہیں تو فرمایا کہ تب سے جب سے آپ نے درودِ پاک کے متعلق کتاب لکھنا شروع کی ہے اور اس وقت سے ہم آپ کو جانتے ہیں۔ آپ کے لئے بشارت ہے کہ اللہ تعالیٰ کے دربار میں آپ کے لیے خیر و بھلائی ہے اور آپ ڈریں نہیں پھر میں نے کہا اے آقا! مجھے خدا تعالیٰ اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے لئے بتائیں کہ آپ کا نام اور



نسب کیا ہے؟

فرمایا میرا نام عبداللہ خنجرہ بن محمد ہے اور میں شہر واق کا رہنے والا ہوں میں یہاں جنوں کی ملاقات کیلئے آیا ہوں اور پھر میری طرف متوجہ ہوئے اور وصیت فرمائی کہ درودِ پاک کی کثرت رکھنا اور فرمایا کہ اس سے آپ کو فوائد کثیرہ حاصل ہوں گے۔

صلی اللہ علی حبیبه

سیدنا محمد و آله و اصحابه

و بارك وسلم

نیز شیخ احمد بن ثابت مغربی نے فرمایا کہ جب میں نے درودِ پاک کے متعلق کتاب لکھنا شروع کی، میں غار ملح میں (جو کہ شیخ علی مکی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی قبر مبارک کے قریب ہے) تھا۔ میں نے تقریباً دو باب لکھے تھے کہ میرے پاس میرے پیر بھائی حضرت احمد ابراہیم حیدر رضی اللہ تعالیٰ عنہ تشریف لائے اور ہم دونوں شیخ احمد بن موسیٰ کے ساتھ اکٹھے ہوئے۔

جب ہم نے عشاء کی نماز ادا کی اور ہر ایک نے اپنا اپنا وظیفہ پڑھا تو اپنے اپنے بستروں پر لیٹ گئے، میرے ساتھی تو سو گئے اور میں درودِ پاک کے متعلق سوچ رہا تھا۔ جب ایک تہائی رات گزری تو شیخ احمد بن ابراہیم بیدار ہوئے۔

انہوں نے تازہ وضو کیا نوافل پڑھے اور دعا مانگ کر پھر سو گئے اور میں اپنے کام میں مشغول رہا۔ وہ پھر بیدار ہوئے اور مجھ سے کہا اے بھائی! میرے لئے دعا کر اللہ تعالیٰ مجھے اس دعا سے نفع عطا کرے، میں نے کہا آپ کو میرے حال سے کیا ظاہر ہوا ہے کہ میں آپ کے لئے دعا کروں۔

یہ سن کر فرمایا میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ ایک شخص منادی کر رہا ہے جو کوئی رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت کرنا چاہتا ہے وہ ہمارے

ساتھ چلے تو آپ نے میرا ہاتھ پکڑ لیا اور ہم دونوں چلنے والوں کے ساتھ چل رہے ہیں۔اچانک ایک مکان سامنے آگیا اس کا دروازہ بند تھا اور سب لوگ منتظر تھے کہ کب کھلے چنانچہ میں آگے بڑھا تا کہ دروازہ کھولوں۔

میں نے کوشش کی لیکن مجھ سے دروازہ نہ کھل سکا اور پھر آپ نے کہا پیچھے آجاؤ! میں کھولتا ہوں آپ نے آگے بڑھ کر دروازہ کھولا تو کھل گیا۔جب دروازہ کھلا تو میں آپ کو پیچھے کر کے خود آگے ہو کر جلدی سے اندر داخل ہوا دیکھا تو رسول اکرم صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم جلوہ افروز ہیں۔

میں نے جب حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا تو سرکار دو عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے اپنا چہرۂ انور مجھ سے دوسری طرف پھیر لیا بلکہ چہرۂ انور ڈھانپ لیا اور مجھے فرمایا اے فلاں! پیچھے ہٹ جا اور نبی کریم صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے آپ کو پکڑ کر سینۂ انور کے ساتھ لگا لیا۔تو میں پریشان ہو کر بیدار ہوا اور وضو کر کے نوافل پڑھے کچھ تلاوت کی اور یہ دعا کر کے سو گیا کہ ”یا اللہ! مجھے پھر اپنے حبیبِ پاک صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کی زیارت کرا“۔

جب میں سو گیا تو پھر منادی کی صدا سنائی دی پھر آپ نے میرا ہاتھ پکڑا اور ہم نے بھاگنا شروع کیا۔جب اس مکان پر پہنچے تو اسی طرح اسے بند پایا اور لوگ کھلنے کے انتظار میں کھڑے ہیں پھر میں اسی طرح آگے بڑھا، مجھ سے نہ کھلا اور پھر آپ نے آگے بڑھ کر کھولا اور پھر میں آپ سے آگے ہو کر جلدی سے اندر داخل ہوا تو دیکھا حبیبِ کبریا صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم جلوہ افروز ہیں پھر مجھے فرمایا ”اے فلاں! مجھ سے دور ہو جاا اور جب آپ حاضر ہوئے حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے آپ پر شفقت فرمائی اور آپ کو پکڑ کر سینۂ انور سے لگا لیا، تو مجھے یقین ہو گیا کہ آپ کا کوئی عمل ہے جس نے رحمۃ اللعالمین صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کو آپ سے راضی کر دیا اس لئے میں کہتا ہوں کہ آپ میرے لئے دعائے خیر



کر دیں۔

اس واقعہ سے میں نے جان لیا کہ میری نیت خیر ہے اور میرا درودِ پاک مقبول ہے مردود نہیں ہے اور ہم اللہ تعالٰی سے امید رکھتے ہیں کہ اللہ تعالٰی اپنا فضل ہم پر زیادہ کرے گا اور ہم پر اپنے حبیب کی زیارت سے احسان فرمائے گا۔ بحرمت اس ذات والا صفات کے جس پر وہ خود اور اس کے جن وانس سب درود بھیجتے ہیں۔(سعادۃ الدارین ص:۱۰۳)

صلی اللہ علی حبیبہ

سیدنا محمد و آلہ و اصحابہ

و بارك وسلم

نیز حضرت شیخ احمد بن ثابت مغربی قدس سرہ نے فرمایا کہ میں نے دوردِ پاک کے فضائل جو دیکھے ان میں سے ایک یہ ہے کہ ایک رات میں نے خواب میں دیکھا کہ دو آدمی آپس میں جھگڑتے ہیں ایک نے کہا آ میرے ساتھ چل رسول اکرم صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم سے فیصلہ کرا لیں۔

چنانچہ وہ دونوں چلے تو میں بھی ان کے پیچھے ہو لیا دیکھا تو سید دو عالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم ایک بلند جگہ پر جلوہ افروز ہیں، جب حاضر ہوئے تو ایک نے عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم اس شخص نے مجھ پر گھر جلا دینے کا الزام لگایا ہے۔

یہ سن کر شاہِ کونین صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اس نے تجھ پر افترا کیا ہے اسے آگ کھا جائے گی، پھر میں بیدار ہو گیا اور میں دربارِ رسالت میں کوئی عرض نہ کر سکا، پھر میں نے دربارِ الٰہی میں دعا کی یا اللہ! مجھے پھر زیارت صلی اللہ تعالیٰ علیہ والہ وسلم سے مشرف فرما۔دعا کے بعد میں سو گیا، دیکھتا ہوں کہ منادی ندا کر رہا ہے کہ جو شخص رسول اکرم صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کی زیارت کرنا چاہتا

ہے وہ ہمارے ساتھ چلے اور میں نے دیکھا کہ کافی لوگ اس ندا کرنے والے کے پیچھے جارہے ہیں جن کے لباس سفید ہیں تو میں نے ایک سے پوچھا کہ خدا کے لئے اور رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے لئے مجھے بتاؤ کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کہاں تشریف فرما ہیں؟

اس نے کہا کہ سرکارِ دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم فلاں مکان میں جلوہ گر ہیں۔ یہ سن کر میں نے دعا کی یا اللہ! درودِ پاک کی برکت سے مجھے اپنے حبیب پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم تک ان لوگوں سے پہلے پہنچا دے تا کہ میں تنہائی میں زیارت کرسکوں اور اپنی مراد حاصل کرسکوں تو مجھے کسی چیز نے بجلی کی طرح حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے دربار میں حاضر کردیا۔ جب حاضر ہوا تو دیکھا کہ سرکارِ دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم تنہا قبلہ رو تشریف فرما ہیں اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے چہرۂ انور سے نور چمک رہا ہے میں نے عرض کی:

الصلوۃ والسلام علیك یا رسول اللہ

یہ سن کر حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے مرحبا فرمایا: تو میں اپنے چہرے کے ساتھ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ آپ کی گود مبارک میں لوٹ پوٹ ہوگیا، پھر میں نے عرض کی یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم! مجھے کوئی نصیحت فرمائیے جس سے اللہ تعالیٰ مجھے نفع دے۔ فرمایا درودِ پاک کی کثرت کرو، پھر میں نے عرض کی حضور! آپ اس بات کے ضامن ہوجائیں کہ ہم اللہ تعالیٰ کے ولی بن جائیں۔ تو فرمایا میں تیرا ضامن بنوں کہ تیرا ایمان پر خاتمہ ہوگا پھر میں نے وہی عرض کی تو فرمایا کیا تجھے معلوم نہیں کہ اللہ تعالیٰ کے ولی سارے کے سارے اللہ تعالیٰ سے دعائیں کرتے ہیں کہ خاتمہ ایمان پر ہوجائے، لہٰذا میں تیرا ضامن ہوں کہ تیرا خاتمہ ایمان پر ہوگا۔

میں نے عرض کی ہاں! یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم مجھے منظور



ہے، پھر میرے دل میں خیال پیدا ہوا کہ اللہ تعالیٰ مجھے حضرت خضر علیہ السلام کی زیارت کرائے۔ میں یہ دربارِ رسالت میں عرض کرنے ہی والا تھا کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا مجھ پر درودِ پاک کی کثرت لازم پکڑو اور اس مقام کی زیارت اور ہر وہ بات جو تجھے درجات تک پہنچانے والی ہے۔ ہم اس کو پورا کریں گے۔

پھر میرے دل میں اس بات کا حشمت و رعب پیدا ہوا کہ جب میں کون ومکان، زمین وآسمان کے آقا کی زیارت سے نوازا گیا ہوں تو مجھے اور کیا چاہیے؟ تو میں نے عرض کی یارسول اللہ! ہر نبی و رسول ہر ولی اور حضرت خضر علیہ السلام نے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے نور ہی سے اقتباس کیا ہے اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے بحر ذخار سے سب نے چلو بھرا ہے تو جب مجھے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت ہوگئی تو گویا میں نے سب کی زیارت کرلی اللہ تعالیٰ کا شکر ہے۔

ازاں بعد باقی لوگ جن کو میں پیچھے چھوڑ آیا تھا وہ حاضر ہوگئے اور بلند آواز سے پڑھتے آرہے تھے۔

الصلوۃ والسلام علیك یا رسول اللہ

جب وہ حاضر ہوئے تو میں آقائے دو جہاں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے حضور ایک جانب بیٹھا تھا۔

رسول اکرم شفیع معظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ان کی طرف متوجہ ہوئے اور ان کو بشارتیں دی لیکن ان کے ساتھ ایک شخص اور بھی آیا تھا اس کو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے دھتکار دیا اور فرمایا اے مردود! اے آگ کے چہرے والے، تو پیچھے ہٹ جا! میں نے اس کی صورت دیکھی تو وہ آنے والوں جیسی نہ تھی کیونکہ وہ شیطان تھا اور پھر سید دو عالم نورِ مجسم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ان حاضرین کے ساتھ گفتگو سے فارغ ہوئے تو فرمایا اب تم جاؤ! اللہ تعالیٰ تمہیں برکتیں عطا کرے

اور مجھے میرے پوتے کے ساتھ (میری طرف اشارہ کرکے) رہنے دو۔

تو میں نے عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ! میں سید ہوں؟ فرمایا ہاں! تو سید ہے۔ میں نے عرض کی کیا میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی اولادِ پاک سے ہوں؟ فرمایا ہاں تو میری نسلِ پاک سے ہے، تو میں نے اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کیا، پھر میں نے عرض کیا کہ حضور مجھے کوئی نصیحت فرمایئے جس کے ساتھ اللہ مجھے نفع دے تو فرمایا کہ تجھ پر لازم ہے کہ درودِ پاک کی کثرت کرے اور تو کھیل تماشے سے پرہیز کرے۔

میں بیدار ہوا تو میں نے سوچا کہ وہ کون سا کھیل تماشا ہے کہ میں اسے ترک کر دوں، میں نے بہتیرا غور کیا مگر مجھے معلوم نہ ہو سکا کہ وہ کیا ہے۔ پھر میں نے خیال کیا کہ شاید کوئی آئندہ رونما ہونے والی کوئی بات ہو لا حول ولا قوۃ الا باللہ فعل بد سے وہی بچ سکتا ہے جس پر اللہ تعالیٰ رحم فرمائے۔

صلی اللہ علی حبیبہ

سیدنا محمد و آلہ و اصحابہ

و بارک وسلم



☆ درود شریف پڑھنے سے دل و جان، اسباب و مال کی پاکیزگی حاصل ہوتی ہے۔

☆ درود شریف پڑھنے والا خوش حال ہو جاتا ہے۔

"فیضانِ سنت"



# صلی اللہ علیہ وسلم

﴿بیدم شاہ وارثی﴾

آئی نسیمِ کوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم
کھنچنے لگا دل سوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم

کعبہ ہمارا کوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم
مصحفِ ایماں روئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم

لے کے مرادِ دل آئیں گے، مر جائیں گے مٹ جائیں گے
پہنچیں تو ہم تا کوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم

طوبیٰ کی جانب تکنے والو، آنکھیں کھولو، ہوش سنبھالو
دیکھو قدِ دل جوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم

نام اسی کا بابِ کرم ہے، دیکھ یہی محرابِ حرم ہے
دیکھ خمِ ابروئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم

بھینی بھینی خوشبو مہکی، بیدم دل کی دنیا لہکی
کھل گئے جب گیسوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم

# فضیلت درود وسلام

شیخ الاسلام ڈاکٹر محمد طاہر القادری

## سنت الٰہیہ اور حکم الٰہیہ میں فرق:

جتنی عبادات ہیں وہ سب حکم الٰہی کے تحت انجام پاتی ہیں۔ عبادات و طاعات کے پیچھے حکم الٰہی کارفرما ہوتا ہے جو بندوں کو کسی عمل کا مکلف بنا دیتا ہے اور خدا کے بندوں پر لازم ہو جاتا ہے کہ وہ اس حکم خداوندی کی رو سے اپنی اطاعت کا مظاہرہ کریں اور مطلوبہ عمل کو عدم سے وجود میں لائیں۔

ہر دور، ہر زمانے میں حکم خداوندی ہی کو یہ آفاقی اور بالاتر حیثیت حاصل رہی ہے لیکن یہ بھی ایک قطعی حقیقت ہے کہ یہ خداوندی احکام، مختلف ادوار و ازمنہ اور الگ الگ امتوں کے حوالے سے بدلتے بھی رہے ہیں اور تغیر و تبدل کا یہ عمل بعض اوقات تضاد کی حدوں کو بھی چھوتا رہا ہے۔ یعنی ایک عمل اگر کسی امت میں ایک حکم کی رو سے جائز و حلال ہوتا تھا تو وہی عمل کسی اور امت اور زمانے میں ایک دوسرے حکم کی رو سے ناجائز و حرام ہوتا تھا۔ جس کا مطلب یہ ہے کہ حکم خداوندی ایک ایسی چیز ہے جس میں تبدّل ممکن ہے اور اللہ تعالیٰ کے احکام مختلف زمانوں اور مختلف قوموں کے لئے الگ الگ بھی ہو سکتے ہیں۔

حکم الٰہی کے برعکس سنت الٰہیہ ایک ایسی چیز ہے جو ہر دور میں یکساں اور ایک ہی ہیئت میں قائم و دائم رہتی ہے اور زمانوں یا امتوں کے بدلنے سے اس میں کوئی تبدیلی نہیں آتی۔ گویا سنت الٰہیہ، ایک اٹل حقیقت اور دائمی قانون ہے جو



گردش دوراں سے آزاد اور ہر قسم کے اثرات و تغیرات سے محفوظ ایک ہی ہیئت پر قائم رہنے والا ہے جو کسی پہلو سے تغیر پذیر اور زوال آشنا نہیں۔ اسے قرآنِ پاک نے یوں بیان فرمایا ہے۔

فلن تجد لسنت الله تبديلا (فاطر، ۳۵:۴۳)

''اور تو ہرگز اللہ تعالیٰ کی سنت میں تبدیلی نہیں پائے گا۔''

حکم اور سنت کے تقابلی مطالعہ سے پتہ چلتا ہے کہ ماحول، ضرورت اور زمانے کے بدلنے سے حکم میں تو تبدیلی آ جاتی ہے مگر سنت میں کوئی تبدیلی نہیں آتی اور اسے ہمیشہ ایک ابدی، دائمی اور آفاقی قانون کا درجہ حاصل رہتا ہے جو ہر دور میں ایک ہی شکل میں قائم اور برقرار رہتا ہے۔

حکم الٰہیہ اور سنت الٰہیہ کا فرق معلوم کر لینے کے بعد اب آپ اس آیت صلوٰۃ پر غور کریں تو پتہ چلتا چلے گا کہ نبی کریم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم پر صلوٰۃ بھیجنا صرف اللہ تعالیٰ کا حکم ہی نہیں بلکہ اس کی سنت بھی ہے۔ چونکہ یہ اللہ تعالیٰ کی سنت ہے جس میں کوئی تبدیلی نہیں آ سکتی، اس لئے فرمایا گیا ''اے مومنو! تم بھی اس سنت پر عمل کرو اور ذوق وشوق کے ساتھ نبی کریم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم پر صلوٰۃ و درود بھیجو اور دل کی گہرائیوں سے اس حکم کی تعمیل میں مصروف رہو، کیونکہ کسی تبدیلی اور نسخ و ترمیم کے بغیر یہ حکم تمام زمانوں کے لئے ہے اور آئندہ بھی اسی طرح قائم و دائم اور برقرار رہے گا۔''

حضور نبی کریم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم پر درود وسلام بھیجنے کے عمل کا سنت الٰہیہ ہونا جہاں شانِ مصطفوی صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کی بے مثلیت کی نمائندگی کرتا ہے وہاں اس عمل خاص کی فضیلت بھی حسین پیرائے میں اجاگر کرتا ہے کہ یہ وہ مقدس عمل ہے جو ہمیشہ کے لئے زوال و انحطاط اور تغیر و تبدّل کے اثرات سے محفوظ ہے۔ کیونکہ یہ سنتِ الٰہیہ ہے اور سنتِ الٰہیہ میں کوئی تبدیلی نہیں آتی اس

لئے نبی کریم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم پر صلوٰۃ بھیجنے میں تسلسل موجود ہے۔جس طرح قدرت کی طرف سے پہلے یہ عمل جاری رہا ہے آئندہ بھی جاری رہے گا۔لہٰذا ہر زمان ومکان کے مومنوں کے لئے ضروری ہے کہ وہ کسی تردد کے بغیر سنت الٰہیہ کی پیروی کریں اور نسخ وترمیم کے خدشات سے بالاتر ہو کر اپنے رسول کریم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم پر درود وسلام کے پھول نچھاور کرتے رہیں۔

## جملہ اسمیہ اور جملہ فعلیہ کا فرق:

آیت درود کا اسلوب خاص بڑا ہی معنی خیز اور حکمت افروز ہے۔ارشاد باری تعالیٰ ہے ان اللہ و ملائکتہ یصلون علی النبی یا ایھا الذین امنو صلوا علیہ و سلموا تسلیما (الاحزاب، ۳۳:۵۶)

بے شک اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے نبی صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم پر صلوٰۃ بھیجتے ہیں۔اے ایمان والو! تم بھی ان پر صلوٰۃ پڑھو اور سلام بھیجو جیسا سلام بھیجنے کا حق ہے۔

علم النحو کی روشنی میں اس آیت کریمہ کا مطالعہ کیا جائے تو واضح ہوتا ہے کہ یہ جملہ اسمیہ ہے، جملہ فعلیہ نہیں۔اگر دونوں جملوں کی نحوی تعریفات کی روشنی میں ان کا تقابلی جائزہ لیا جائے اور دونوں کے خصائص وامتیازات کا پتہ چل جائے تو اس آیت کریمہ کی معنوی خوبی اور اسلوب کی حکمت بڑی حد تک واضح ہو جاتی ہے،اس لئے ہم پہلے جملہ اسمیہ اور جملہ فعلیہ کا فرق واضح کرتے ہیں۔

## جملہ فعلیہ:

جملہ فعلیہ مقرون بالزمان یعنی کسی نہ کسی زمانے کے ساتھ خاص ہوتا ہے۔جب اس کا اطلاق کیا جائے تو ساتھ ہی کوئی نہ کوئی زمانہ بھی مفہوم ہوتا ہے یہ نہیں ہو سکتا کہ جملہ فعلیہ ہو اور کوئی زمانہ اس سے مفہوم نہ ہوتا ہو۔زمانے تین ہیں جو گزر گیا وہ ماضی ہے، جو موجود ہے وہ حال ہے اور جو ابھی آئے گا وہ مستقبل ہے۔فعل



کی دلالت ان تینوں زمانوں میں سے کسی نہ کسی زمانے پر ضرور ہوتی ہے۔مثلاً عربی زبان میں فعل مضارع، حال اور مستقبل دو زمانوں پر دلالت کرتا ہے۔زمانہ ماضی اس کے معنوی دائرے سے خارج ہوتا ہے اور اگر فعل ماضی ہو تو وہ صرف زمانہ ماضی پر دلالت کرتا ہے۔زمانہ حال اور مستقبل اس کے معنوی دائرے سے باہر ہوتے ہیں، جس کا مطلب یہ ہوا کہ فعل خواہ کسی شکل میں ہو کوئی نہ کوئی زمانہ ضرور اس کے حیطہ اختیار سے باہر ہوتا ہے اور اس کی دلالت اس زمانہ خاص پر نہیں ہوتی۔جس سے یہ نتیجہ اخذ ہوتا ہے کہ زمانہ ایک عارضی شے ہے، ابدی اور مستقل نہیں کہ ہر فعل اس کے مفہوم ومعنی کے دائرے میں آ جائے۔فرض کریں اگر فعل ماضی تھا تو وہ گزر گیا اب موجود نہیں، اور اگر وہ حال ومستقبل ہے تو اب ہے اور مستقبل میں ہوگا لیکن ماضی میں نہ تھا۔گویا فعل یا گزر جاتا ہے یا بعد میں آتا ہے اسے دوام وثبوت اور قرار حاصل نہیں ہوتا۔

## جملہ اسمیہ:

جملہ فعلیہ کے برعکس جملہ اسمیہ کسی زمانے کے ساتھ مختص ومقرون نہیں ہوتا۔بلکہ تمام زمانوں پر حاوی ہوتا ہے اور زمانہ ماضی اور حال ومستقبل کے ساتھ اس کا تعلق یکساں طور پر قائم ہوتا ہے۔فعل کی طرح اس میں حدوث وعروض بھی نہیں ہوتا بلکہ اس میں دوام وثبوت کی شان کارفرما ہوتی ہے۔اس لئے جب عارضی شان والا فعل بھی اس میں استعمال ہوتا ہے اور جملہ اسمیہ کا جزو بنتا ہے تو اس کے اندر بھی شان دوام پیدا ہو جاتی ہے اور اسم کے ساتھ مل کر تینوں زمانوں کے ساتھ اس کا تعلق قائم ہو جاتا ہے اور وہ اس قابل ہو جاتا ہے کہ کوئی سا زمانہ اس سے مراد لیا جا سکے۔اس کے عارضی اور ناپائیدار ہونے کا عمل ختم ہو جاتا ہے اور پائیدار کے ساتھ مل کر وہ خود بھی پائیدار وابدی اور ہر زمانے کے ساتھ تعلق قائم کرنے کے قابل ہو جاتا ہے۔گویا جملہ اسمیہ ایک موثر عامل ہے جو فعل کے نقصان اور عارضی پن کو

اپنے جوہر کے اثر سے فنا کر دیتا ہے۔ جملہ اسمیہ کا یہی وہ خاصہ ہے جس کے لئے قدرت نے درود وسلام کا حکم دیتے وقت اسے اختیار فرمایا ہے اور بندوں کو مخاطب کر کے کہا ہے:

ان اللہ و ملئکتہ یصلون علی النبی یا ایھاالذین امنو صلوا علیہ و سلموا تسلیما

’’بے شک اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے نبی اکرم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم پر صلوٰۃ بھیجتے ہیں تو اے ایماندارو! تم بھی ان پر صلوٰۃ وسلام بھیجو۔‘‘

جملہ اسمیہ کے ذریعے اس حقیقت کبریٰ کو بیان کر کے یہ بات واضح کرنا مقصود ہے کہ لوگو! قدرت خداوندی سے کئی افعال صادر ہوتے ہیں مثلاً کوئی فعل زمانہ ماضی میں سرزد ہوا، اب اس کی ضرورت نہیں رہی۔ کوئی اب صادر ہو رہا ہے پہلے اس کی ضرورت نہ تھی اور کوئی فعل کل صادر ہوگا آج تک اس کی ضرورت نہیں پڑی۔ لیکن اللہ تعالیٰ کا وہ فعل جو نبی اکرم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم پر صلوٰۃ وسلام سے متعلق ہے وہ جب سے زمانہ بنا ہے، اللہ تعالیٰ اس وقت سے اپنے نبی صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم پر صلوٰۃ بھیج رہا ہے اور جب تک زمانہ رہے گا تب تک صلوٰۃ بھیجتا رہے گا۔ یعنی نبی کریم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کی ذات اقدس پر صلوٰۃ بھیجنا نہ فقط زمانہ ماضی کے ساتھ خاص تھا، نہ فقط زمانہ حال کے ساتھ خاص ہے اور نہ فقط مستقبل کے ساتھ خاص ہوگا بلکہ یہ وہ فعل ہے جو وقت کی پہلی اکائی سے شروع ہے اور آخری اکائی کے بعد تک جاری رہے گا۔ یہ ہمیشہ قائم رہا ہے اور ہمیشہ قائم رہے گا۔ اس میں کبھی بھی انقطاع نہیں آتا اور نہ آئے گا۔

## ملائکتہ کا مفاد:

اس آیت کریمہ میں کلمہ ملائکتہ ذکر فرمایا گیا ہے جو خود جمع ہے اور "ہ" ضمیر کی طرف مضاف ہے جو اللہ کی طرف لوٹ رہی ہے۔ جس سے معنی میں عمومیت و



استغراق پیدا ہوگیا ہے۔ معنی یہ ہے کہ فرشتوں کی کوئی مختصر سی یا خاص جماعت درود و سلام میں مصروف نہیں ہے بلکہ تمام فرشتے اجتماعی صورت میں اس کام پر لگے ہوئے ہیں اور درود وسلام پڑھنے میں مصروف ہیں۔ یہ نہیں کہ درود کے لئے کچھ فرشتے مختص ہوں اور باقی دیگر کاموں میں لگے ہوں۔

اب اس آیت کریمہ کا مطلب یہ ہوگا کہ اللہ تعالیٰ تو اپنے محبوب کریم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم پر صلوٰۃ بھیج ہی رہا ہے اور ہمیشہ بھیجتا رہے گا لیکن اس نے مقامِ حبیب صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم سے آگاہی بخشنے کے لئے تمام فرشتوں کو بھی اسی کام پر مامور کر رکھا ہے اور وہ صبح وشام درود وسلام میں مشغول ومنہمک رہتے ہیں۔

اہل علم اس حقیقت سے باخبر ہیں کہ فرشتوں کے مختلف گروہ ہیں اور ان کی عبادات بھی بانٹی ہوئی ہیں کچھ فرشتے ایسے ہیں جو فقط "اللہ اکبر" کا ورد کرتے رہتے ہیں، کسی کی زبان پر "سبحان اللہ" کی تسبیح جاری ہے، کچھ ایسے ہیں جو صرف تحمید وتہلیل ہی سے سروکار رکھتے ہیں۔ اسی طرح کچھ قیام کی حالت میں عبادت کرتے ہیں اور کچھ رکوع کی حالت میں رہتے ہیں اور کچھ اپنا سر ہمیشہ زمین پر رکھے سجدے ہی کی حالت میں رہتے ہیں۔ غرض ان کی عبادات اور حالتیں مختلف ہیں۔ جو ایک خاص عبادت میں مصروف ہے اور کسی مخصوص ہیئت پر ہے اسے اجازت نہیں کہ کوئی دوسری عبادت کرے یا اپنی ہیئت اور حالت بدل لے لیکن عبادت ومخصوص، ہیئات کے بالکل برعکس درود وسلام کے معاملہ میں یہ پابندی بالکل نہیں ہے۔ جو تسبیح وتہلیل اور حمد وثنا کرنے والے ہیں، وہ بھی درود وسلام پڑھتے ہیں۔ گویا دیگر عبادات کے لئے تو ان میں تخصیص اور گروہ بندی ہے لیکن درود وسلام کے باب میں کوئی تخصیص نہیں بلکہ عمومیت ہے اور قدرت نے ہر قسم کی عبادت کرنے والوں کو یہ حکم دیا ہے کہ وہ درود وسلام ضرور پڑھیں۔

یہ سارا نکتہ ملائکتہ کے کلمہ ہی سے مستفاد ہوتا ہے جو جمع کا صیغہ ہے اور اپنی جگہ بڑا ہی معنی خیز، دلکشا اور حقیقت افروز ہے۔

**سنت الٰہیہ اور سنت نبوی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا باہم موازنہ:**

سنت خداوندی اور سنت نبوی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی درجہ بندی اور ان کا موازنہ کرنے سے پہلے ضروری ہے کہ واضح مثالوں سے ان کا مفہوم اور ایک مفصل خاکہ ذہن نشین کر لیا جائے تاکہ بات سمجھنے میں دقت نہ ہو اور اٹھایا جانے والا نکتہ اپنی تمام تر جزئیات کے ساتھ دل میں اتر جائے۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ ہم جتنی عبادات کرتے ہیں یا جو فرائض واعمال بجالاتے ہیں مثلاً نماز پڑھتے ہیں، روزہ رکھتے ہیں، حج کرتے ہیں، زکوٰۃ ادا کرتے ہیں یا صدقات وخیرات سے کسی کی دعائیں لیتے اور کسی کے دل کا بوجھ ہلکا کرتے ہیں، ان میں سے کوئی عمل اور کام بھی سنت الٰہیہ نہیں بلکہ صرف اس کا حکم ہے اور اس کے حکم ہی کے ذریعے بندوں پر لازم ہے۔ اللہ تعالیٰ نہ روزہ رکھتا ہے، نہ حج کرتا ہے، نہ نماز پڑھتا ہے اور نہ ہی زکوٰۃ دیتا ہے، وہ ان اعمال کی بجاآوری سے پاک اور منزہ ہے، خالق اور معبود ہونے کی نسبت سے اس کی شان ایسے کام کرنے سے کہیں بلند ہے اس لئے ان میں سے کوئی کام اور عمل اس کی سنت نہیں۔ بلکہ یہ سب اعمال حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی سنت ہیں۔ آقا علیہ السلام نے خدا کے حکم سے نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ اور دیگر اعمال صالحہ جیسے سب فرائض انجام دیئے، اس لئے یہ سب کام آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی سنت ٹھہرے۔

آج اگر کوئی شخص بارگاہ خداوندی میں حاضر ہو کر نماز ادا کرتا ہے یا فریضہ حج ادا کرنے کے لئے مکہ مکرمہ جاتا ہے یا رمضان المبارک کے روزے رکھتا ہے یا اپنے مال سے زکوٰۃ دیتا ہے یا کوئی اور صالح عمل کرتا ہے تو وہ ان امور ومعاملات اور اعمال وعبادات میں صرف حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی سنت مبارکہ پر عمل



کرتا ہے سنت الٰہیہ پر نہیں۔

جب یہ بات واضح ہو گئی تو اب ایک قدم اور آگے بڑھ کر جان لینا چاہیے کہ سنت الٰہیہ سے اللہ تعالیٰ کا فعل مراد ہے اور سنت نبوی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا فعل مراد ہے اور یہ بھی جان لینا چاہیے کہ:

☆ اللہ تعالیٰ کی شان سب سے بلند ہے اس لئے اس کا فعل اور سنت بھی درجہ اور مقام ومرتبہ میں سب سے بلند اور افضل ہے۔ کوئی سنت، کوئی طریقہ اور کوئی فعل اس کی برابری اور ہمسری نہیں کر سکتا۔

☆ حضور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا مقام ومرتبہ، اللہ کا بندہ، اس کی مخلوق اور اس کا رسول ہونے کے ناطے، مقام الوہیت کے بعد ہے کیونکہ کوئی بندہ خالق کے برابر نہیں ہو سکتا۔ خواہ وہ کتنا ہی عالی پایہ اور مکرم و والا شان ہو۔ اس لئے آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی سنت اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا فعل بھی سنت الٰہیہ اور فعل خداوندی کے برابر نہیں بلکہ درجہ میں اس سے کم ہے۔

اس موازنہ اور تشریح کے بعد یہ حقیقت واضح ہو گئی کہ حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی ذات بابرکات پر صلوٰۃ وسلام بھیجنا سنت الٰہیہ ہے اس لئے درجہ محبوبیت میں سب سے افضل، قرب وحضور کا باعث اور حریم قدس میں پہنچنے کا موثر ذریعہ ہے۔ دیگر اعمال احکام خداوندی کے ذریعے فرض ہونے کے حوالے سے خاص اہمیت رکھتے ہیں اور ان کے مقام ومرتبے سے بھی انکار نہیں کیا جا سکتا۔ لیکن سنت الٰہیہ ہونے کی نسبت سے صلوٰۃ وسلام کو جو اہمیت وفضیلت حاصل ہے اس کی شان ہی کچھ اور ہے اور یہ نرالی شان کسی اور عمل کو حاصل نہیں۔ صلوٰۃ وسلام ہی وہ واحد عمل ہے جو سنت الٰہیہ ہونے کے ناطے تمام اعمال میں ممتاز ونمایاں ہے اور سب سے منفرد و بے مثل حیثیت رکھتا ہے۔

## سنت الٰہیہ کا امتیاز:

موضوع سخن یہ نکتہ ہے کہ صلوٰۃ و سلام سنت خالق ہے جبکہ دیگر اعمال و فرائض سنت مخلوق ہیں اس لئے من وجہ اسے تفوق وافضلیت حاصل ہے۔

اب ایک اور جہت سے خالق و مخلوق کی سنت کا فرق واضح کرتے ہیں تاکہ ایک اور زاویئے سے بھی سنت الٰہیہ کے امتیازات سامنے آجائیں اور اس حوالے سے صلوٰۃ وسلام کی اہمیت مزید آشکار ہو جائے اور پتہ چل جائے کہ صلوٰۃ وسلام کی کون کون سی جہتیں دیگر عبادات سے ممتاز، نمایاں اور انفرادی حیثیت رکھتی ہیں۔

۱۔ سب جانتے ہیں کہ اللہ پاک کی ذات وحدہ، لاشریک ہے کوئی اس کا ساتھی، ہمسر اور مدِ مقابل نہیں، اس کی ذات کی طرح اس کی صفات بھی غیر متناہی ہیں۔ ان کی کوئی حد، نقطہ انتہا اور اختتام نہیں، وہ ہر قسم کی حد بندی اور تقلید سے منزہ اور پاک ہیں، اس کی سنت کی بھی یہی شان ہے (بعد میں اس بات کی مزید وضاحت کی جائے گی)۔

۲۔ خالق کی ذات وصفات کے برعکس مخلوق کی ذات وصفات محدود ہیں۔ خدا تعالیٰ نے انہیں پیدا کیا ہے اور اپنے فضل سے اپنے بندوں کو نوازا ہے اس لئے ان میں حد بندی ہے۔

اسی طرح مخلوق کی سنت میں بھی یہی وصف کارفرما ہے۔ مثالوں سے اس حقیقت کو بخوبی سمجھا جا سکتا ہے مثلاً ارکان اسلام حضور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی سنت ہیں۔ نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ ایسی عبادات ہیں جو سرکار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ادا فرمائیں اور نمونہ دکھا کر امت کو ان کی ادائیگی کا سلیقہ بخشا اور طریقہ سمجھایا۔ اس لئے یہ سب عبادات آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی سنت



ہیں۔ ان میں سے کسی کو بھی لے لیں اس میں شان تقیید موجود ہے جو واضح کرتی ہے کہ یہ سنت نبوی ہے، سنت خالق نہیں، چنانچہ ان میں سے ہر سنت مقید بالزماں بھی ہے اور مقید بالہیت بھی۔

ا۔ نماز مقید بالزماں ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ اس میں وقت کی پابندی ہے۔ اسے وقت سے آگے پیچھے کر کے ادا نہیں کیا جا سکتا۔ وقت کے ساتھ ہی فرض ہوتی ہے اور وقت نکل جائے تو قضا کرنا پڑتی ہے۔ اگر کوئی شخص عشاء کے وقت فجر کی نماز ادا کرنا چاہے تو نہیں کر سکتا کیونکہ ابھی وقت نہیں ہوا اور اگر عشاء کی نماز دوسرے دن ادا کرنا چاہے تو ادا نہیں کر سکتا کیونکہ وقت نکل چکا ہے، اس صورت میں قضا کرے گا۔ اسی طرح اگر کوئی غروب آفتاب سے پہلے نمازِ مغرب پڑھنا چاہے تو ممکن نہیں کیونکہ ابھی وقت نہیں ہوا اور غروب آفتاب کے بعد نماز عصر ادا کرنا چاہے تو ممکن نہیں کیونکہ وقت نکل چکا ہے، اب قضا کرے گا۔ اس سے ثابت ہوا کہ نماز مقید بالوقت ہے آزاد و بے قید نہیں۔

اسی طرح نماز مقید بالہیت بھی ہے یعنی یہ ضروری ہے کہ اسے اسی شکل و صورت میں ادا کیا جائے جس شکل وصورت اور انداز میں اسے حضور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ادا فرمایا۔ جو شخص قیام وقعود، رکوع و سجود، انداز وترتیب اور حرکات وسکنات کو ملحوظ رکھے اور ان کی پابندی کرے، اسی ہیت وصورت میں اسے ادا کرے گا تو اس کی نماز ادا ہوگی وگرنہ نہیں۔ کسی ایک رکن کا ترک یا ترتیب ارکان کی تبدیلی، اس کی نماز باطل کر دے گی اور وہ قبول نہیں ہوگی۔

ب۔ روزہ بھی مقید بالوقت ہے اس کے لئے طلوع فجر سے لے کر غروب آفتاب کا وقت مقرر ہے اس درمیانی عرصہ میں روزہ دار کے لئے ضروری ہے کہ وہ کھانے، پینے اور ممنوعات شریعہ سے بچا رہے۔ اگر اس نے ان اوقات کی پابندی نہ کی اور طلوع فجر کے بعد کچھ کھا کر روزہ رکھنے کی کوشش کی تو اس کا روزہ نہیں ہوگا۔

یونہی غروب آفتاب ہوگیا اور اس نے دانستہ کچھ نہ کھایا اور یہ کہا کہ کوئی بات نہیں تو اس کا روزہ مکروہ ہو جائے گا۔ اس طرح روزہ مقید بالہیت بھی ہے یعنی روزے کے لئے جو ہیت و حالت مقرر ہے اس کی پابندی ضروری ہے۔ اگر روزہ رکھ کر کھانے پینے سے تو رکا رہا لیکن خود کو باقی ممنوعات سے بچنے کا پابند نہ بنایا اور دانستہ کوئی نازیبا حرکت کر دی تو روزہ نہیں ہوگا۔

ج۔ حج میں بھی وقت و ہیت کی پابندی موجود ہے۔ ایام حج سے آگے پیچھے یہ فریضہ ادا نہیں کیا جا سکتا۔ اسی طرح عرفات کے سوا کسی اور میدان میں یہ انجام نہیں پا سکتا۔

یہ تمام مثالیں اس حقیقت کی غماز و شاہد ہیں کہ جو اعمال حضور اکرم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کی سنت ہیں ان میں وقت و ہیت کی پابندی ضروری ہے کیونکہ یہ مخلوق کی سنت ہیں لیکن صلوٰۃ وسلام چونکہ سنت خالق ہے اور وہ ہیت وحد بندی اور وقت وتقیید سے پاک ہے اس لئے اس خالق نے اپنی سنت میں بھی تمام حدود وقیود اور پابندیوں کو اٹھا لیا اور فرمایا اے میرے بندو! جو میری عبادت اور میرے نبی صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کی سنت تھی اس کو تو میں نے حدوں کے اندر رکھا ہے اور جو میری سنت اور میرا فعل ہے اس کو حدوں سے ماوراء کر دیا ہے۔ لہٰذا میرے نبی صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم پر صلوٰۃ وسلام پڑھنے کے معاملے میں تم آزاد ہو۔ بیٹھ کر پڑھو یا کھڑے ہو کر تمہارے لئے کوئی پابندی نہیں۔ اسی طرح زبان و ہیت و وقت کی بھی کوئی قید نہیں، پنجابی، اردو، انگریزی، ہندی، عربی، فارسی، غرضیکہ جس زبان میں چاہو درود پڑھ سکتے ہو، نماز کی طرح عربی زبان ضروری نہیں۔ یونہی نظم و نثر، کسی عبادت سے پہلے یا بعد میں، بلند آواز سے یا دھیمے لہجے میں، الگ الگ یا اجتماعی صورت میں، امام بوصیری رحمۃ اللہ تعالی علیہ کی دعا یا امام احمد رضا رحمۃ اللہ تعالی علیہ کی لے میں، غرض جس لہجے اور انداز میں بھی پڑھو تمہیں اجازت ہے۔ کسی نوع،



وقت یا آگے پیچھے کی پابندی نہیں کیونکہ یہ میری سنت ہے اور میری سنت ہر پابندی سے آزاد ہے اور پاک ہے۔

اس کا مطلب یہ ہوا کہ صلوٰۃ وسلام سنت الٰہیہ ہونے کے حوالے سے مطلق اور غیر مقید ہے اس لئے وقت و ہیت یا قیام وقعود کی کوئی پابندی نہیں۔ اس لئے کسی شخص کو یہ حق حاصل نہیں کہ وہ اس سنت الٰہیہ کو اپنی رائے سے مقید بالزماں یا مقید بالہیت کرے اور بیٹھ کر پڑھنا تو جائز سمجھے لیکن کھڑے ہو کر پڑھنا ناجائز تصور کرے، اگر کوئی یہ قدغن لگا رہا ہے تو وہ سنت الٰہیہ کو مقید اور پابند کر رہا ہے اور خود کو ایک شریعت کا بانی قرار دے رہا ہے جس کا بہر حال اسے کوئی حق نہیں۔ اس لئے کسی فرد یا امت کی کسی ہیت حاکمہ کو کسی بھی حیثیت سے یہ حق نہیں پہنچتا کہ درود و سلام کو کسی خاص ہیت، مخصوص شکل وصورت یا کسی خاص وقت کے ساتھ مقید کرنے کی کوشش کرے ایسی جرات، شریعت اور اس کے ربانی قوانین کو اپنے ہاتھ میں لینے اور غیر مقید کو مقید کرنے کے مترادف ہوگی، جو نا قابل برداشت اور نا قابل معافی جرم، ظلم عظیم اور سنگین گناہ ہے اور اللہ تعالی کی غیرت کو للکارنے اور چیلنج کرنے کے مترادف ہے جس کا ایک بندے کے پاس کوئی جواز نہیں۔

## سنت الٰہیہ کا دوسرا امتیاز:

ایک انسان اپنی اطاعت وفرمانبرداری کا مظاہرہ کرنے کے لئے جو نیک اعمال کرتا ہے یا عبادات کی شکل میں احکام خداوندی بجالاتا ہے اور جوش و جذبے کے ساتھ اپنے کاموں میں سرگرم عمل رہتا ہے وہ اعمال و افعال خواہ کتنی نیک نیتی، خلوص و اتقاء اور للّٰہیت کے جذبے سے سرشار ہو کر کئے گئے ہوں، پھر بھی انسان اس کے بارے میں وثوق و یقین کے ساتھ نہیں کہہ سکتا کہ وہ بارگاہ خداوندی میں مقبول ہو گئے ہیں اور اسے لازمی طور پر ان کا اجر ملے گا۔ کیونکہ وہ ایک کمزور و ناتواں مخلوق ہے، آداب بندگی ملحوظ رکھنے میں اس سے سہو بھی ہو جاتا ہے اور اسے

پتہ بھی نہیں چلتا کہ کہاں کوتاہی یا کمی ہوگئی ہے اس لئے وہ یقین سے دعوٰی نہیں کر سکتا کہ اس کے اعمال بارگاہ خداوندی میں مقبول ہو گئے ہیں۔ قبولیت کی بات صرف رجاء اور امید کی حد تک رہتی ہے۔ اس لئے انسان کے تمام اعمال خواہ وہ صدقات و خیرات کی شکل میں ہوں یا نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ جیسی عبادات کی صورت میں، ظنی القبول (INDEFINITE) ہوتے ہیں اور ان کے لئے صرف یہی کہا جا سکتا ہے کہ امید ہے کہ وہ اللہ کی بارگاہ میں باریابی پائیں گے اور مقبول ہو جائیں گے۔

صلوٰۃ وسلام ایک ایسا محبوب و مقبول عمل ہے جو کسی صورت میں اور کسی مرحلے پر بھی مردود اور ظنی القبول نہیں بلکہ قطعی القبول ہے اور اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں ضرور مقبول ہوتا ہے حتیٰ کہ اگر پڑھنے والا فاسق و فاجر گنہگار اور معصیت میں لت پت ہو پھر بھی اس کا یہ عمل رد (REJECT) نہیں کیا جاتا اور جب وہ درود وسلام پڑھتا ہے تو قبول کر لیا جاتا ہے۔

سوال پیدا ہوتا ہے کہ ایک نامناسب اور نالائق شخص سے بھی صلوٰۃ وسلام قبول کرنے میں کیا حکمت ہے؟ جواب یہ ہے کہ صلوٰۃ وسلام کے بہت سے معانی ہیں ان میں چند یہ ہیں۔ رحمتیں بھیجنا، قرب عطا کرنا، ذکر بلند کرنا اور برکت دینا۔

اب اگر ان معانی پر غور کیا جائے تو پتہ چلتا ہے ان میں سے کوئی ایک نعمت بھی ایسی نہیں جو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو پہلے سے حاصل نہ ہو اللہ کی رحمتیں ہر آن ان پر نازل ہوتی رہتی ہیں یہ سلسلہ ازل سے جاری ہے اور اس کے ختم ہونے کا بھی کوئی امکان نہیں۔ رہی قرب خاص کی بات، تو اس کا اندازہ اس قرب سے لگایا جا سکتا ہے جو اس نے محبوب کو معراج کی شب عطا کیا۔ فکان قاب قوسین او ادنیٰ "دو کمانوں سے بھی کم فاصلہ رہ گیا"۔ ایک شب کے قرب کا یہ عالم ہے تو جو قرب آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو مسلسل عطا کیا جا رہا ہے اس کا کون اندازہ لگا سکتا ہے۔ ذکر کی بلندی اور رفعت کا بھی یہی عالم ہے۔ خدا نے حضور صلی



اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو رفعت ذکر کی وہ شان عطا کی جس کا کوئی انسان تصور بھی نہیں کر سکتا۔ جیسے فرمایا ورفعنا لك ذكرك محبوب! ہم نے آپ کا ذکر آپ کے لئے بلند کیا۔

غرضیکہ صلوٰۃ کے جتنے معانی ہیں وہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو پہلے ہی حاصل ہیں۔ اس لئے ایک بندہ جب بارگاہ رب العزت میں عرض گزار ہوتا ہے کہ بار الٰہ! اپنے حبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر صلوٰۃ بھیج تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ "اے بندے! میں تو پہلے ہی سے صلوٰۃ بھیج رہا ہوں، برکت دے رہا ہوں، ذکر بلند کر رہا ہوں اور قرب خاص عطا کر رہا ہوں۔ تیرے کہنے کی ضرورت نہیں اس پر پہلے ہی سے عمل ہو رہا ہے چونکہ تو نے اپنے لئے کچھ نہیں مانگا، مال اولاد کے لئے، بیماری وغیرہ سے شفا کے لئے دعا نہیں کی، اپنی کسی اور غرض کو بیچ میں نہیں ڈالا بلکہ صرف محبوب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے لئے صلوٰۃ وسلام کی بات کی ہے اور ان پر درود بھیجنے کی درخواست کی ہے اس لئے تیری دعا قبول ہے"۔

چونکہ دعا سے پہلے ہی اس پر عمل ہو رہا ہوتا ہے اس لئے درود پڑھنے والا خواہ گناہگار ہی ہو اس کی دعا قبول کر لی جاتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ درود پاک قطعی القبول ہے اور اس کے مردود و نامنظور ہونے کا امکان ہی نہیں۔

## ظنی القبول عبادات کو قطعی القبول بنانے کا طریقہ:

عبادات کے بارے میں بتایا جا چکا ہے کہ وہ ظنی القبول ہیں مگر چونکہ انسان باقاعدہ اہتمام، تیاری اور اپنی حیثیت کے مطابق جدوجہد کے بعد عبادت کرتا ہے جس کے لئے اسے تگ و دو بھی کرنا پڑتی ہے، وقت نکال کر اور آرام ترک کر کے ادھر آنا پڑتا ہے اور خاصی مشقت اٹھانا پڑتی ہے، اس لئے طبعی طور پر اس کی یہ خواہش ہوتی ہے کہ اس کی ہر عبادت قبول ہو اور اس کی یہ مشقت رائیگاں نہ جائے۔ مگر اللہ کی بارگاہ بے نیاز کی بارگاہ ہے۔

الیہ یصعد الکلم الطیب والعمل الصالح یرفعہ (فاطر، ۳۵:۱۰)

''اس (کی بارگاہِ عظیم) تک وہی اعمال وافعال رسائی حاصل کرتے ہیں جن کی طہارت و پاکیزگی ہر قسم کے شک وشبہ سے بالاتر ہوتی ہے اور خلوص وللّٰہیت کا عنصران پر غالب ہوتا ہے۔''

اس لئے انسان طبعی اقتضاء سے مجبور ہوکر ایسے حیلے بہانے تلاش کرتا ہے جن کی بدولت اس کے اعمال قبولیت کے درجے پر پہنچنے کے قابل ہو جائیں اور خامیوں کے باوجود کسی نہ کسی طرح قبول کر لئے جائیں، رحمت خداوندی نے اس طبعی طلب کے سلسلے میں اسے بے یارومددگار اور بے آسرا نہیں چھوڑا بلکہ اپنے لطف وکرم سے خود اسے ایک ایسا ذریعہ عطا کیا ہے، جس کی بدولت سے وہ بآسانی اپنے ظنی القبول اعمال کو قطعی القبول بنا سکتا ہے اور وہ طریقہ انسان کو بتا دیا گیا ہے کہ وہ ہر عمل اور عبادت کے شروع اور آخر میں درود وسلام پڑھ لے۔ چونکہ درود شریف قطعی القبول عمل ہے اس لئے جب وہ بارگاہ خداوندی میں پیش ہوگا تو ضرور قبول کیا جائے گا اور رحمت رب کریم سے یہ بعید ہے کہ اس کے حضور میں اعمال کی جو طشتری پیش ہوئی ہے اس میں اس سے درود وسلام کو تو قبول کر لے اور ان کے درمیان جو اعمال ہیں انہیں رد کر دے۔ اس لئے اعمال کو قطعی القبول بنانے کا بڑا ہی موثر، یقینی اور حسین طریقہ ہے کہ ہر عمل کے آغاز واختتام پر درود پڑھ لیا جائے۔

درود وسلام کی اسی اہمیت کے پیش نظر حضور نبی اکرم صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے اپنے عزیز ترین صحابی حضرت ابی بن کعب رضی اللہ تعالٰی عنہ کو مشورہ دیا کہ وہ کثرت کے ساتھ درود پڑھا کریں واقعہ کی تفصیل یہ ہے۔

حضرت ابی بن کعب رضی اللہ تعالٰی عنہ نے عرض کیا "یارسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم! عبادات سے فراغت کے بعد جو وقت بچتا ہے اس میں سے ایک تہائی میں درود وسلام میں صرف کرتا ہوں۔ کیا درود پاک کے لئے اتنا وقت



کافی ہے؟"

حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا "ٹھیک ہے لیکن اگر کچھ اور بڑھا دو تو بہتر ہے" عرض کیا "یارسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم! آئندہ میں آدھا وقت درود پاک پر صرف کیا کروں گا" فرمایا "ٹھیک ہے لیکن اگر کچھ اور بڑھا دو تو بہتر ہے" عرض کیا "پھر میں دو تہائی وقت اس میں صرف کیا کروں گا" فرمایا "اس میں بھی اضافہ کر دو تو بہتر ہے" جب انہوں نے یہ فرمان رسول صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم سنا تو بولے "میں سارا وقت ہی صلوٰۃ وسلام میں خرچ کیا کروں گا"

فرمایا "تب اللہ بھی تیرے تمام کام سنوار دے گا اور تجھے کسی چیز کی حاجت نہیں رہے گی" صلوٰۃ وسلام کی یہ فضیلت واہمیت اور دیگر اعمال پر فوقیت رکھنے کی وجہ یہ ہے کہ یہ عمل درجہ محبت میں ہے اور باقی تمام اعمال درجہ اطاعت میں ہیں اور محبت بہرطور اطاعت پر فائق وبرتر ہے۔

## اطاعت ومحبت کا تقابل:

درود وسلام محبت کی علامت ہے جبکہ دیگر عبادات اطاعت کی نمائندگی کرتی ہیں۔ ظاہر ہے اللہ کی بارگاہ میں مقبولیت کے لائق اطاعت بہت مشکل ہے۔ یہی وجہ ہے کہ شب وروز اور ہمہ وقت اطاعت میں منہمک رہنے والے پاکباز لوگ بھی عجز وقصور کا اعتراف کرتے ہیں اور عبادت کی بلندیوں کو چھو لینے کے بعد بھی انکسار وعجز سے یہی کہتے ہیں کہ ماعبدناك حق عبادتك "تیری عبادت کرنے کا جو حق تھا وہ ہم سے ادا نہیں ہو سکا۔"

جب مقربین واکابرین کا یہ حال ہے تو عام لوگوں کی کیا حالت ہوگی؟ ہم ناتواں لوگ ہر وقت گناہوں میں مبتلا رہنے والے کیا عبادت کریں گے؟ ہم کیا اور ہماری عبادت وبندگی کیا؟ خطاؤں کا مجسمہ اور برائیوں کا پیکر ہیں۔ جو بھی عمل کرتے ہیں اس میں کوئی نہ کوئی خامی اور کوتاہی ضرور رہ جاتی ہے۔ بارگاہ خداوندی اور شان

کبریائی کے لائق آداب وضوابط رکھنا بڑا مشکل ہے۔ اس لئے ہماری اطاعتیں ناتمام اورعبادتیں ناقص ہیں۔

محبت ایک ایسی اکسیر ہے جو اطاعت کے ناکارہ لوہے کو بھی کندن بنادیتی ہے۔ اطاعت کا درخت سوکھ گیا ہو، اس کی ٹہنیاں اور پتے خشک ہو چکے ہوں اور پھل سڑ گیا ہو لیکن اس کی محبت کی جڑ سلامت ہو تو امکان باقی رہتا ہے کہ کسی وقت وہ پھر ہرا ہو جائے گا۔ نئی ٹہنیاں اور شاخیں پھوٹ نکلیں گی اور ان پر کونپلیں لگ جائیں گی اور وہ از سرنو برگ وبار سے لد جائے گا۔ لیکن اس کے برعکس اگر محبت کی جڑ کٹ چکی ہو اور درخت کا اس سے کوئی تعلق نہ رہا ہو تو پھر اس کا نئے سرے سے سرسبز وشاداب ہونا ناممکن ہوتا ہے، وہ سوکھتا ہی جاتا ہے تا آنکہ ایک روز خشک اور کھوکھلا ہو کر زمین پر گر جاتا ہے اور چولہے کا ایندھن بن جاتا ہے۔

اس لئے محبت ہی سب کچھ ہے، اطاعت میں کمی رہ جائے تو وہ اس کی تلافی کرسکتی ہے لیکن اگر محبت ناقص رہ جائے تو اطاعت کسی طور بھی اس کی کمی پوری نہیں کر سکتی۔ بلکہ محبت سے خالی اطاعت، منافقت، ریاکاری اور دکھاوا تصور کی جاتی ہے اور اس شخص کے منہ پر ماردی جاتی ہے جو خواہ مخواہ اطاعت کا تکلف کر رہا ہوتا ہے۔

ایک شخص بارگاہِ رسالت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم میں حاضر ہوا اور عرض کیا: یارسول اللہ متی الساعتہ "قیامت کب آئے گی"۔ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اس شخص سے پوچھا ما اعددت لھا؟" تو نے اس کے لئے کیا تیار کیا ہے؟" عرض کیا مااعددت لھا من کثرۃ صلوٰۃ ولا صیام ولکنی احب اللہ و رسولہ" میں نے نماز، روزے کی شکل میں اس کے لئے کچھ زیادہ عبادات تیار نہیں کیں اتنی بات ضرور ہے کہ میں اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے محبت کرتا ہوں" آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا المرمع من احب" قیامت کے دن آدمی اسی کے ساتھ ہوگا جس کے ساتھ وہ محبت کرتا ہے۔



اس واقعہ میں صاف موجود ہے کہ اس صحابی رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے اعمال کی کمی اور کوتاہی کا اعتراف کیا اور کہا کہ اطاعت وعبادات کا توشہ میرے پاس بہت کم ہے اور اپنے طور پر سمجھا کہ کلی نجات وبخشش کا دارومدار صرف اعمال واطاعت پر ہے اسی لئے اطاعت کو بہت اہمیت بلکہ محبت پر فوقیت دی اور پہلے اطاعت کی کمی کا ذکر کر کے پھر کہا کہ اس کمی کے باوجود میں محبت کی نعمت عظمیٰ سے بہرہ ور ہوں اور میرے دل کی گہرائیوں میں خدا اور رسول بسے ہوئے ہیں۔ حضور علیہ السلام نے اس کی غلط فہمی دور فرمادی اور یہ بات واضح کردی کہ محبت ایسی چیز ہے جو اطاعت کی کمی پوری کر دیتی ہے۔ اس لئے تمہیں فکرمند ہونے کی ضرورت نہیں، اس محبت کی وجہ سے ہر قسم کی خامیوں کی تلافی ہو جائے گی اور اس محبوب تک رسائی حاصل کرنے میں کامیاب ہو جاؤ گے جس کے لئے بے قرار ہو اور سمجھتے ہو کہ اطاعت ہی اس ذات کا وصال عطا کرسکتی ہے۔

حدیث پاک میں موجود یہ جواب اور اس کی تفصیلات اس حقیقت کی نشاندہی کرتی ہیں کہ محبت ہر روگ کا علاج ہے اور ہر خامی کا مداوا ہے، یہ نہ صرف اطاعت کی خامی کا ازالہ کرتی ہے بلکہ اس کی قبولیت اور پذیرائی کو بھی حتمی بنا دیتی ہے۔

یہاں تک بیان ہونے والی تمام تفصیلات اس مفہوم اور بعض علمی اشارات کی روشنی میں تھیں جو اس آیت کریمہ سے متضاد ہوتے ہیں۔ اب ہم اس آیت میں موجود لفظ صلوٰۃ وسلام اور لفظ "نبی" کا لغوی حوالے سے بھی ایک تحقیقی جائزہ لیتے ہیں اور قرآن وسنت کی روشنی میں اس کا مطالعہ کرتے ہیں تاکہ جو دوست علمی تحقیق وتدقیق پسند کرتے ہیں اور تجزیاتی ذوق رکھتے ہیں ان کی ذہنی و فکری تسکین کا بھی سامان ہو اور درود وسلام کے موضوع پر یہ مطالعہ بھی ہر اعتبار سے مکمل ہو جائے۔

## آیہ صلوٰۃ کا تجزیاتی مطالعہ:

ان اللہ و ملئکتہ یصلون علی النبی یا ایھا الذین امنوا صلوا علیہ و سلموا تسلیما (الاحزاب ۳۳:۵۶)

"بے شک اللہ تعالیٰ حضور نبی اکرم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کی مبارک ذات پر رحمتیں بھیجتا ہے اور فرشتے ان کی بارگاہ میں درود وسلام کا نذرانہ پیش کرتے ہیں لہذا اے مومنو! تم بھی ان پر درود بھیجو اور سلام کا نذرانہ اپنی غلامانہ حیثیت کے ساتھ اور کثرت کے ساتھ پیش کرو۔"

اس آیت میں ذوق تجسس کی تسکین کے لئے دو کلمات غور طلب ہیں۔

۱۔ یصلون ۲۔ وسلموا تسلیما

### ۱۔ یصلون:

جہاں تک پہلے لفظ یصلون کا تعلق ہے، یہ صلوٰۃ سے نکلا ہے۔ عربی لغت کی رو سے اس کا مادہ اشتقاق "ص ل و" یا "ص ل ی" ہے اس مادہ اشتقاق کی ایک خاص خوبی یا حیرت انگیز علمی کمال یہ ہے کہ یہ مادہ اسی ترتیب کے ساتھ بلکہ بدلی ہوئی ترتیب کے ساتھ بھی کسی جگہ پایا جائے تو اس میں اجتماع وانضمام اور میل ملاپ کا معنی ضرور موجود ہوتا ہے۔ چند مثالوں سے ہم اس کی وضاحت کرتے ہیں۔

الف۔ صلی۔ اس لفظ میں اصل مادہ کے لفظ موجود ہیں اس کا معنی ہے آگ تاپنا، ہاتھ سینکنا۔ کیونکہ اس صورت میں انسان اپنا ہاتھ آگ کے قریب لے جاتا ہے اور حرارت اپنے اندر جذب کرنا چاہتا ہے اس کا معنی ساتھی ہونا بھی ہے مثلاً قرآن پاک میں ہے: سیصلی نارا ذات لھب (اللھب ۱۱۱:۳) وہ ابولہب عنقریب شعلہ زن آگ میں داخل ہوگا یعنی اس کا ساتھی بن جائے گا۔ دوسری جگہ ہے:

تصلی نارا حامیہ (الغاشیہ ۸۸:۴) دوزخی لوگ گرم آگ میں جھونک



دیئے جائیں گے۔ یعنی آگ کے ساتھی بن جائیں گے۔ اس طرح گھوڑ دوڑ میں دوسرے نمبر پر آنے والے کو مصلی کہتے ہیں کیونکہ وہ پہلے نمبر پر آنے والے کا ساتھی ہوتا ہے یعنی بالکل اس کے پیچھے اور دوسروں کے مقابلے میں اس کے ساتھ ہوتا ہے۔ انسان یا کسی بھی جاندار کے درمیانی حصے یعنی پشت کو صلا کہتے ہیں کیونکہ یہ زیریں اور بالائی حصے کو ملاتا ہے صلایہ پتھر کی سل کو کہتے ہیں جس پر پیسنے کے لئے چیزیں جمع کی جاتی ہیں۔ صلوات عبادت گاہوں کو کہتے ہیں جس میں عبادت کی خاطر لوگ جمع ہوتے ہیں۔

### بدلی ہوئی ترتیب کی مثالیں یہ ہیں:

صال۔ اس کا معنی ہے حملہ کرنا۔ بلی یا شیر یا کوئی بھی جانور شکار کے لئے جسم کو سکیڑ لیتا ہے اور قوت مجتمع کر کے حملہ آور ہوتا ہے۔ مصولۃ جھاڑو کو کہتے ہیں اور کھلیان کے اردگرد بکھرے ہوئے اناج کو جمع کرنے اور ڈھیر کے قریب لانے کو تصویل کہتے ہیں غرض ہر صورت میں جمع و انضمام کے معنی اس میں موجود ہیں۔ اسی طرح لواص بھی اسی مادے کی بدلی ہوئی صورت ہے لواص فالودہ کو کہتے ہیں کیونکہ اس میں شربت، کھویا، برف، نشاستہ کے لچھے اور گلاب یا روح کیوڑہ کو جمع کیا جاتا ہے۔ شہد کو بھی لواص ہی کہتے ہیں کیونکہ اسے بھی چھتے میں جمع کیا جاتا ہے۔ وصل اس مادے کی آخری ممکنہ صورت ہے۔ جس کا معنی ہے کسی کے پاس پہنچ کر اس سے ملنا۔ وصیلہ اس اونٹنی یا بکری کو کہتے ہیں جو ہر بار جڑواں بچے دے۔

الغرض یہ مادہ جس شکل میں بھی موجود ہو اس میں میل ملاپ کا معنی ضرور پایا جاتا ہے چنانچہ صلوٰۃ کو اگر نماز کے معنی میں لیں تو یہ معنی وہاں بھی اپنی بہترین اور حسین ترین صورت میں کارفرما نظر آتا ہے کیونکہ نمازی مسجد میں جمع ہوتے ہیں۔ جسمانی اجتماع کے علاوہ وہاں باطنی اجتماع بھی ہوتا ہے۔ نماز گزاروں کی یہ کوشش

ہوتی ہے کہ ظاہری اعضاء پر خشوع طاری کر کے اپنے خیالات کو بھٹکنے نہ دیں اور جمعیت خاطر حاصل کریں۔ ایک وجہ اور بھی ہے وہ یہ کہ نماز بہت سی برکات کی جامع ہے۔ راس العبادات اور ام الطاعات ہے۔ اسی لئے عبادات کی اس جامع صورت کو صلوٰۃ کہتے ہیں۔ اگر صلوٰۃ کو دعا کے معنی میں لیں تو جمع کے معنی سے یہ صورت بھی خالی نہیں۔ دعا کرنے والا دین اور دنیا کی ظاہری اور باطنی ہر قسم کی نعمتیں سمیٹنا چاہتا ہے، آرزوؤں کی جو فہرست پڑھتا ہے اس میں خواہشات کی ایک دنیا آباد ہوتی ہے۔

اس مفصل اور طویل لغوی تحقیق کی روشنی میں آیہ کریمہ میں موجود لفظ یصلون کا معنی یہ ہوگا کہ اللہ تعالیٰ اپنے نبی پاک صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کو قرب و وصال عطا کرتا رہتا ہے، اس نے دوریاں ختم کر دی ہوتی ہیں۔ ہجر اور جدائی کے روایتی تصورات مٹا دیئے ہوتے ہیں۔ محبوب کے ساتھ اس کا انوکھا اور خصوصی سلوک یہ ہے کہ کوئی لمحہ ایسا نہیں گزرتا جس میں قرب کی مزید منزلیں طے نہ ہوتی ہوں۔ شب معراج اس نے ثم دنی فتدلی فکان قاب قوسین اوادنی کے مطابق وہ قرب عطا کیا جس کی دنیائے عشق ومحبت میں کوئی مثال نہیں ملتی۔ وصل اور قرب کا یہ حسین تسلسل ختم نہیں ہوا بلکہ اب بھی جاری ہے اور ابد تک جاری رہے گا اس لئے قرب کی یہ منزلیں اسی طرح طے ہوتی رہیں گی۔

قرب اور وصل کی ایک اور ایمان افروز اور معنی خیز جھلک یہ ہے کہ اس نے قرآن پاک میں بڑے حسین پیرائے میں یہ بتا دیا کہ اس منزل عشق میں دو رضاؤں کا تصور بھی ختم ہو چکا ہے۔ جو اللہ کی رضا ہے وہی نبی کی رضا ہے۔ اس لئے جو انہیں راضی کرتا ہے تو یہ رضا انہی تک محدود نہیں رہتی بلکہ اللہ بھی اسی وقت راضی ہو جاتا ہے۔ اس لئے اس رضا کو ایک ہی ضمیر کے ساتھ بیان فرمایا:

واللہ ورسولہ احق ان یرضوہ (التوبہ ۹:۶۲) اور اللہ اور اس کا رسول



(صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم) زیادہ حق دار ہے کہ وہ اس کو راضی کریں۔

ب۔ آگ کی حرارت اور تپش سے بانسوں کو سیدھا کرتے ہیں اس طرح ان کی کجی اور ٹیڑھا پن ختم ہو جاتا ہے اور بے ڈھنگا پن سیدھ میں بدل جاتا ہے اس عمل کو بھی صلوٰۃ کہتے ہیں چونکہ نمازی بھی نماز سے ظاہر و باطن کی تعدیل و اصلاح اور درستی چاہتا ہے اس لئے اس عمل یعنی نماز کو بھی صلوٰۃ کہتے ہیں۔

ج۔ لفظ صلوٰۃ کا ایک معنی کمر، سرین اور کولہوں کو حرکت دینا بھی ہے چونکہ سجدہ اور رکوع کرتے وقت نمازی کے ان اعضاء میں حرکت پیدا ہوتی ہے اس لئے اسے صلوٰۃ کہتے ہیں۔ اگر حرکت، سکون و وقار اور تعدیل کے ساتھ ہو تو خشوع کی علامت ہے، دعا کرنے والا بھی چونکہ خشوع سے کام لیتا ہے اس لئے اس عمل کو بھی صلوٰۃ کہتے ہیں۔

## صلوٰۃ کے دیگر معانی:

لفظ صلوٰۃ اپنے لغوی معنی سے نکل کر بہت پھیل گیا ہے اور بہت سے اصطلاحی معانی میں مستعمل ہے جو باقاعدہ مروج ومتداول ہیں۔ ان میں سے چھ معانی بہت ہی مشہور ہیں۔

۱۔ دعا
۲۔ استغفار
۳۔ رحمت
۴۔ برکت
۵۔ قرأت
۶۔ اشاعت ذکر جمیل

## صلوٰۃ بمعنی دعا:

غزوہ تبوک میں کچھ مسلمان شریک نہ ہو سکے بعد میں انہیں اپنی غلطی اور

کوتاہی کا شدت سے احساس ہوا۔ انہوں نے خود کو مسجد نبوی کے ستونوں کے ساتھ باندھ لیا کہ ہم اسی طرح بندھے رہیں گے تا آنکہ آقا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ہمیں بذات خود کھولیں، تب سمجھیں گے کہ خدا نے ہمیں معاف فرما دیا۔ کافی عرصہ کے بعد حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے انہیں اللہ تعالیٰ کے حکم سے کھولا، وہ سجدہ شکر بجالائے اور اپنے گھروں کا سارا اثاثہ حاضر کر دیا کہ اس کی وجہ سے تعمیل ارشاد میں کوتاہی ہوئی تھی۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا" اگر اللہ تعالیٰ حکم دے گا تو میں ان کا مال قبول کروں گا" اس موقعہ پر آیت کریمہ نازل ہوئی۔

ومن الاعراب من یومن باللہ والیوم الاخر و یتخذ ماینفق قربت
عنداللہ و صلوات الرسول (التوبہ ۹:۹۹)

اور کچھ دیہاتی وہ ہیں جو اللہ تعالیٰ اور قیامت کے دن پر ایمان رکھتے ہیں اور جو کچھ خرچ کرتے ہیں اسے قرب الٰہی اور رسول کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی دعاؤں کا ذریعہ سمجھتے ہیں۔

اس آیہ کریمہ میں صلوات کا لفظ دعاؤں کے معنی میں آیا ہے اگلی آیت ہے۔

خذمن اموالهم صدقة تطهر هم و تزکیهم بها وصل علیهم ان
صلوتك سكن لهم (التوبہ،۹:۱۰۳)

تزکیہ وتطہیر کی خاطر آپ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم) ان کے مال میں سے صدقہ قبول فرمائیں اور ان کے لئے دعائے خیر فرمائیں بے شک آپ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم) کی دعا ان کے لئے سکون قلب کا باعث ہے۔

اس آیت میں بھی صلوٰۃ کا لفظ دو جگہ دعا کے معنی میں استعمال ہوا ہے۔

حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے۔

اذا دعی احد کم فلیجب فان کان صائما فلیصل۔

جب تم میں سے کسی کو کھانے کی دعوت دی جائے تو قبول کرے اور اگر وہ



روزے دار ہو تو دعوت دینے والے کے حق میں دعائے خیر کرے۔ اس میں بھی لفظ صلوٰۃ دعا کے معنی دے رہا ہے۔

## ۲۔صلوٰۃ بمعنی استغفار:

حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے:

انی بعثت الی اهل البقیع لا صلی علیهم:

"مجھے اہل بقیع کی طرف بھیجا گیا تا کہ ان کے لئے استغفار کروں۔"

ایک دوسری حدیث میں ہے:

علی کل منسة من الانسان صلاة

"انسان کے جسم کے ہر جوڑ بند پر استغفار لازم ہے۔"

ایک شخص نے عرض کیا "یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ! یہ تو ہمیں بہت مشکل حکم دیا گیا ہے"۔ سرکار دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اسے یہ سمجھانے کے لئے کہ یہ حکم مشکل نہیں فرمایا امرك بالمعروف صلوة و نهیك عن المنكر صلوة و كل خطوة الی الصلوة صلوة: تیرا نیکی کا حکم دینا بھی استغفار ہے برائی سے روکنا بھی استغفار ہے نماز کی طرف قدم بڑھانا بھی استغفار ہے۔

ایک دوسرے مقام پر ہے:

کل عمل المومنین صلوة حتی اماطة الاذی عن الطریق صلوة:

مومن کا ہر عمل ہی استغفار ہے یہاں تک کہ راستے سے تکلیف دہ چیز کا ہٹا دینا بھی استغفار ہے۔

## ۳۔صلوٰۃ بمعنی رحمت:

اس معنی کی رو سے یصلون کا مطلب ہوگا کہ اللہ تعالیٰ اپنے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر مسلسل رحمتیں نازل فرماتا رہتا ہے غیر مختتم رحمتوں کے نزول

کا سلسلہ اتنا قدیم ہے کہ اس نے انہیں پیکر رحمت بنا دیا ہے اور اسی غالب حیثیت میں مبعوث فرمایا ہے:

فبما رحمة من الله لنت لهم و لو كنت فظا غليظ القلب لانفضوا من حولك (آل عمران، ۳:۱۵۹) اللہ کی رحمت ہی کا اثر ہے کہ آپ (صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم) ان کے لئے بے حد نرم مزاج ہیں، اگر آپ (صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم) کرخت مزاج اور سنگ دل ہوتے تو یہ لوگ تتر بتر ہو جاتے۔

وما ارسلنك الا رحمة للعالمين (الانبیاء ۲۱:۱۰۷)

اور ہم نے آپ (صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم) کو تمام جہانوں کے لئے رحمت بنا کر بھیجا ہے۔

## ۴۔ صلوٰۃ بمعنی برکت:

ایک صحابی کا نام ابو اوفیٰ رضی اللہ تعالی عنہ تھا انہوں نے اپنا صدقہ حضور نبی کریم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں بھیجا تو آپ صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم نے خوش ہو کر برکت کے لئے یوں دعا کی: اللهم صل على ال ابى اوفى: اے اللہ! ابی اوفیٰ کی آل کو برکت عطا فرما۔

## ۵۔ صلوٰۃ بمعنی قرات:

صلوٰۃ کا لفظ قرات کے معنی میں بھی آیا مثلاً مکہ مکرمہ میں نماز کے دوران حضور صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کی قرات قرآن سن کر کفار آپ صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کو گالیاں دیا کرتے تھے اور دوران تلاوت خلل ڈالا کرتے تھے اس لئے حکم نازل ہوا:

ولاتجهر بصلاتك و لا تخافت بها (الاسراء، ۱۷:۱۱۰)

اور اتنی بلند آواز سے قرات نہ کیا کریں (کہ کافر لوگ سن کر گالیاں دینے



لگیں) اور اتنی آہستہ بھی نہ کیا کریں (کہ اپنے مقتدی بھی نہ سن سکیں)

گویا مفہوم یہ نکلا کہ جہاں بیگانے ہوں اور کفر ونفاق کی گندگی میں لتھڑے ہوئے ہوں وہاں بلند آواز کے ساتھ صلوٰۃ سے احتراز کرنا چاہیے تاکہ وہ ناشائستہ الفاظ منہ سے نہ نکالنے لگ جائیں اور جہاں اپنے ہی ہمنوا اور ہم ذوق موجود ہوں وہاں آہستہ کی بجائے بلند آواز سے صلوٰۃ پڑھنی چاہیے تاکہ انہیں کیف وسرور حاصل ہو اور وہ روح کی تازگی محسوس کریں۔

اس تشریح سے اشارۃً یہ بھی اخذ ہوتا ہے کہ صلوٰۃ سے انہی دلوں میں کبیدگی، تنگی اور جڑ پیدا ہوتی ہے جو نفاق و کدورت سے بھرے ہوئے ہوں وگرنہ جو ایمان و یقین سے مملو اور لبریز ہوتے ہیں انہیں صلوٰۃ نہ صرف خوشی بخشتی ہے بلکہ وہ دل کی تسکین بھی محسوس کرتے ہیں۔

## ۶۔ صلوٰۃ بمعنی اشاعت ذکر جمیل:

حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہ نے قرآنی آیات کی روشنی میں صلوٰۃ کے معنی اشاعت ذکر جمیل کیا ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ آیت صلوٰۃ میں جو یصلون کا لفظ آیا ہے اس کا معنی یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ ایسے انتظامات و اسباب پیدا کرتا رہتا ہے جن سے حضور نبی کریم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کی لازوال اور بے مثل شانوں اور عظمتوں کا شہرہ چار دانگ عالم میں پھیلتا رہے اور آباد کاران کائنات ہر دم نئی نئی خوبیوں سے آگاہ ہوتے رہیں اور کوئی لحہ ایسا نہ گزرے جبکہ ان کی رفعتوں، اداؤں اور نرالے زاویوں سے ان کی مجتبائی شانوں کا ذکر نہ ہو رہا ہو۔

مندرجہ بالا آیات میں انہی نظر نہ آنے والے اسباب و انتظامات کا ذکر ہے جو کارکنان قضاوقدر کے غیر مرئی ہاتھوں سے تکمیل پذیر ہوتے رہتے ہیں اور اس کے نتیجے میں سرکار دوعالم، محبوب معظم، نور مجسم، پیکر رحمت صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کے محبوبانہ منصب کے ایسے مخفی گوشے نمایاں ہوتے رہتے ہیں جو پہلے اس شان

سے عیاں نہیں ہوتے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے:

ورفعنالک ذکرک (الانشرح، ۹۴: ۴) اور ہم نے آپ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم) کے لئے آپ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم) کے ذکر کو بلند کر دیا۔

سورہ والضحیٰ میں اس زاویہ حسن وکمال سے یوں پردہ اٹھایا گیا ہے۔

وللا خرۃ خیرلک من الاولی (الضحیٰ، ۹۳: ۴) اور البتہ آپ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم) کے بعد والی گھڑی پہلی گھڑی سے بہتر ہوتی ہے۔

## مفہوم آیت صلوٰۃ:

صلوٰۃ کے مندرجہ بالا تمام معانی کو سامنے رکھا جائے تو ایک خاص قاعدہ کلیہ مستنبط ہوتا ہے اور وہ یہ ہے کہ:

۱۔ جب صلوٰۃ کی نسبت اللہ کی طرف کی جائے تو اس کا مطلب ہوتا ہے اللہ تعالیٰ رحمت نازل فرماتا ہے، عظمتیں اور برکتیں عطا کرتا ہے یا اشاعت ذکر جمیل فرماتا ہے۔

۲۔ جب صلوٰۃ کی نسبت انسان کی طرف کی جائے تو اس کا مطلب رکوع و سجود کرنا، نماز پڑھنا، درود وسلام پیش کرنا اور دعا ومناجات کرنا ہوتا ہے۔

۳۔ جب صلوٰۃ کی نسبت فرشتوں کی طرف کی جائے تو اس کا مطلب ہوتا ہے کہ ملائکہ درود وسلام پیش کرتے ہیں، دعا واستغفار کرتے ہیں۔

۴۔ جب اس کی نسبت عناصر کائنات کی طرف کی جائے تو اس کا مطلب ہوتا ہے کہ یہ اشیاء تسبیح پڑھتی ہیں وان من شیء الا یسبح بحمدہ (الاسراء ۱۷: ۴۴) کل قد علم صلوۃ (النور، ۲۴: ۴۱) اور ہر ایک کو اس کی تسبیح کا علم بھی ہے۔ اب اس شرح و وضاحت اور قاعدہ کلیہ کی روشنی میں آیت صلوٰۃ میں موجود لفظ یصلون کا اللہ کی نسبت سے اور ملائکہ کی نسبت سے الگ الگ معنی لیا جائے گا یعنی اعجاز وایجاز قرآنی کی بدولت ایک ہی لفظ محض نسبتوں کے فرق سے دو معانی ادا کرے گا جو اہل علم کے ذہنوں



میں بالکل واضح ہوں گے۔ جب اللہ تعالیٰ کی نسبت کریں گے تو معنی ہوگا کہ اللہ تعالیٰ اپنے محبوب پر رحمتیں نازل فرماتا ہے اور جب فرشتوں کی طرف نسبت کریں گے تو معنی ہوگا فرشتے درود وسلام پیش کرتے ہیں اور جب اگلی آیت میں بندوں کو خطاب ہوگا کہ تم بھی صلوٰۃ بھیجو تو بندوں کی نسبت سے اس کا معنی ہوگا درود وسلام پیش کرو۔

## ۲۔ سلموا تسلیما

اس آیت میں دوسرا غور طلب لفظ سلموا تسلیما ہے۔

تسلیم مصدر ہے جو یہاں حالت نصبی میں مفعول مطلق واقع ہو رہا ہے۔ کلام میں مفعول مطلق کا مفاد یہ ہوتا ہے کہ وہ اس میں شدت وتاکید، زور اور کثرت کے معنی پیدا کر دیتا ہے۔ یہاں بھی اس نے کلام میں دو خوبیاں پیدا کر دی ہیں۔

۱۔ پہلی یہ کہ "اے مومنو! اپنے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی ذات پر کثرت سے درود بھیجو" یہ نہیں کہ دل میں آیا تو پڑھ لیا وگرنہ بیٹھے رہے، بلکہ خود کو اس عمل کے لئے وقف کر دو۔ تمہارا اٹھنا بیٹھنا اور چلنا پھرنا بھی اسی پاکیزہ عمل کی نذر ہو جائے اور تم ہر حالت میں درود خواں ہی نظر آؤ۔ دیکھنے والا کہے کہ اپنے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا دیوانہ ہے جسے تصور محبوب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم میں اپنا بھی ہوش نہیں بس انہی کا نام لیے جا رہا ہے۔

۲۔ دوسری خوبی یہ ہے کہ "اے مومنو! اپنی حیثیت ملحوظ رکھ کر اس طرح درود پاک پڑھو جس طرح پڑھنے کا حق ہے "یعنی تم میرے محبوب کی بارگاہ ناز کے نیاز مند غلام ہو، وہ تمہارے سرفراز آقا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ہیں، تمہارے مالک اور مولا ہیں" اس لیے سلام نیاز اور درود پیش کرتے وقت ایک عاجز ومسکین غلام کی حیثیت اختیار کر لو اور ایسی ہیئت بنا لو جو بے دام غلام اور عاشق صادق کی ہوتی ہے اور انہیں شاہانہ انداز سے اپنے سامنے موجود سمجھو گویا وہ جاہ وجلال کے ساتھ تخت شاہی پر جلوہ افروز ہیں اور تمہیں محبت و پیار سے تک رہے ہیں اور زیر لب تبسم کے

ساتھ اظہار خوشی فرما رہے ہیں۔

اس تصور کے ساتھ جب تم درود وسلام پیش کرو گے تو پھر یہ اس طرح پیش ہوگا جس طرح پیش ہونے کا حق ہے۔

## ۳۔ النبی:

اس آیت کریمہ میں تیسرا غور طلب لفظ النبی ہے۔ یہ علم الصرف کے حوالے سے مہموز بھی ہوسکتا ہے اور ناقص بھی، دونوں صورتوں میں فعل کا مادہ و معنی اس مشتق لفظ میں موجود رہتا ہے۔

(الف) اگر اس لفظ کو مہموز تسلیم کریں اور نباء سے مشتق مانیں تو اس کا مطلب ہو گا فائق و برتر، اعلیٰ اور بلند ہونا، اس اعتبار سے نبی کا معنی ہو گا ایسی ہستی جس کی روحانی رفعت و بلندی کا اندازہ ہی نہ لگایا جا سکے۔ مطلقاً بلند ترین مقام کو بھی لغوی اعتبار سے نبی کہتے ہیں۔ چونکہ دور سے اگر اونچا مقام دکھائی دے رہا ہو تو مسافروں کے لیے بھٹکنے اور راستہ بھولنے کے امکانات ختم ہو جاتے ہیں، اس لیے ایسا نبی یعنی مکان مرتفع، صراط مستقیم کا کام کرتا ہے، اسی پس منظر میں نبی کا ایک معنی صراط مستقیم بھی ہے۔ اس لغوی معنی کی روشنی میں آیت کریمہ **اهدنا الصراط المستقیم** کا یہ معنی ہوسکتا ہے کہ ہمیں نبی کا راستہ دکھا جو سراپا صراط مستقیم اور پیکر ہدایت ہے۔

جب یہ لفظ فعل "نباء" سے مشتق ہو تو اس کا معنی خبر دینا، ہجرت کرنا اور قوم کے پاس آنا بھی ہے۔ اس لحاظ سے نبی کا معنی ہو گا خبر دینے والی، ہجرت کرنے والی اور قوم کے پاس آنے والی ہستی اور یہ معنی بالکل واضح ہیں۔ جس کی شرح و وضاحت کی بھی ضرورت نہیں۔ لفظ نبی، فصیل کے وزن پر ہے عربی زبان میں فصیل بمعنی فاعل بھی آتا ہے۔ اس صورت میں نبی کا مطلب ہو گا خبر دینے والا۔

محققین فرماتے ہیں، مبعوث ہستی کو نبی اس لیے کہتے ہیں۔ لا نہ ینبی الخلق " کیونکہ وہ لوگوں کو خبر دیتا ہے۔ اس حوالے سے نبوء ۃ اور نبوۃ کا مفہوم



یوں بیان کیا گیا ہے۔

**الاخبار عن الغیب اوالمستقبل بالهام من الله:** یعنی عطائے الٰہی اور الہام ربانی کی بدولت غیب یا مستقبل کی خبر دینا۔

علماء کے ہاں اس کی مزید وضاحت یوں بیان ہوئی ہے۔

**الاخبار عن الله وما یتعلق به یعنی اخبار عما یستحقه الرب سبحانه و تعالى من صفات الجمال و تموت الكمال**

نبوت کا معنی ہے، اللہ تعالیٰ اور اس کی صفات کی خبر دینا، یعنی اس کی صفات جمال و کمال سے بندوں کو آگاہ کرنا۔

لفظ نبی کی وزن کی رو سے، دوسری تشریح یوں ہے کہ فصیل بمعنی مفعول بھی آتا ہے اس تحقیق کی روشنی میں، نبی کا مطلب ہوگا، ایک ایسی ہستی، جس کے جاہ و جلال اور مقام و مرتبہ سے لوگوں کو آگاہ کیا گیا ہو۔

حضور سید عالم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کے مقام و منصب کی خبریں دی گی ہے۔ قدجاء کم من الله نور (المائدہ، ۵:۱۵) بے شک تمہارے پاس اللہ کی طرف سے ایک نور آ گیا۔

یاایها الناس قدجاء کم برهان من ربکم۔ (النساء، ۴:۱۷۴)۔ اے لوگو! تحقیق تمہارے پاس تمہارے رب کی طرف سے ایک برہان اور دلیل آ گئی۔

ب۔ اگر اس لفظ کو مہموز کی بجائے ناقص سے مشتق تسلیم کریں تو اس کا مطلب ہو گا دور رس نگاہ کی مالک ہستی جو زمان و مکان سے ماورا، دور کی ایسی چیزوں کو دیکھے جسے عام نگاہ نہ دیکھ سکتی ہو۔ کیونکہ نبا ینبوء نبوۃ نگاہ کا دور تک جانا یعنی دور بینی اور تیزی نظر کی صفت سے متصف ہونا۔

اس لغوی معنی کی رو سے بھی یہ ایک ایسی ہستی قرار پائے گا جس کی نگاہوں سے اسرار کائنات مخفی نہ ہوں اور حقائق کے مشاہدے تک اس کی رسائی ہو اور اس

میں کوئی شک نہیں کہ نبی ایسا ہی ہوتا ہے۔

خلاصہ کلام:

آیت صلوٰۃ کا مضمون وخطاب اور اس کا انداز ترغیب واضح طور پر دلالت کرتا ہے کہ بارگاہ نبوت میں درود وسلام اور صلوٰۃ ورحمت کا نذرانہ ایک غیر معمولی اور بڑا ہی مہتم بالشان عمل ہے۔ کسی بھی اعتبار سے اس عمل سے پہلوتہی مناسب اور مومن کی شان کے لائق نہیں بلکہ محرومی کی دلیل ہے۔ اس لیے یہ سوچنا کہ درود پہنچتا ہے یا نہیں؟ خود پہنچتا ہے یا فرشتے لے جاتے ہیں؟ یہ سب جھگڑے کی باتیں ہیں اور عمل سعید سے باز رہنے کی صورتیں ہیں۔ سوان میں الجھنا مومنوں کے لائق نہیں، تسکین دل کے لئے یہ سوچ لینا ہی کافی ہے کہ اس نے درود پڑھنے کا حکم دیا ہے۔ اگر پہنچتا نہیں تو حکم ہی کیوں دیا؟ حکم کا مل جانا ہی پہنچنے کی دلیل ہے۔ اس لئے پہنچنے یا نہ پہنچنے کا دردسر مول لینا اہل ایمان کا کام نہیں، شیطانی کام ہے جو اس وسوسے کے ذریعے اس عمل مبارک سے محروم رکھنا چاہتا ہے۔ اس بارے میں اطمینان کی خاطر یہی تصور کافی ہے کہ اگر فرشتے لے جاتے ہیں تو حق غلامی ادا کرتے ہیں اور خود پہنچتا ہے تو یہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ان وہبی کمالات میں سے ہے جو اللہ پاک نے بطور خاص عطا فرمائے ہیں۔

وما علینا الا البلاغ



درود شریف پڑھنے سے شفاعت مصطفےٰ

**صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم** واجب ہو جاتی ہے۔

''فیضانِ سنت''



# شہاب نامہ اور درود شریف کے اثرات

قدرت اللہ شہاب

مکسودن پادھا چمکور کے ہندوؤں کا پروہت تھا۔ سکھ اور مسلمان بھی اس سے اپنے بچوں کی جنم پتریاں بنواتے تھے۔ نجوم اور رمل میں مہارت کے باعث سارے گاؤں میں شادی بیاہ کی تاریخ، سفر پر روانہ ہونے کی ساعت اور مرگ وحیات کی جملہ رسومات کا پروگرام وہی طے کرتا تھا۔ عام بیماریوں کا علاج تو حکیم بسنت رام کے سپرد تھا لیکن چیچک، خسرہ، پلیگ اور ہیضہ جیسے موذی امراض پر مسکودن پادھا کا کنٹرول تھا۔ اذان کی آواز پر وہ خالی ٹین بجانا شروع کر دیتا تھا، تاکہ بول سنائی نہ دیں۔ درود شریف سن کر وہ دونوں کانوں میں انگلیاں ٹھونس لیتا تھا۔ جب کبھی وہ ہمارے محلے سے گزرتا تھا، تو مسلمان بچے زور زور سے درود شریف پڑھ کر اس کے پیچھے ہو لیتے تھے۔ یہ سن کر مکسودن پادھا کانوں میں انگلیاں دیئے اتنی تیزی سے بھاگنا شروع کر دیتا تھا، کہ ہم لوگ بھی اس کے تعاقب سے بری طرح ہانپنے لگتے تھے۔

مکسودن پادھا کا معمول تھا کہ وہ صبح تین چار بجے اٹھ کر زور زور سے "ہری اوم، رام رام ست ہے" کی مہارنی کرتا ہوا نہر پر جاتا تھا اور گرمی ہو یا کڑاکے کی سردی ٹھنڈے پانی سے اشنان کر کے اپنی پوجا پاٹ شروع کرتا تھا۔ اس معمول میں ایسی باقاعدگی تھی کہ اس کے نہر پر جانے اور واپس آنے کی آواز لوگوں کے لئے الارم ٹائم پیس کا کام دیتی تھی۔

میرے قریب سے گزر کر مکسودن پادھا جب بندروں کے پاس پہنچا، تو ان کا ایک جم غفیر اس کے گرد جمع ہو گیا۔ ہنومان جی کو نمسکار کر کے مکسودن نے ایک پوٹلی

کھولی اور بہت سی پوریاں بندروں کے سامنے ڈال دیں، پھر وہ نہر کے کنارے ایک پتھر کی سل پر بیٹھ گیا اور پانی کی گڑویاں سر پر ڈال کر چھپا چھپ نہانے لگا۔

ایک ساٹھ ستر برس کے دبلے پتلے منحنی سے برہمن کی یہ شان مردانگی دیکھ کر میرے اسلام کی رگ حمیت بھی کسی قدر پھڑکی۔ میں چھاتی نکال کر لاٹھی گھماتا بڑے آرام سے بندروں کے پاس سے نکل آیا جن کی توجہ بہر حال پوریوں پر مرکوز تھی اور مکسودن پادھا سے کچھ دور رک کر اس کی رام رام کے جواب میں زور زور سے درود شریف پڑھنے لگا۔ مکسودن پادھا نے پہلے تو ایڑیاں اٹھا اٹھا کر آواز کی سمت کا کھوج لگایا اور پھر درود شریف کے الفاظ سن کر اس نے یک لخت دونوں کانوں میں انگلیاں ٹھونس لیں۔ میں درود شریف بند کرتا تھا، تو وہ کان کھول دیتا تھا اور جب دوبارہ پڑھنے لگتا تو پھر انگلیاں ٹھونس لیتا۔ جی تو بہت چاہا کہ ہری اوم ہری اوم اور درود شریف کی آنکھ مچولی کا یہ کھیل جاری رکھوں۔ لیکن میری منزل کھوٹی ہوتی تھی۔ اس لئے میں بآواز بلند درود شریف کا ورد کرتا آگے بڑھ گیا۔ درود شریف پڑھتے پڑھتے آہستہ آہستہ میری رگوں میں جمی ہوئی برف پگھلنے لگی، پھر جسم پر ہلکی ہلکی حرارت کی ٹکور ہونے لگی اور اس کے بعد ایسا محسوس ہوا جیسے میں نے الیکٹرک بلینکٹ اوڑھا ہوا ہو۔

تین سوا تین گھنٹے کے بعد جب میں امتحان کے ہال میں پہنچا تو خاصا پسینہ آیا ہوا تھا۔ میں نے آرام سے پرچہ کیا اور پھر ہال سے اٹھ کر درود شریف پڑھتا ہوا خراماں خراماں شام تک گھر پہنچ گیا۔

امتحان کے باقی آٹھ دن بھی اسی لائحہ عمل پر بڑی پابندی سے کاربند رہا۔ جب نتیجہ نکلا، تو ورنیکلر فائنل کا وظیفہ تو مجھے صرف دو برس کے لئے ملا، لیکن درود شریف کا وظیفہ میرے نام تاحیات لگ گیا۔

یہ ایک ایسی نعمت مجھے نصیب ہوئی، جس کے سامنے کرم بخش کے سارے



''جھمیے'' گرد تھے۔ اس کے لئے نہ پرانی باؤلی کے پانی میں رات کو دو، دو، پہر ایک ٹانگ پر کھڑا ہونا پڑتا تھا نہ کنوئیں میں الٹا لٹک کر چلہ معکوس کھینچنے کی ضرورت تھی، نہ گگا ماڑی میں ڈھول کی تال پر کئی کئی گھنٹے ''حال'' کھیلنے کی حاجت تھی۔ نہ مراقبے کی شدت تھی، نہ مجاہدے کی حدت تھی، نہ ترک حیوانات، نہ ترک لذات، نہ تقلیل طعام، نہ تقلیل کلام، نہ تقلیل اختلاط مع الانام، نہ رجعت کا ڈر، نہ وساوس کی فکر، نہ خطرات کا خوف۔ یہ تو بس ایک تخت طاؤس تھا، جواَن دیکھی لہروں کے دوش پر سوار آگے ہی آگے، اوپر ہی اوپر رواں دواں رہتا تھا۔ درود شریف نے میرے وجود کے سارے کے سارے افقوں کو قوس وقزح کی لطیف رداؤں میں لپیٹ دیا۔ گھپ اندھیروں میں مہین مہین سی شعاعیں رچ گئیں۔ جنہیں نہ خوف وہراس کی آندھیاں بجھا سکتی تھیں نہ افکار و حوادث کے جھونکے ڈگمگا سکتے تھے۔ تنہائی میں انجمن آرائی ہونے لگی، بھری محفل میں ہجروں کی خلوت سما گئی۔ دل شاد، روح آباد، جسم یوں گویا کشش ثقل سے بھی آزاد۔ سب سے بڑی بات یہ تھی کہ درود شریف کی برکت سے پردہ خیال پر ایک ایسی بابرکت ذات کے ساتھ قربت کا احساس جاری و ساری رہتا تھا جس کے پاؤں کی خاک اغواث اور اقطاب اور اوتار وابدال کی آنکھ کا سرمہ، جس کے ذکر کے نور سے عرش بھی سربلند اور فرش بھی سرفراز، جس کا ثانی نہ پہلے پیدا ہوا نہ آگے کبھی ہوگا۔۔۔۔۔۔ اور جس کی آفرینش پر رب البدیع الخالق الباری المصور نے اپنی صناعی کی پوری شان تمام کر دی۔

بلغ العلی بکمالہ　　کشف الدجی بجمالہ
حسنت جمیع خصالہ　　صلو علیہ و آلہ

دو برس بعد میں نے میٹریکولیشن کا امتحان بھی بالکل اسی طرح درود شریف کا ورد کرتے کرتے پاس کر لیا۔ ساری کائنات میں ایک اور صرف ایک ایسا عمل ہے جو اللہ تعالیٰ، فرشتوں اور انسان کے درمیان یکساں طور پر مشترک ہے۔ قرآن کریم

کے پارہ ۲۲ میں سورۃ الاحزاب کی آیت نمبر ۵۶ کے الفاظ میں وہ عمل یہ ہے:

''بے شک اللہ اور اس کے فرشتے نبی پر درود بھیجتے ہیں۔ اے ایمان والو! تم بھی ان پر درود اور خوب سلام بھیجا کرو۔''

یوں تو اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں بہت سے احکامات نازل فرمائے ہیں ،جن کا بجالانا ہر اہل ایمان کا فرض ہے۔ بہت سے انبیاء کرام کی توصیفیں بھی کی ہیں اور ان کے بہت سے اعزاز و اکرام بھی بیان فرمائے ہیں لیکن کسی حکم یا کسی اعزاز و اکرام میں یہ نہیں فرمایا، کہ میں بھی یہ کام کرتا ہوں تم بھی کرو۔ یہ اعزاز صرف ہمارے رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے لئے ہے کہ اللہ تعالیٰ نے درود کی نسبت اولاً اپنی طرف اور پھر اپنے فرشتوں کی طرف کر کے مسلمانوں کو خطاب کیا کہ اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں، اے مومنو تم بھی درود بھیجو۔ یہی ایک واحد امر ہے جس میں اللہ تعالیٰ نے صرف حکم دے کر اس کی تعمیل کا مطالبہ نہیں کیا، بلکہ خود اپنے ایک عمل کی مثال دے کر اس کی تقلید کی فرمائش کی ہے۔ ایک عبد کی فضیلت کا اس سے بڑھ کر کوئی اور درجہ تصور میں بھی لانا محال ہے۔ درود شریف میں صاحب درود کا اعزاز تو یہ ہے، لیکن اس میں درود شریف پڑھنے والے کی سعادت اور اکرام بھی ہے۔ سب سے بڑی بات تو یہ ہے کہ درود شریف پڑھ کر ہم ان احسانات عظیم کا تھوڑا سا حق ادا کرنے کی کوشش کرتے ہیں، جو محسن اعظم کے اپنی امت کے ہر فرد و بشر پر ہیں۔ دوسرے یہ کہ درود شریف پڑھنے والے کو اپنی استعداد اور خلوص کے مطابق صاحب درود کی توجہ کا شرف ضرور حاصل ہوتا ہے۔ خاص طور پر ان اوصاف کی توجہ کا جنہیں قرآن شریف میں رؤف الرحیم اور رحمۃ اللعالمین کے خطاب سے نوازا گیا ہے۔ اگرچہ ہزاروں افراد ہزاروں مختلف مقامات پر ایک ہی وقت درود شریف پڑھ رہے ہوں، ان سب پر فرداً فرداً بیک آن صاحب درود کی توجہ کا منعکس ہونا نہ کوئی عجیب بات ہے اور نہ کوئی مشکل امر ہے۔ چراغ اگر چھوٹا ہو تو اس کی روشنی پھیلانے



کے لئے اسے ایک کمرے سے اٹھا کر دوسرے کمرے میں پہنچانے کی ضرورت ہوتی ہے۔ لیکن سورج کی شعاعیں ہر جگہ بیک وقت یکساں طور پر باسانی پہنچتی رہتی ہیں۔ شرط صرف اتنی ہے کہ رخ سورج کی جانب ہو۔ ماڈرن اصطلاح میں یہ ساری بات frequency یعنی برقی لہروں کے ارتعاش کا معاملہ ہے۔ اگر انسان صحیح wave length (لاسلکی شعاعوں کے طول) کے ساتھ tune in (ہم آہنگ) ہو جائے، تو کسی کا دل تار گھر میں استعمال ہونے والی Mouse key بن جاتا ہے۔ کسی کا دل بڑی طاقت والا شارٹ ویو ریڈیو سیٹ بن سکتا ہے۔ wave length کی ہم آہنگی اعمال اور اطاعت سے ہوتی ہے اور ٹرانسمیٹر کے ساتھ صحیح مرکز کا کنکشن صرف درود شریف کے ذریعہ قائم ہوتا ہے۔

سچ تو یہ ہے کہ حقیقت محمدیہ کا اصلی راز حقیقت آدمیہ ہی میں مضمر ہے۔ باطن کی اصطلاحات میں وجود کے تین مرتبے متعین کئے جاتے ہیں۔ احدیت، وحدت اور واحدیت، احدیت تو غیب الغیب، باطن محض یعنی ذات النبی کو کہتے ہیں۔ وحدت صفات اجمالہ کا نام جسے حقیقت محمدیہ کہا جاتا ہے اور واحدیت صفات اجمالیہ کا درجہ ہے۔ جسے اعیان ثانیہ اور حقیقت آدمیہ بھی کہتے ہیں یہ تینوں درجے ازلی ابدی ہیں اور ان میں آپس میں ایک دوسرے پر تقدم و تاخر بھی ہے، چونکہ انسان صفات حق کا مظہر ہے اور حضور رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ان سب میں مظہریت میں اکمل اعلیٰ ہیں، اس لئے درجہ صفات اجمالی یعنی حقیقت محمدیہ درجہ صفات تفصیلی یعنی حقیقت آدم سے مقدم ہے۔ درخت کی غایت پھل ہے۔ انسانیت کی غایت مقصود تکمیل انسانیت ہے۔ جس طرح پھل کے وجود ازلی کو درخت کے وجود جسمی پر تقدم اور تفضّل حاصل ہے۔ اس باریک نکتے کو اس سے زیادہ بیان کرنا میرے بس کا روگ نہیں کیونکہ یہ نہ علم کا مسئلہ ہے نہ علم الیقین کا۔ اس کی مزید تشریح تو وہی روشن ضمیر حضرات کر سکتے ہیں جنہیں عین الیقین اور حق الیقین کی نعمت حاصل ہے۔ میرے

جیسے کور باطن عامی کے نزدیک تو بس نجات کے لئے اتنا یقین کافی ہے۔

بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

بعض لوگ دریافت کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے حضور میں دعا کرنے سے پہلے اور آخر میں درود شریف پڑھنا کیوں لازمی ہے؟ دراصل ایسا کرنا لازمی تو بالکل نہیں، البتہ سودمند ضرور ثابت ہوتا ہے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں جس طرح بھی دعا کی جائے، وہ پہنچ تو ضرور جاتی ہے لیکن دنیاوی اصطلاح میں درود شریف کی مثال شاہی ڈسپیچ بکس Despatch box کی سی ہے جو دعا اس ڈسپیچ بکس میں بند ہو کر اللہ تعالیٰ کے دربار میں پہنچے، اس کی جانب خصوصی اور فوری توجہ کا منعطف ہونا زیادہ قرین قیاس ہے درود شریف کئی طرح کے رائج ہیں لیکن دعاؤں کے اول و آخر نماز والا درود شریف پڑھ لینا ہی کافی ہے۔



**درود شریف پڑھنے سے**

☆ مصیبتیں ٹلتی ہیں

☆ خوف دور ہوتا ہے

☆ بھولی ہوئی چیزیں یاد آجاتی ہیں

☆ صاحبِ لولاک کا تصور ذہن میں آجاتا ہے

''فیضانِ سنت''



# صلِ علیٰ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم

## ہلال جعفری

عینِ مقرب خدا صلی علیٰ حبیبنا
مظہرِ ذاتِ کبریا صلی علیٰ نبینا
بھٹکے ہوؤں کا رہنما صلی علیٰ کریمنا
دونوں جہاں کا آسرا صل علیٰ رئیسنا

صلی علیٰ محمدٍ صلی علیٰ حبیبنا
صل علیٰ محمدٍ صلی علیٰ محمدٍ

تیرا جمال بالیقیں رونقِ بزمِ دو جہاں
جلوہ تیرا مکاں مکاں شمعِ حریم لامکاں
دونوں جہاں میں اک تیری ذات انیسِ بیکساں
تیرا درود بن گیا چارۂ دردِ عاصیاں

صل علیٰ محمدٍ صلی علیٰ حبیبنا
صلی علیٰ محمدٍ صلی علیٰ محمدٍ

اے کہ تیرا مقام ہے قربِ خدائے بے نیاز
اے کہ تیرے وجود پر خالقِ دو جہاں کو ناز

اک تیری جنبشِ نظر سب کے لئے ہے چارہ ساز
تیری نظر سے جو گرا ہو نہ سکا وہ سرفراز

صل علیٰ نبینا صلی علیٰ محمد
صلی علیٰ محمدٍ صلی علیٰ محمدٍ

دردِ غم فراق نے ایسا کیا ہے پائمال
زندگی بن گئی میری تیرے بغیر اک وبال
واسطہ اہلِ بیت کا ہو کوئی صورتِ وصال
مجھ پہ کرم کی اک نظر صدقہ حضرت بلال

صل علیٰ نبینا صلی علیٰ محمد
صلی علیٰ محمدٍ صلی علیٰ محمدٍ

کثرتِ ذکر مصطفےٰ مدحِ حبیبِ کبریا
راحتِ دل ، قرار جاں ، دردِ ہلال کی دوا
اب تو یہی ہے آرزو اور دعا کا منتہا
بس ہو درِ حضور پر خیر سے میرا خاتمہ

صل علیٰ حبیبنا صلی علیٰ محمد
صلی علیٰ نبینا صلی علیٰ محمدٍ



# فضائلِ درود شریف

## برکات وثمرات درود شریف

علامہ محمد ظہیر عباس قادری
انٹرنیشنل اسلامی یونیورسٹی، اسلام آباد

نبی اکرم رسول معظم شاہ بنی آدم جو مولائے کل، دانائے سبل، والی دو جہاں، باعث تخلیق کائنات، حبیب خالقِ کون و مکان، حضور رحمۃ اللعالمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود شریف بھیجنا بہت بڑی عبادت بھی ہے اور سعادت بھی ہے۔ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں تقرب کا ذریعہ و وسیلہ ہے اور بارگاہ رسالت میں حضور و شہود کا ذریعہ بھی ہے۔ رب کائنات کی طرف سے رفعتِ درجات، محوسیأت اور حصولِ حسنات کا موجب ہے اور رسولِ اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی طرف سے حصولِ دیدار اور جوابی تسلیمات اور روز محشر سایہ عرش میں راحت وسکون کا باعث ہے۔

درود وسلام کی اہمیت وضرورت اللہ تعالیٰ نے قرآنِ مجید کی اس آیتِ مبارکہ میں واضح فرمادی ہے۔

**ان اللہ و ملئکتہ یصلون علی النبی۔ یا یھاالذین امنو صلوا علیہ وسلموا تسلیما** (احزاب آیت ۵۶) بے شک اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں اس غیب بتانے والے (نبی) پر، اے ایمان والوان پر درود اور خوب سلام بھیجو۔

(ترجمہ: کنزالایمان)

اللہ کریم نے پہلے اپنا عمل اور پھر ملائکہ کا عمل انتہائی تاکیدی انداز میں بیان فرما کر اور اس پر مداومت و مواظبت بیان فرما کر، پھر اہلِ ایمان کو خطاب کر کے فرمایا کہ میرے نبی مکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود و سلام بھیجو جیسا کہ سلام بھیجنے کا حق ہے۔ اس سے اس امر کی اہمیت اور قدر روز روشن کی طرح نمایاں ہو جاتی ہے کہ جب اللہ تعالیٰ جوان کا خالق و مالک اور معبود و مسجود ہے اور نوری و معصوم فرشتے جو بلند و بالا مقامات و مناصب اور درجات و مراتب کے مالکان اور آسمان آشیاں ہیں وہ درود بھیجتے رہتے ہیں۔ تو تم جو ان سے ایمان و ایقان کی خیرات لینے والے ہو اور ان کی غلامی کے صدقے دنیوی و اخروی فوز و فلاح حاصل کرنے والے ہو تمہارے لیے تو اپنے آقا پر درود و سلام بھیجنا انتہائی اہم فریضہ ہے اور لازمی امر ہے۔

کیونکہ ہمیں دنیا کی ہر نعمت رسولِ اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے توسل سے ملی ہے۔ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ہماری جسمانی و بدنی اور ظاہری و باطنی تربیت کا انتظام فرمایا ہے اور ہمیں زندگی کے ہر مرحلے میں راہنمائی عطا فرمائی ہے۔ اس لیے ان گنت احسانات وعنایات پر ہمیں اپنے محسن و مربی آقا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا شکریہ ادا کرنا چاہیے۔ اور اس کا سب سے حسین طریقہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر کثرت سے درود و سلام ہے۔

ذیل میں درود و سلام پر چند احادیث نقل کی جاتی ہیں تا کہ ان پر عمل کر کے قربِ مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم حاصل کیا جا سکے۔

درود و سلام قربِ مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ذریعہ۔

## 1۔ اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ کلیم اللہ کی طرف وحی فرمائی۔

یا موسیٰ اترید ان اکون اقرب الیک من کلامک الی لسانک و من وسواس قلبک و من روحک الی بد نک ومن نور بصرک الی عینیک قال نعم یا رب! قال فاکثر الصلوۃ علی محمد صلی اللہ علیہ وسلم۔



یعنی اے موسیٰ (علیہ السلام) کیا تمہاری خواہش و آرزو ہے کہ میں تجھ سے زیادہ قریب ہوں بنسبت تمہارے کلام کے تمہاری زبان سے۔ اور بنسبت تمہارے قلبی خیالات کے تمہارے دل سے اور بنسبت تمہاری روح کے تمہارے بدن سے۔ اور بنسبت تمہارے نورِ نگاہ کے تمہاری نگاہ و بصر سے؟

تو کلیم اللہ نے عرض کیا ہاں ضرور اے میرے پروردگار، تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ محمد کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر زیادہ سے زیادہ درود و سلام بھیجا کرو۔

(مطالع المسرات ص۱۴)

## 2۔ درود قرب دعا کا ذریعہ۔

عن علی رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ما من دعاء الا بینہ و بین السماء حجاب حتی یصلی علی النبی صلی اللہ و علیہ وسلم و علی آل محمد فاذا فعل ذلک مخرق الحجاب و دخل الدعاء و ان لم یفعل ذلک رجع الدعاء اخرجہ الاصبھانی۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ہر دعا اور آسمان کے درمیان حجاب (پردہ) حائل ہوتا ہے۔ جب تک نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اور آپ کی آل پر درود نہ بھیجا جائے اور جب درود بھیجا جائے تو وہ حجاب ختم ہو جاتا ہے اور دعا مقامِ قبولیت تک پہنچ جاتی ہے ورنہ واپس پلٹ آتی ہے۔ (خصائص کبریٰ ج ۲: ص: ۶۵)

## 3۔ درود و سلام قربِ مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا ذریعہ:

عن ابی اما مۃ الباھلی قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اکثروا الصلوۃ علی فی یوم الجمعۃ فان صلوۃ امی فی کل جمعہ معن کان اکثرہ علی صلوۃ کان اقربھم منی منزلۃ تعرض علی۔

حضرت ابوامامہ باھلی رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت ہے کہ رسول کریم صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ہر جمعہ کو مجھ پر کثرت سے درود پڑھا کرو کیونکہ میری امت کے درود وصلوٰۃ مجھ پر ہر جمعہ کو پیش کیے جاتے ہیں۔ تو جو شخص سب سے زیادہ مجھ پر درود پڑھے گا وہ مقام ومرتبہ کے لحاظ سے سب سے زیادہ میرے قریب ہوگا۔

(خصائص کبریٰ ج:۲ ص:۲۶۱)

## 3۔ درود وسلام قیامت کی ہولنا کیوں سے بچنے کا ذریعہ۔

عن انس رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان انجاله یوم القیامة من اهوالها و مواطنها اکثر لم علی فی دار الدنیا صلوة انه قد کان فی اللہ و ملا ئکته کفایة و لکن حصص المومنین بذالك لیثبجهم علیه۔

حضرت انس رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا بے شک تم سب سے زیادہ قیامت کی ہولنا کیوں اور ان کے مقامات سے نجات پانے والا وہ شخص ہوگا جو دنیا کی زندگی میں مجھ پر زیادہ سے زیادہ درود بھیجا کرے گا۔ حقیقت یہ ہے کہ اللہ تعالٰی اور اس کے فرشتوں کا درود بھیجنا ہی کافی تھا مگر مومنین کو خصوصی حکم اس لیے دیا تا کہ اس درود کی بدولت انہیں عظیم اجر وثواب عطا کیا جائے۔ (تفسیر درمنثور ج۵ ص۲۱۹)

## 4۔ درود وسلام بارگاہِ رسالتِ مآب میں تعارف کا ذریعہ:

عن انس رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اقربکم منی یوم القیامة فی کل مواطن اکثر کم علی صلوة فی الدنیا، من صلی علی یوم الجمعة ولیلة الجمعة مائة مرة قضی اللہ له مائة حاجة مسبحین من حوائج الاخرة و ثلا ثین من حوائج



الدنیا ثم یو کل اللہ بذالك ملکا یدخله فی قبری کمایدخل علیکم الهدایا، یخبرنی بمن صلی علی باسمه و نسبه الی عشرة۔ فاثبته عندی فی صحیفة بیضاء۔

حضرت انس رضی اللہ تعالٰی عنہ سے منقول ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ بے شک تم میں سے ہر مقام میں میرے قریب تر وہی شخص ہوگا جو دنیا میں کثرت سے مجھ پر درود بھیجتا ہوگا۔ جو شخص مجھ پر جمعہ کے دن اور اس کی رات سو مرتبہ درود بھیجے گا تو اللہ تعالٰی اس کی سو حاجتیں پوری کرے گا۔ جن میں ستر حاجات اخروی ہونگی اور تیس حاجتیں دنیوی ہونگی۔ پھر اللہ تعالٰی ان بھیجے گئے درود وصلوٰۃ پر ایک فرشتہ مقرر فرماتا ہے جو انہیں میری قبر میں مجھ پر پیش کرتا ہے۔ جیسے کہ تمہیں ہدیے اور تحفے پیش کیے جاتے ہیں۔ جس نے مجھ پر وہ درود پڑھا ہوتا ہے اس کا نام اور دس پشتوں تک اس کا نسب بتلاتا ہے۔ تو میں اس درود کو اور اس کے نام ونسب کی تفصیل کو اپنے پاس سفید اور نورانی کتاب کے کاغذ پر لکھ لیتا ہوں اور ہمیشہ کیلئے محفوظ کر لیتا ہوں۔ (تفسیر درمنثور ج۵ ص۲۱۹)

5۔ عن انس قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من صلی علی صلوة واحدة صلی اللہ علیه عشر صلوات و حطت عنه عشر خطیات و رفعت له عشر درجات۔ (رواہ النسائی۔ (مشکوٰۃ ص۸۶)

حضرت انس رضی اللہ تعالٰی عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو شخص مجھ پر ایک بار درود بھیجتا ہے اللہ تعالٰی اس پر دس برکتیں نازل فرماتا ہے اور اس کی دس خطائیں معاف فرما دیتا ہے اور جنت میں اس کے دس درجات بلند فرما دیتا ہے۔

6۔ عن عبد اللہ بن مسعود قال کنت اصلی والنبی صلی اللہ علیه وسلم وابوبکر و عمر معهٗ فلما جلست بدات بالثناء علی اللہ تعالٰی ثم

الصلوة علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم ثم دعوت لنفسی فقال النبی صلی اللہ علیہ والہ وسلم سل تعطہ سل تعطہ۔

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نماز پڑھ رہا تھا اور حضور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت ابوبکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنھم پاس ہی تشریف فرما تھے۔ جب میں نماز سے فراغت کے بعد دعا مانگنے کے لئے بیٹھا تو میں نے دعا کا آغاز اللہ تعالیٰ کی ثناء سے کیا پھر حضور نبی مکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجا اور اپنے لئے دعا مانگنے لگا۔ تو آقا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا مانگ لے تجھے عطا کیا جائے گا۔ مانگ لے تجھے عطا کیا جائے۔ (یعنی درود شریف کی برکت سے جو بھی مانگے گا تم کو ملے گا۔ (مشکوٰۃ ص ۸۷-۸۶)

## 7۔ شفاعت کو واجب کرنے والا درود شریف:

عن رویفع ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ والہ وسلم قال من صلی علی محمد وقال اللھم انزلہ المقعد المقرب عندك یوم القیمة وجبت لہ شفاعتی۔

حضرت رویفع رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ بے شک رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ایک شخص نے محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم (یعنی مجھ پر) درود بھیجا اللھم انزلہ المقعد المقرب عندك یوم القیامة (یعنی اے اللہ جو تیرے پاس مقامِ محمود ہے وہ حضور علیہ السلام کو عطا فرما، قیامت کے دن) تو اس کے لئے میری شفاعت واجب ہوگئی۔ (مشکوٰۃ ص ۸۷ بحوالہ احمد)

## 8۔ درود وسلام کے بدلے اللہ کی عطا:

عن ابی طلحة ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جاء ذات یوم



والبشر فی وجھه فقال انه جاء نی جبرئیل فقال ان ربك یقول اما یرضیك یا محمد ان لایصلی علیك احد من امتك الاصلیت علیه عشرا ولا یسلم علیك احد من امتك الا سلمت علیه عشرا۔

حضرت ابوطلحہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ایک دن تشریف لائے اور آپ کے رخ انور پر خوشی ومسرت کے آثار تھے اور رخ زیبا پر چمک تھی پس فرمایا بے شک میرے پاس جبرئیل علیہ السلام آئے اور کہا کہ بے شک آپ کے پروردگار نے فرمایا ہے کہ اے محبوب! کیا تو اس پر راضی نہیں کہ اگر آپ کا کوئی امتی آپ پر ایک بار درود بھیجے تو میں اس پر دس برکتیں نازل کروں گا اور اگر آپ کی امت میں سے کوئی شخص آپ پر ایک بار سلام بھیجے تو میں اس پر دس بار سلامتی نازل کروں گا۔ (مشکوٰۃ ص ۸۶)

## 9۔ درود وسلام زیارت مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا عظیم نسخہ:

شیخ اشرف علی تھانوی کے پیرومرشد حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنی تصنیف، کلیات امدادیہ، میں رقمطراز ہیں کہ جو شخص زیارت مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا مشتاق ہو وہ بروز جمعرات بعد از نماز عشاء سفید لباس زیب تن کرے اور سبز عمامہ پہنے خوشبو لگائے اور قبلہ رخ ہو کر یہ درود شریف پڑھے۔ اور یہ تصور رکھے کہ حضور علیہ السلام اس کے پیش نظر ہیں اور درود وسلام سن رہے ہیں۔ درود یہ ہے۔ الصلوة والسلام علیك یا رسول اللہ۔

الصلوة والسلام علیك یا حبیب اللہ۔ تو انشاء اللہ کئی بار کے اس عمل سے وہ زیارت سے مشرف ہوگا۔ (کلمات امدادیہ ص ۱۳۳)

## 10۔ بعد از اذان درود وسلام حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی سنت ہے:

علامہ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ: حضرت سیدنا

بلال حبشی رضی اللہ تعالی عنہ فجر کی اذان پڑھتے اور بارگاہ نبوی صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم میں حاضر ہوتے اور حضور علیہ الصلوۃ والسلام کو بیدار کرتے اور یوں پڑھتے۔

الصلوۃ علیک یا رسول اللہ۔ السلام علیک یا رسول اللہ

(تنویر الحوالک از امام سیوطی ج ۲ ص ۱۷)

نوٹ: اس درود وسلام کو جمع کریں تو وہ درود وسلام بنتا ہے جو کہ اہل سنت کا ورد ہے۔ یعنی الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ۔

اس سے پتہ چلا کہ یہ درود وسلام ان الفاظ کے ساتھ پڑھنا اور وہ بھی اذان کے بعد پڑھنا حضرت سیدنا بلال رضی اللہ تعالی عنہ کی سنت ہے۔ اللہ کریم ہمیں عقل سلیم سے سمجھ کر عمل کی توفیق عطا فرمائے اور اتحاد امت کے لئے کوشاں رہنے کی توفیق بخشے۔ (آمین)۔





# ایک غلطی کا ازالہ

محمد جلال الدین قادری

حضور اقدس وانور قاسم النعم مالک الارض ورقاب الامم معطی ومنعم ولی والی علی عالی کاشف الکرب رافع الرتب معین کافی حفیظ وافی شفیع شافی رحیم جلیل عزیز جمیل وہاب کریم غنی عظیم خلیفہ مطلق حضرت رب، ولی الفضل جلی الافضال رفیع المثل ممتنع الامثال صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم وعلیٰ آلہ واصحابہ شرف وکرم وعظم کے ذکر جلیل کے بیان کرتے وقت، سنتے وقت اور لکھتے وقت جتنی مرتبہ بھی اسم گرامی زبان پر آئے، کان سنے یا نوک قلم کی زینت بنے۔ ہر بار درود شریف ...... مکمل اور پورا ...... پڑھنا اور لکھنا ضروری ہے۔ علماء کی تصریحات کے علاوہ اس امر میں احادیث بھی موجود ہیں امام جلیل حافظ عماد الدین اسمٰعیل بن کثیر القرشی (م ۷۷۴ھ) لکھتے ہیں۔

عن ابن عباس قال قال رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم من صلی علی فی کتاب لم تزل الصلوۃ جاریہ لہ ما دام اسمی فی ذلک الکتاب (تفسیر ابن کثیر ج ۳، ص ۵۱۶ طبع مصر)

شیخ محقق برکۃ المصطفیٰ فی الہند حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی (م ۱۰۵۲) لکھتے ہیں۔

در حدیث آمدہ است من صلی علی فی کتاب لم تزل الملائکۃ تستغفر لہ ما دام اسمی فی الکتاب وایں حدیث را بسیارے از علمائے حدیث روایت کردہ اند: جذب القلوب الی دیار المحبوب، ص ۱۹۱ طبع لاہور۔

ان احادیث کی سند پر اگرچہ نقاد محدثین نے کلام کیا ہے تاہم فضائل درود شریف میں یہ قابل اعتناء ہیں اور ان پر حکم وضع تحکم ہے ان احادیث کا مفہوم یہ ہے کہ جب تک کسی کتاب، رسالہ، اخبار وغیرہ میں حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا اسم گرامی موجود رہے گا فرشتے اس لکھنے والے کے لیے طلب مغفرت کرتے رہیں گے اور لکھنے والے کی طرف سے درود سلام پڑھنے کا ثواب ملتا رہے گا۔ حافظ ابن کثیر کا یہ ارشاد فیض بنیاد ہر کاتب کے پیش نظر رہنا چاہئے۔

قد استحب اهل الكتابة ان يكرر الكاتب الصلوة على النبى صلى الله عليه وسلم كلما كتبه : (تفسیر ابن کثیر۔ ج ۳ ص ۵۱۶، طبع مصر)

ترجمہ: کاتبوں نے اس امر کو مستحسن و مستحب بیان کیا ہے کہ جب بھی کوئی کاتب حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا نام نامی کتابت کرے ہر بار درود شریف بھی ساتھ لکھے۔ بڑی محرومی کی بات ہوگی کہ کاتب معمولی سی غفلت سے اتنے عظیم نفع سے محروم رہے۔ محرومی کے سلسلہ میں...... بطور عبرت...... دو واقعات سن لیجئے۔

شیخ محدث دہلوی علیہ الرحمہ (م ۱۰۵۲) لکھتے ہیں: یکے بود کہ از جهت بخل ورق لفظ صلوٰۃ بر سید کائنات نمی نوشت در دست او اکله افتاد۔
(جذب القلوب۔ ص ۱۹۱، طبع لاہور)

ایک شخص کاغذ کے بخل کی جہت سے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سید الانام صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے نام مبارک کے ساتھ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نہیں لکھتا تھا اس کا ہاتھ گل سڑ کر گر گیا۔

شیخ موصوف ایک اور محروم القسمت کا واقعہ یوں بیان کرتے ہیں:

ایک شخص حضور انور واقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے نام نامی کے ساتھ درود شریف کا صیغہ صرف اتنا لکھتا تھا صلی اللہ علیہ اس کے ساتھ وسلم نہیں لکھتا تھا۔ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے خواب میں اس پر عتاب



کے لہجے میں فرمایا: تو اپنے تئیں چالیس نیکیوں سے کیوں محروم رکھتا ہے۔ یعنی لفظ وسلم میں چار حروف ہیں (واو، س، لام، میم) ہر لفظ کے بدلے میں دس نیکیاں ہیں اس حساب سے وہ چالیس سے محروم رہتا۔

امام شافعی علیہ الرحمتہ الباری کی خواب میں زیارت ایک اہل اللہ کو ہوئی۔ پوچھا بعد وصال حق تعالیٰ نے آپ کے ساتھ کیا معاملہ فرمایا۔ فرمایا حق تعالیٰ جل و علا نے مجھ پر رحمت فرمائی، میری مغفرت فرمادی اور مجھے بہشت میں داخل فرما کر مجھ پر موتی اور یاقوت نچھاور فرمائے۔ جیسے دولہا پر کرتے ہیں۔

پوچھا کس سبب سے؟ فرمایا۔ جب بھی میں کوئی کتابت کرتا تو نام نامی حضور رسالت پناہی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ لکھتا، صلی اللہ علی محمد عدد ما ذکرہ الذاکرون وعدد ما غفل عن ذکرہ الغافلون
(جذب القلوب ۱۹۱)

بعض حضرات اور کاتب حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے اسم گرامی کے ساتھ پورا اور مکمل درود شریف لکھنے کے بجائے صرف...... بغرض اختصار...... صلعم، یاعم، یاص لکھ دیتے ہیں۔ العیاذ باللہ یہ مہمل کلمات کسی طور پر بھی درود شریف کا قائم مقام نہیں ہو سکتے۔ لکھنے والا بزعم خویش اسے نیکی سمجھ کر لکھتا ہے مگر نادانی میں گناہ میں مبتلا ہوتا ہے۔ ایسا کرنا بے ہودہ ومکروہ اور سخت ناپسند ہے۔ اس سے سخت احتراز چاہیے۔ بعض علماء نے اس پر سخت حکم لکھا ہے۔

خاتمہ الفقہا شیخ المحققین ابن حجر مکی علیہ رحمتہ الباری (م ۹۷۴ھ) فرماتے ہیں: ولا يختصر كتابتها بنحو صلعم فانه عادة المحرومين
(فتاوی حدیثیہ۔ ص ۱۹۶، طبع مصر)

درود شریف کو اختصار کر کے نہ لکھے جیسے کہ صلعم، یہ محروم لوگوں کا طریقہ ہے۔

سند المحدثین امام عبدالرحمٰن ابوبکر جلال الدین سیوطی علیہ الرحمہ والرضوان فرماتے ہیں: (یکرہ الاختصار علی الصلوٰۃ اوتسلیم) مضا وفی کل موضع شرعت فیہ الصلوٰۃ ، کما فی شرح مسلم وغیرہ لقولہ ، تعالیٰ صلوا علیہ و سلموا تسلیماً وان وقع ذالك فی خط فیہ الصلوٰۃ الخطیب وغیرہ قال حمزہ الکتانی کنت اکتب عند ذکر النبی صلی اللہ علیہ وسلم فی المنام فقال مالك لا تتم الصلوۃ (و) یکرہ (الرمز ایھما فی الکتابہ) بحرف او بحرفین کمن یکتب صلعم بل یکتبھا بکمالھما) ویقال ان اول من رمزھما بصلعم قطعت یدہ۔

(تدریب الراوی فی شرح تقریب النواوی، جلد۲، ص۷۶،۷۷طبع لاہور)

خلاصہ یہ ہے کہ درود شریف کے موقع پر صرف صلوٰۃ (درود) یا سلام پر اختصار نہ کرے، کیونکہ ارشاد ربانی میں صلوٰۃ وسلام دونوں کا حکم ہے۔ حمزہ کتانی فرماتے ہیں میں حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے نام نامی کے ساتھ صرف درود شریف لکھتا۔ سلام نہ لکھتا، میں خواب میں سرکار ابد سرکار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہوا۔ آپ نے فرمایا تو پورا درود شریف کیوں نہیں لکھتا۔ کتابت میں درود شریف کو اختصار کرکے ایک یا دونوں حرفوں میں (مثلاً صلعم) لکھنا مکروہ ہے۔ کتابت میں پورا اور مکمل درود شریف لکھے۔

بیان کیا گیا ہے کہ سب سے پہلے جس شخص نے صلعم لکھنے کی بدعت ایجاد کی اس کا ہاتھ کاٹ دیا گیا۔

شیخ عبدالحق محدث دہلوی قدس سرہ النوری (م۱۰۵۲ھ) فرماتے ہیں:۔

از یں قبیل مست آنکہ بعضے کنند از کتفا برا شارات چنانکہ بعضے کتاب علامت صلی اللہ علیہ وسلم ۔ص وم یا صلعم نہند درمز علیہ السلام عین و میم کنند وعلی ھذا القیاس ،(جذب القلوب۔ص۱۹۱طبع لاہور)



یعنی یہ بات سخت محرومی کی دلیل اور ناپسندیدہ ہے۔ جو بعض کاتب درود شریف کو اختصار کرکے لکھتے ہیں، صلعم یا عم......اس سے احتراز چاہیے۔

علامہ طحطاوی حاشیہ درمختار میں لکھتے ہیں۔ یکرہ الرمز بالصلاۃ والترضی بالکتابہ بل یکتب ذلك کلہ بکمالہ۔

اسی طرح فتاوٰی تاتارخانیہ میں سخت حکم وارد ہوا۔ ملاحظہ ہو: فتاویٰ رضویہ جلد سوم ص۸۱، جلد دہم (نصف آخر) ص۱۷۷:

ان نصوص کا خلاصہ یہ ہے کہ درود شریف کو اختصار کرکے رمز کے طور پر صلعم یا عم لکھنا مکروہ ہے۔ اسی طرح صحابہ کرام اور اولیائے کرام عظام کے نام کے ساتھ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بجائے بطور اختصار "ؓ" لکھنا بھی مکروہ ہے۔

بعض حضرات ایک اور مرض میں مبتلا ہوتے ہیں اور بزعم خویش اسے باعث اجر جانتے ہیں وہ یہ ہے کہ افراد اُمت میں جس کے نام کا جزو حضور اکرم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کے نام محمد یا احمد ہو۔ مثلاً محمد افضل یا نور احمد ...... اس صورت میں کلمہ مبارکہ محمد یا احمد اس شخص کے نام کا جزو ہے۔ وہاں حضور اکرم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کا اسم گرامی مراد نہیں ......لہٰذا اس پر علامت لکھنا جائز نہیں۔ اس طرح کسی کے نام کا جزو کسی صحابی کا نام ہو یا اہل بیت کا اسم گرامی مثلاً عمر فاروق یا غلام علی تو اس پر "ؓ" یا "ؑ" لکھنا بھی جائز نہیں کہ اب یہ نام ایک شخص کے نام کا جزو ہیں۔ یہاں کسی صحابی یا تابعی کا نام مراد نہیں۔ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو فتاویٰ رضویہ۔ جلد دہم (نصف آخر) ص۱۷۷۔

# عجائب الصلوٰۃ والسلام

علامہ محمد منشاء تابش، قصوری

"سلموا یاقوم بل صلوا علی صدرالامین مصطفی ماجاء الارحمة اللعالمین"

صلوٰۃ وسلام کی رفعت وعظمت، اہمیت وحیثیت، محامد جلیلہ، محاسن جمیلہ اور برکات کثیرہ کا کوئی اندازہ نہیں لگا سکتا، کیونکہ جتنی بھی عبادات وتسبیحات اور دعوات واذکار ہیں۔ ان تمام کی عملی نسبت انبیاء ورسل خصوصاً جناب احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی سنن مبارکہ سے ہے، مگر صلوٰۃ وسلام کے وظیفہ کو رب العالمین نے اپنا معمول ٹھہرایا، گویا یہ عمل مقدس "درود وسلام" سنت الٰہیہ ہے۔ نیز صلوٰۃ وسلام کو نصوص قطعیہ نے وقت اور جگہ کی قید سے آزاد رکھا، جب کہ دیگر جملہ عبادات کے اوقات اور مقامات مقرر فرمائے۔

نماز: کو" ان الصلوة کانت علی المومنین کتابا موقوتا" سے خاص فرمایا۔ جہت قبلہ اور قیام وغیرہ شرائط سے موکد کیا، جب کہ درود وسلام کے لئے نہ وقت کا تعین اور نہ ہی کسی جہت وسمت کی تقیید ہے۔

روزہ: ماہ صیام میں فرض قرار دیا اور پھر سحری وافطاری کے وقت خاص فرمائے۔ نفلی روزوں کے لئے بھی انسان آزاد ہیں۔ ان میں طلوع وغروب کی قید ہے یہ نہیں ہوسکتا کہ شب بھر کچھ نہ کھائے اور کہے میرا روزہ ہے یا سورج کے غروب ہونے سے پہلے افطار کرنے سے اسے تکمیل روزہ کی بشارت سے نوازا گیا ہو۔ بہر حال روزہ قید زمانی کے ساتھ خاص ہے۔



زکوٰۃ: اسے بنائے اسلام میں مرکزی رکن کی حیثیت حاصل ہے مگر اس عبادت کی سعادت صرف صاحب نصاب ہی کے حصہ میں آئی ہے جب کہ امت محمدیہ علیہ التحیۃ والثنا کی اکثریت مقدار معینہ کے نہ ہونے کے باعث محروم رہتی ہے۔ یوں بھی صاحب ثروت ونصاب حال علیھا الحول کی سہولت کے پیش نظر ممکن ہے، سعادت سے محروم رہ جائے۔

حج: ارکان اسلام میں حج عظیم ستون کی عظمت سے مزین ہے لیکن من استطاع الیہ سبیلا کے ساتھ ساتھ ایام حج، احرام ومیقات معینہ اور مقامات خاصہ کی شرائط سے مقید ومخصوص کر دیا گیا ہے۔ بناءً علیہ شائد ہی عالم اسلام کی کل آبادی کا ۱/۴ حصہ اس سعادت کو حاسل کر سکے۔ ممکن ہے اس سے بھی قلیل تعداد وہاں حاضر ہوتی ہو۔ نیز جملہ عبادات (نماز، روزہ، زکوٰۃ، حج) میں بلوغت کو شرط قرار دیا گیا ہے۔ نماز بالغ پر فرض، روزہ تندرست، مقیم پر فرض، زکوٰۃ صاحب نصاب پر فرض، حج بالغ پر فرض اور دیگر فرائض وواجبات، سنن ومستحبات کی ادائیگی میں بھی اکثر وبیشتر بلوغت شرط ہے۔ نابالغ پر ان تمام امور شرعیہ کی بجا آوری فرض نہیں اور پھر طرہ یہ کہ فرض از خود ایک قید ہی تو ہے اور درود شریف فرض محبت ہے۔

مگر ان جملہ امور کے برعکس "صلوٰۃ وسلام" کے لئے بلوغت شرط نہیں، نہ ہی اوقات کی قید ہے، نہ ماہ وسال کی تخصیص اور نہ ہی لباس کی ہیئت میں تبدیلی کا اشارہ، نہ ہی مالی استطاعت اور جسمانی صحت کی تاکید، الغرض ایمان کے سوا درود وسلام کو ہر قسم کی قیود وحدود سے آزاد رکھا۔ چنانچہ مسلمان بچہ، بوڑھا، نوجوان، مرد، عورت، بیمار، تندرست، مقیم، مسافر، غلام کسے باشد دنیا میں کہیں بھی ہو، وہ اپنے پیارے نبی رحمۃ اللعالمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ عرش پناہ میں ہدیہ صلوٰۃ وسلام پیش کر کے سنت الٰہیہ کی ادائیگی، فرشتوں کی موافقت اور مومنین کی رفاقت کو پا کر سعادت دارین کا حق دار بن سکتا ہے۔

صلوٰۃ وسلام جملہ عبادات کی قبولیت کے لئے وسیلہ عظمیٰ ہے۔ دعا جسے رحمت عالم نور مجسم نبی مکرم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم نے عبادات کا مغز قرار دیا۔ الدعا المغ لعبادۃ، وہ اس وقت تک قبولیت کا جامہ نہیں پہن سکتی، جب تک اس کے اول وآخر درود وسلام نہ پڑھا جائے، چنانچہ مشکوٰۃ شریف (باب الصلوۃ علی النبی) میں حضرت فضالہ رضی اللہ تعالی عنہ سے مروی ہے کہ ایک مرتبہ حضور سید عالم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم تشریف فرما تھے کہ اچانک ایک صاحب آئے اور نماز ادا کی پھر اس نے اللھم اغفر لی وار حمنی کے کلمات سے دعا کی۔ نبی کریم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا اے نمازی! تو نے جلدی کی ''سن'' جب نماز ادا کرنے لگو تو پہلے اللہ تعالی کی حمد کرو، جیسے کہ اس کی شان کے لائق ہے، پھر مجھ پر درود شریف پڑھو۔ پھر دعا کرو، حضرت فضالہ رضی اللہ تعالی عنہ فرماتے ہیں اسی اثناء میں ایک اور صاحب آئے انہوں نے پہلے اللہ تعالیٰ کی حمد، پھر نبی کریم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم پر درود شریف پڑھا تو رسول کریم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم نے اسے فرمایا۔ اے نمازی! اب دعا کر تیری دعا قبول ہوگی، نیز حضرت سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ تعالی عنہ ارشاد فرماتے ہیں کہ دعا زمین وآسمان کے درمیان معلق رہتی ہے۔ وہ قبولیت حاصل نہیں کر پاتی، یہاں تک کہ نبی کریم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم پر درود شریف نہ پڑھا جائے۔

تفسیر روح البیان میں ہے کہ ہر دعا اور اللہ تعالیٰ کے درمیان حجاب رہتا ہے یہاں تک کہ حضور سید عالم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم اور آپ کی آل پر درود شریف نہ پڑھا جائے، پس جب درود وسلام پڑھا جاتا ہے تو حجاب ہٹ جاتے ہیں اور دعا مقام قبولیت میں داخل ہو جاتی ہے اور جب تک درود شریف نہ پڑھا جائے، دعا قبول نہیں ہوتی۔



بے بدرقہ او ہیچ دعا
البتہ بمنزل اجابت نرسد
بے ان کے واسطے کے خدا کچھ عطا کرے
حاشا غلط، غلط یہ ہوس بے بصر کی ہے

بلاشبہ صلوٰۃ وسلام کو عبادات میں اولیت کا شرف حاصل ہے کیونکہ اس کی ابتدائی نسبت اور پہلا تعلق خالق کل سے ہے۔

ان اللہ و ملائکتہ یصلون علی النبی یا ایھا الذین امنو اصلوا علیہ و سلموا تسلیما نیز جب حضرت آدم علیہ السلام کو احسن تقویم سے مرصع فرما کر نفختِ فیہ من روحی سے شادکام کیا اور انہی سے حضرت حوا رضی اللہ تعالی عنہا کو تخلیق فرما کر اپنی حکمت بالغہ کے تحت دونوں میں انسیت کو ودیعت کیا پھر رفقت کی تکمیل کے لئے نکاح القا ہوا تو ساتھ ہی ساتھ بطور حق مہر دس یا بیس مرتبہ باعث تخلیق عالم نبی مکرم رسول اعظم وخاتم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں ہدیہ صلوٰۃ وسلام کا امر فرمایا گویا کہ حضرت انسان کی سرشت جبلت میں درود وسلام کا بیج بو دیا لہٰذا جو بھی انسان کہلانے کا مستحق ہے اس پر لازم ہے کہ وہ رحمۃ اللعالمین صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کی ذات احسن واجمل پر درود وسلام پیش کر کے اپنے انسان ہونے کا ثبوت مہیا کرے۔

لوگوں میں حقیقتاً ایماندار ہی انسان کہلانے کا حق دار ہے اور جو ایمان کی دولت سے محروم ہے وہ عنداللہ کالانعام بل ھم اضل کے زمرہ میں آتا ہے، نیز جو صورتاً انسان ہے مگر وہ محبوب خدا حضور صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کا نام نامی سن کر درود شریف نہیں پڑھتا وہ بہت بخیل ہے۔ چنانچہ حضرت سیدنا انس رضی اللہ تعالی عنہ سے مروی ہے کہ رسول دو جہاں صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: آیئے میں تمہیں بخیل اعظم بتاؤں وہ کون ہے؟ اور سب سے زیادہ محتاج کون ہے؟ صحابہ

کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین عرض گزار ہوئے ارشاد فرمائیے۔ آپ نے فرمایا۔ من ذکرت عندہ فلم یصل علی ...... وہ شخص بخیل اعظم ہے جس کے سامنے میرا ذکر کیا جائے اور وہ مجھ پر درود شریف نہ پڑھے۔

حضرت سیدنا علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ البخیل الذی من ذکرنا عندہ فلم یصل علی (مشکوۃ شریف) وہ بہت بڑا بخیل ہے جس کے سامنے میرا تذکرہ ہو مگر وہ مجھ پر درود شریف نہ پڑھے۔ یہاں پر حضرت شیخ سعدی کا عام بخیل کے بارے میں ایک فتویٰ ملاحظہ فرمائیے اور پھر بخیل اعظم کی سزا کا خود اندازہ لگائیے۔ آپ فرماتے ہیں۔

بخیل ازبود زاہد بحر و بحر
بھشتی نہ باشد بحکم خبر

اگر بخیل بحر و بر کی عبادت و ریاضت کر چکا ہو مگر بحکم حدیث شریف وہ بہشتی نہیں ہو سکتا۔ یہ زاہد، بحر و بر، بخیل کی سزا ہے جو بخیل اعظم ہوگا اس کی سزا کا تو کوئی اندازہ ہی نہیں لگا سکتا۔ چنانچہ ایسے شخص کے لئے آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ ویل لمن لا یرانی یوم القیامۃ قیامت کے دن ایسے شخص کے لئے خرابی ہے وہ میری زیارت نہ کر سکے گا۔ نیز فرمایا ذلیل ہوا وہ شخص جس کے سامنے میرا ذکر ہوا اور اس نے مجھ پر درود و سلام نہ پڑھا۔ نیز فرمایا:

ایسے شخص کو جنت کا راستہ سدھائی نہیں دے گا جو میرے نام آنے پر درود شریف پڑھنا بھول گیا:۔

اور جو قصداً نہیں پڑھتا۔ بلکہ پڑھنے والوں کو روکتا ہے اس کا کیا حشر ہو گا؟ صلی اللہ علی حبیبہ محمد والہ و اصحابہ و بارک وسلم

ان تمہیدی کلمات کے بعد چند واقعات عجیبہ اہل عشق و محبت نذر کرتا ہوں۔ جو نہایت پر اثر روح پرور اور ایمان افروز ہونے کے ساتھ ساتھ



عبرت انگیز بھی ہیں۔

جامع المعجزات فی سیر خیر البریات مطبوعہ مصر میں علامہ محمد رہاوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے واقعہ معراج میں ایک نہایت سبق آموز روایات بیان کی ہے جسے امت اسلامیہ کے نامور خطیب سلطان الواعظین حضرت مولانا علامہ "البوالنور محمد بشیر آف کوٹلی لوہاراں" نے "جان ایمان" کے عنوان سے نظم کا جامہ پہنایا، پڑھیئے اور اپنے ایمان وایقان کی دولت میں اضافہ کیجئے۔

علامہ محمد رہاوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ بیان فرماتے ہیں کہ معراج کی نعمت عظمیٰ کے کچھ عرصہ بعد حضرت جبریل امین رحمتہ العالمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں آئے اور کہا یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم آج ایک عجیب بات عرض کرنے کے لئے حاضر ہوا ہوں۔ یہ آپ کے معراج سے پہلے کا واقعہ ہے کہ آسمان پر میں نے ایک بہت عزت و وقار کے مالک فرشتے کو دیکھا جو:

اک مرصع تخت پر بیٹھا ہوا تھا ذی وقار
اور فرشتے تخت کے ماحول تھے ستر ہزار
وہ فرشتے مقتدی تھے اور یہ ان کا امام
کر رہے تھے ذکر حق مل کر یہی تھا ان کا کام

یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم وہ فرشتہ ایک دن تو شان و شوکت اور رفعت و منزلت کی بلندیوں پر فائز دیکھا مگر چند دن بعد کوہ قاف سے میرا گزر ہوا تو نہایت دردناک آواز سنی۔ میں وہاں پہنچا جہاں سے یہ آواز سنائی دے رہی تھی۔ حضور! میں کیا بتاؤں اور کیسے بیان کروں میں نے کیا دیکھا۔

اللہ اللہ رب کے بھی کیا بے نیازی کے ہیں کام
یا نبی یہ تھا وہی جو تھا فرشتوں کا امام

تخت پر دیکھا تھا اس کو ایک دن افلاک پر
اور اس دن دیکھتا ہوں رو رہا ہے خاک پر
اس کے خادم تھے فرشتے ایک دن ستر ہزار
آج یہاں تنہا پڑا ہے کوئی حامی ہے نہ یار

یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم میں یہ منظر دیکھ کر حیران ہوگیا کہ یہ وہی معزز و معظم فرشتہ جو ہزار فرشتوں کا امام تھا آج بے کس وتنہا پہاڑوں میں پڑا ہوا ہے اور کوئی پرسان حال نہیں۔ رو رہا ہے اور زار و قطار رو رو کر حق تعالیٰ سے معافی طلب کر رہا ہے۔ سرکار! جب میں اس کے پاس پہنچا اس سے انقلاب کی وجہ دریافت کی نیز زوال مرتبہ کا سبب پوچھا تو پکار اٹھا۔

لیلۃ المعراج کو بیٹھا تھا اپنے تخت پر
ذکر حق میں محو تھا اور ماسوئی سے بے خبر
سرور دو کون محبوب خدائے بحر و بر
میرے آگے سے ہوا ان کی سواری کا گزر
محو، ذکر حق میں ہو کر لے رہا تھا رب کا نام
بہر تعظیم محمد رہ گیا مجھ سے قیام
بس یہی لغزش ہوئی میرے لئے وجہ زوال
آ گیا اپنی جلالت میں رب ذوالجلال

بس اے جبریل! مجھ سے جونہی لغزش واقع ہوئی تو اللہ تعالیٰ اس بات پر اپنے جلال میں آگیا اور میری ساری عبادات کی عدم قبولیت کا اعلان فرمادیا اور حکم فرمایا:

نکل جا اے فرشتے پرغرور
کیوں نہ کی تعظیم آیا سامنے جب میرا نور



یہ عبادت رات دن کی مجھ کو نامنظور ہے
دور ہے جو میرے احمد سے وہ مجھ سے دور ہے
وہ عبادت ہی نہیں جس میں نہ ہو حبِ رسول
جن میں بو پائی نہیں جاتی وہ ہیں کاغذ کے پھول

اے جبریل! اسی دن سے اللہ تعالیٰ نے معتوب فرما کر مجھے تخت عزت سے اتار کر یہاں پھینک دیا ہے۔ اب ہر وقت اس سے معافی مانگ رہا ہوں۔ مگر تا حال میری توبہ منظور نہیں ہوئی۔ اے جبریل! تو ہی میرے لئے دعا کر کہ اللہ تعالیٰ مجھے معاف کردے۔

یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم مجھے بڑا رحم آیا اور میں نے اللہ تعالیٰ سے بصد عجز ونیاز اس کی معافی کے لئے دعا کی۔ حضور! آپ کے صدقہ میں اللہ تعالیٰ کا دریائے رحم وکرم جوش میں آیا اور میری دعا قبول ہوئی اور مجھے ارشاد ہوا جبریل! اس معتوب فرشتے سے کہو۔

تم اگر یہ چاہتے ہو رحمتوں کا ہو ورود
تو میرے محبوب پر ایک بار پڑھ ڈالو درود

یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم! میں نے اسے کہا کہ حضور پر درود شریف پڑھو تا کہ تجھے معافی ہوجائے چنانچہ اس نے بڑے ذوق وشوق سے آپ پر درود سلام پڑھنا شروع کیا ہی تھا کہ اللہ تعالیٰ نے اسے معاف فرمادیا اور حضور!

آج میں نے پھر اسے دیکھا ہے اپنے تخت پر
پڑھتا رہتا ہے درود اب آپ پر وہ بیشتر

آخر میں سلطان الواعظین دامت برکاتہم فرماتے ہیں: میرے بزرگو! یہ سارا واقعہ میں نے نظم میں لکھ کر مقطع میں یہ لکھا ہے کہ:

اے بشیر اس واقعہ میں یہ سبق موجود ہے
کہ بجز حب نبی ذکر خدا مردود ہے

## بیوی کو طلاق

حضرت شمس العارفین شمس الدین سیالوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ملفوظات عالیہ مرات العاشقین ''میں مرقوم ہے کہ ایک دن حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ایک مرید نے خواب میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا خیمہ دیکھا۔ اس نے چاہا کہ خیمے کے اندر جائے، جواب آیا تو اس قابل نہیں۔ جا قطب الدین سے کہہ کہ تم ہمیشہ درود سلام کا تحفہ بھیجتے تھے آج کیوں نہ بھیجا؟

وہ آدمی اسی وقت حضرت خواجہ قطب الدین رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور سارا ماجرا عرض کر دیا۔ آپ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا۔ ہاں! ہر رات کو تین ہزار مرتبہ درود شریف میرا مقررہ وظیفہ تھا۔ آج نکاح کے باعث مجھ سے چھوٹ گیا، اسی وجہ سے آپ نے بیوی کو طلاق دے دی۔ اللہ اکبر۔

لاؤ کہیں سے ڈھونڈ کر اسلاف کی یہ داستان

## علامہ یوسف نبہانی علیہ الرحمۃ کی گرفتاری اور رہائی:

قطب مدینہ حضرت مولانا ضیاء الدین احمد قادری علیہ الرحمۃ کے ملت اسلامیہ کی نامور شخصیات سے گہرے مراسم تھے، انہی عظیم ترین اکابر میں شہرہ آفاق علمی شخصیت حضرت علامہ الحاج الحافظ الشیخ الامام یوسف بن اسماعیل النبہانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ وزیر انصاف بیروت بھی تھے۔ جن سے قطب مدینہ کے عمدہ تعلقات تھے۔ نیز وہ اعلیٰ حضرت فاضل بیریلوی علیہ الرحمۃ کے ہم عصر تھے، امام اہل سنت مولانا سید دیدار علی شاہ محدث الوری علیہ الرحمۃ بانی حزب الاحناف لاہور نے حج و



زیارت کے دوران ان سے ملاقات کی نیز علامہ یوسف نبہانی صاحب اعلیٰ حضرت بریلوی کی کتاب ''الدولۃ المکیۃ'' پر زوردار تقریظ تحریر فرما چکے تھے اس نسبت سے بھی مولانا ضیاء الدین احمد قادری کو ان سے خصوصی نسبت تھی۔ جب راقم السطور نے پہلی بار ۱۹۷۲ میں بارگاہ مصطفیٰ علیہ التحیہ والثناء میں حاضری کا شرف پایا تو حضرت مولانا ضیاء الدین احمد قادری کے ہاں محفل میلاد میں شمولیت کی سعادت حاصل ہوئی۔ موقعہ غنیمت جانا اور حضرت سے عالم اسلام کی اہم شخصیات کے بارے میں معلومات جمع کرتا رہا تو آپ نے علامہ یوسف نبہانی علیہ الرحمۃ کا ایک نہایت ایمان افروز واقعہ بیان فرمایا۔ جسے میں نے پہلی مرتبہ اپنی کتاب ''اغثنی یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم میں درج کیا بعدہ علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری مدظلہ نے علامہ نبہانی علیہ الرحمۃ کی کتاب ''الشرف المؤبد لآل محمد'' کے ترجمہ ''برکات رسول'' کے ساتھ تقدیم میں شامل کیا پھر نقوش'' کے رسول نمبر انوار قطب مدینہ اور قطب مدینہ کے علاوہ پاک و ہند کے مختلف مذہبی رسائل و جرائد نے بڑے اعتماد سے شائع کیا، قطب مدینہ فرمانے لگے: بعض شرپسندوں اور منافقین نے سلطان عبدالحمید ''سلطان ترکی'' کے کان بھرے کہ علامہ نبہانی علیہ الرحمۃ اپنے عقائد کے ذریعے تمہاری رعایا میں انتشار پھیلا رہے ہیں چنانچہ ۱۳۳۰ھ ۱۹۱۲ء میں جب علامہ مدینہ طیبہ پہنچے تو انہیں نظر بند کر دیا گیا۔ علامہ فرماتے ہیں'' حبست فی المدینہ مدۃ اسبوع لکن بالا کرام والاحترام '' مجھے ایک ہفتہ کے لئے نظر بند کر دیا گیا لیکن عزت و احترام کے ساتھ''

قطب مدینہ حضرت مولانا ضیاء الدین احمد قادری مدنی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، خلیفہ امام احمد رضا بریلوی قدس سرہ جو اس واقعہ کے شاہد ہیں، گرفتاری کی تفصیل یوں بیان فرماتے ہیں:

ایک دفعہ سلطان عبدالحمید نے مدینہ منورہ کے گورنر بصری پاشا کو علامہ کی

گرفتاری کا حکم دیا۔ گورنر بصری پاشا علامہ کا انتہائی معتقد تھا۔ وہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوا اور سلطانی حکم نامہ پیش کیا۔ علامہ یوسف نبہانی بلاحظ فرماتے ہی گویا ہوئے ''اسمعت و قرات و اطعت ''میں نے سنا پڑھا اور اطاعت کی''۔

گورنر بصری پاشا عرض کرنے لگا۔ حضرت! گرفتاری تو ایک بہانہ ہے گورنر ہاؤس تشریف لائیے۔ آپ میرے ہاں بحیثیت مہمان ہوں گے۔ اس بہانے مجھے میزبانی کا شرف حاصل ہو جائے گا اور جو علماء مشائخ آپ سے ملاقات کے لئے آئیں گے وہ بھی میرے مہمان ہوں گے، آپکے عقیدت مندوں پر گورنر ہاؤس کے دروازے ہر وقت کھلے رہیں گے۔ آپ کا گورنر ہائس میں قیام قید نہیں محض سلطان کے حکم کی تعمیل کے لئے ایک حیلہ ہے۔

حضرت علامہ نبہانی عالم اسلام کی ممتاز شخصیت تھے۔ ہم عصر علماؤ مشائخ کے ان کے ساتھ گہرے مراسم تھے۔ ان کی گرفتاری کی خبر جنگل کی آگ کی طرح بڑی تیزی سے عالم اسلام میں پھیل گئی۔ خاص وعام سراپا احتجاج بن گئے مگر علامہ صاحب بالکل مطمئن تھے۔ گھبراہٹ اور پریشانی کا نام تک نہیں تھا۔ تاہم علماء و زعمائے ملت نے ملاقات کے دوران علامہ سے کہا، اگر آپ اجازت دیں تو ہم آپ کی رہائی کے لئے سلطان سے اپیل کریں علامہ نے فرمایا اگر آپ کو اپیل کرنا منظور ہے تو سلطان کونین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ اقدس میں صلوٰۃ و سلام کے ساتھ یوں استغاثہ کی صورت میں کریں:

صلی الله علی النبی الامی صلی الله علیه وسلم صلوة وسلاما علیك یا رسول الله قلت حیلتی انت وسیلتی ادركنی یاسیدی یا رسول الله

حضرت قطب مدینہ مولانا ضیاء الدین احمد قادری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا چنانچہ ہم نے (مذکورہ) استغاثہ شروع کیا ابھی تین دن تک ہی اس درود شریف



کے ساتھ استغاثہ پیش کیا تھا کہ سلطان عبدالحمید کا گورنر بصری پاشا کو پیغام ملا۔ حضرت شیخ یوسف نبہانی کو باعزت بری کر دیا جائے چنانچہ آپ کو بری کر دیا گیا۔

اسے علامہ نے الدلات الواضحہ میں از خود یوں تحریر فرمایا ہے:

جب حکومت پر واضح ہوا کہ میں پورے خلوص کے ساتھ دین اسلام کی خدمت اور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی طرف سے دفاع کر رہا ہوں تو میری رہائی کا حکم صادر کیا گیا اور حکومت کے ذمہ دار افراد نے میری گرفتاری پر معذرت کا اظہار کیا''

صلی الله علی حبیبه محمد واله و اصحابه و بارك وسلم

## شہد کی مکھی:

نبی رؤف الرحیم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی رحمت ورافت صرف نوع بشر پر ہی نہ تھی بلکہ آپ کا فیضان کائنات کی ہر چیز کو محیط ہے اور خالق کل کی ہر تخلیق خواہ چھوٹی ہو یا بڑی وہ رحمۃ اللعالمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی محتاج ہے اور جس محتاج کو اپنے آقا کی عنایات گراں مایہ سے حظ وافر عطا ہو رہا ہو گا وہ بلاشبہ اپنے انداز میں بطور شکرانہ اظہار محبت کرے گا۔ اور ہمیشہ اپنے محسن کے گن گاتا رہے گا یہی وجہ ہے کہ ریت کے ذروں سے لے کر آفتاب ومہتاب کی چمک دمک تک آپ کی عطا پر رطب اللسان ہیں۔ شہد کی مکھی کو لیجئے جو خالق ارض وسماء کی مخلوق میں ایک بہت ہی چھوٹی سی تخلیق ہے ایک دن سرکار دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر کبھی لباس پر قربان ہوتی، کبھی گیسوئے عنبرین کی بلائیں لیتی، کبھی جسم منور پر تصدق ہوتی اور کبھی پائے اقدس کو چوم کر اپنے ذوق کا سامان مہیا کرتی اسی اثناء میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اس سے مخاطب ہوئے؛

اے مکھی! تو یہ تو بتا! شہد کس طرح تیار کرتی ہے؟ اس نے عرض کی۔ یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ہم چنبیلی، موتیا، گیندا، گلاب، نرگس اور رنگارنگ

پھولوں کا رس چوس کر جب اپنے چھتے کی طرف آتی ہیں تو اس رس کو وہاں اگل دیتی ہیں وہ شہد بن جاتا ہے۔ اس پر آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا پھولوں کا رس تو کڑوا پھیکا اور بے ذائقہ ہوتا ہے جب کہ شہد میٹھا؟ تو یہ بتا اس کڑوے اور بے ذائقہ رس میں شیرینی کہاں سے آجاتی ہے تو اس نے عرض کیا۔

گفت چوں خوانیم بر احمد درود
می شود شیریں و تلخی را ربود

یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ہمارے منہ یا پیٹ میں تو شیرینی و میٹھا نہیں بلکہ جب ہم گلشن سے پھولوں کا رس چوس کر اڑتی ہوئی اپنے گھروں کی طرف آتی ہیں تو آپ پر درود سلام پڑھتی ہوئی آتی ہیں جس کی برکت سے شہد، شیریں وخوش ذائقہ بن جاتا ہے۔ قرآن فرماتا ہے۔ فیه شفاء و رحمة۔ ممکن ہے شہد کی مکھی کی یہی ادا بارگاہ رب العالمین میں پسند آئی ہو اور سورہ النحل کو قرآن پاک میں نازل فرما کر اسے زندہ جاوید بنا دیا گیا۔ سبحان اللہ کیا تعجب ہے کہ ہمارے بداعمال درود سلام پڑھنے کے باعث اچھے ہو جائیں نیز منکر وسیلہ کو شہد کے استعمال پر بھی حرمت کا فتویٰ لگا دینا چاہیے کیونکہ یہ بھی درود شریف کے وسیلہ جلیلہ سے ہی شیریں ومیٹھا بنتا ہے۔

صلی اللہ تعالیٰ حبیبه محمد واله اصحابه و بارك وسلم





# مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

اعلیٰ حضرت الشاہ احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام
مہرِ چرخِ نبوت پہ روشن درود
گلِ باغِ رسالت پہ لاکھوں سلام
شہر یارِ ارم تاجدار حرم
نو بہارِ شفاعت پہ لاکھوں سلام
شب اسریٰ کے دولہا پہ دائم درود
نوشۂ بزمِ جنت پہ لاکھوں سلام
عرش کی زیب و زینت پہ عرشی درود
فرش کی طیب و نزہت پہ لاکھوں سلام
نورِ عینِ لطافت پہ الطف درود
زیب و زینِ نظافت پہ لاکھوں سلام
سروِ نازِ قدم مغزِ رازِ حکم
یکہ تازِ فضیلت پہ لاکھوں سلام
نقطۂ سرِ وحدت پہ یکتا درود
مرکزِ دورِ کثرت پہ لاکھوں سلام

صاحبِ رجعتِ شمس و شق القمر
نائبِ دستِ قدرت پہ لاکھوں سلام

جس کے زیرِ لوا آدم و من سوا
اس سزائے سیادت پہ لاکھوں سلام

عرش تا فرش ہے جس کے زیرِ نگیں
اس کی قاہر ریاست پہ لاکھوں سلام

اصلِ ہر بود و بہبود تخمِ وجود
قاسمِ کنزِ نعمت پہ لاکھوں سلام

فتحِ بابِ نبوت پہ بے حد درود
ختمِ دورِ رسالت پہ لاکھوں سلام

شرقِ انوارِ قدرت پہ نوری درود
فتقِ ازہارِ قربت پہ لاکھوں سلام

بے سہیم و قسیم و عدیل ومثیل
جوہرِ فردِ عزت پہ لاکھوں سلام

سرِ غیب ہدایت پہ غیبی درود
عطرِ حبیب نہایت پہ لاکھوں سلام

ماہِ لاہوت خلوت پہ لاکھوں درود
شاہِ ناسوت جلوت پہ لاکھوں سلام

کنزِ ہر بے کس و بے نوا پر درود
حرزِ ہر رفتہ طاقت پہ لاکھوں سلام

پرتوِ اسمِ ذاتِ احد پر درود
مقطعِ ہر سیادت پہ لاکھوں سلام



مطلعِ ہر سعادت پہ اسعد درود
نسخۂ جامعیت پہ لاکھوں سلام

خلق کے داد رس ، سب کے فریاد رس
کہفِ روزِ مصیبت پہ لاکھوں سلام

مجھ سے بیکس کی دولت پہ لاکھوں درود
مجھ سے بے بس کی قوت پہ لاکھوں سلام

شمعِ بزمِ دنیٰ ھُو میں گم کُن انا
شرحِ متنِ ہویت پہ لاکھوں سلام

انتہائے دوئی ابتدائے یکی
جمع و تفریق و کثرت پہ لاکھوں سلام

کثرتِ بُعد قلت پہ اکثر درود
عزتِ بُعد ذلت پہ لاکھوں سلام

ربِ اعلیٰ کی نعمت پہ اعلیٰ درود
حق تعالیٰ کی منت پہ لاکھوں سلام

ہم غریبوں کے آقا پہ بے حد درود
ہم فقیروں کی ثروت پہ لاکھوں سلام

فرحتِ جانِ مومن پہ بے حد درود
غیظِ قلبِ ضلالت پہ لاکھوں سلام

سببِ ہر سبب منتہائے طلب
علتِ جملہ علت پہ لاکھوں سلام

مصدرِ مظہریت پہ اظہر درود
مظہرِ مصدریت پہ لاکھوں سلام

جس کے جلوے سے مرجھائی کلیاں کھلیں
اس گل پاک منبت پہ لاکھوں سلام
قد بے سایہ کے سایۂ مرحمت
ظل ممدود رافت پہ لاکھوں سلام
طائرانِ قدس جس کی، ہیں قمریاں
اس سہی سروقامت پہ لاکھوں سلام
وصف جس کا ہے آئینۂ حق نما
اس خدا ساز طلعت پہ لاکھوں سلام
جس کے آگے سرِ سروراں خم رہیں
اس سرتاجِ رفعت پہ لاکھوں سلام
وہ کرم کی گھٹا گیسوئے مشک سا
لکۂ ابرِ رافت پہ لاکھوں سلام
لیلۃ القدر میں مطلع الفجر حق
مانگ کی استقامت پہ لاکھوں سلام
لخت لختِ دلِ ہر جگر چاک سے
شانہ کرنے کی حالت پہ لاکھوں سلام
دور و نزدیک کے سننے والے وہ کان
کانِ لعل کرامت پہ لاکھوں سلام
چشمۂ مہر میں موجِ نورِ جلال
اس رگِ ہاشمیت پہ لاکھوں سلام
جس کے ماتھے شفاعت کا سہرا رہا
اس جبینِ سعادت پہ لاکھوں سلام



جس کے سجدے کو محرابِ کعبہ جھکی
ان بھووں کی لطافت پہ لاکھوں سلام
ان کی آنکھوں پہ وہ سایہ افگن مژہ
ظلۂ قصرِ رحمت پہ لاکھوں سلام
اشکباریٔ مژگاں پہ برسے درود
سلک دُرِّ شفاعت پہ لاکھوں سلام
معنی قدرای مقصد ماطغیٰ
نرگس باغِ قدرت پہ لاکھوں سلام
جس طرف اٹھ گئی دم میں دم آ گیا
اس نگاہِ عنایت پہ لاکھوں سلام
نیچی آنکھوں کی شرم و حیا پر درود
اونچی بینی کی رفعت پہ لاکھوں سلام
جن کے آگے چراغِ قمر جھلملائے
ان عذاروں کی طلعت پہ لاکھوں سلام
ان کے خد کی سہولت پہ بے حد درود
ان کے قد کی رشاقت پہ لاکھوں سلام
جس سے تاریک دل جگمگانے لگے
اس چمک والی رنگت پہ لاکھوں سلام
چاند سے منہ پہ تاباں درخشاں درود
نمک آگیں صباحت پہ لاکھوں سلام
شبنم باغِ حق یعنی رخ کا عرق
اس کی سچی براقت پہ لاکھوں سلام

خط کی گرد دہن وہ دل آرا پھبن
سبزۂ نہر رحمت پہ لاکھوں سلام
ریش خوش معتدل مرہم ریش دل
ہالۂ ماہِ ندرت پہ لاکھوں سلام
پتلی پتلی گلِ قدس کی پتیاں
ان لبوں کی نزاکت پہ لاکھوں سلام
وہ دہن جس کی ہر بات وحیِ خدا
چشمۂ علم و حکمت پہ لاکھوں سلام
جس کے پانی سے شاداب جان و جناں
اس دہن کی طراوت پہ لاکھوں سلام
جس سے کھاری کنوئیں شیرۂ جاں بنے
اس زلالِ حلاوت پہ لاکھوں سلام
وہ زباں جس کو سب کن کی کنجی کہیں
اس کی نافذ حکومت پہ لاکھوں سلام
اس کی پیاری فصاحت پہ بیحد درود
اس کی دل کش بلاغت پہ لاکھوں سلام
اس کی باتوں کی لذت پہ لاکھوں درود
اس کے خطبے کی ہیبت پہ لاکھوں سلام
وہ دعا جس کا جوبن بہارِ قبول
اس نسیم اجابت پہ لاکھوں سلام
جس کے گچھے سے لچھے جھڑیں نور کے
ان ستاروں کی نزہت پہ لاکھوں سلام



جس کی تسکیں سے روتے ہوئے ہنس پڑیں
اس تبسم کی عادت پہ لاکھوں سلام
جس میں نہریں ہیں شیر و شکر کی رواں
اس گلے کی نضارت پہ لاکھوں سلام
دوش بردوش ہے جس سے شانِ شرف
ایسے شانوں کی شوکت پہ لاکھوں سلام
حجرِ اسود و کعبۂ جان و دل
یعنی مہر نبوت پہ لاکھوں سلام
روئے آئینۂ علم پشتِ حضور
پشتیِ قصرِ ملت پہ لاکھوں سلام
ہاتھ جس سمت اٹھا غنی کر دیا
موجِ بحرِ سماحت پہ لاکھوں سلام
جس کو بارِ دو عالم کی پرواہ نہیں
ایسے بازو کی قوت پہ لاکھوں سلام
کعبۂ دین و ایماں کے دونوں ستوں
ساعدینِ رسالت پہ لاکھوں سلام
جس کے ہر خط میں ہے موجِ نور کرم
اس کفِ بحرِ ہمت پہ لاکھوں سلام
نور کے چشمے لہرائیں دریا بہیں
انگلیوں کی کرامت پہ لاکھوں سلام
عید مشکل کشائی کے چمکے ہلال
ناخنوں کی بشارت پہ لاکھوں سلام

رفعِ ذکرِ جلالت پہ ارفع درود
شرحِ صدرِ صدارت پہ لاکھوں سلام

دل سمجھ سے ورا ہے مگر یوں کہوں
غنچۂ رازِ وحدت پہ لاکھوں سلام

کل جہاں مِلک اور جو کی روٹی غذا
اس شکم کی قناعت پہ لاکھوں سلام

جو کہ عزمِ شفاعت پہ کھنچ کر بندھی
اس کمر کی حمایت پہ لاکھوں سلام

انبیاء تہ کریں زانو ان کے حضور
زانوؤں کی وجاہت پہ لاکھوں سلام

ساق اصلِ قدم شاخ نخل کرم
شمع راہِ اصابت پہ لاکھوں سلام

کھائی قرآں نے خاکِ گزر کی قسم
اس کفِ پا کی حرمت پہ لاکھوں سلام

جس سہانی گھڑی چمکا طیبہ کا چاند
اس دل افروز ساعت پہ لاکھوں سلام

پہلے سجدہ پہ روزِ ازل سے درود
یادگاریٔ امت پہ لاکھوں سلام

زرع شاداب و ہرضرع پُر شیر سے
برکاتِ رضاعت پہ لاکھوں سلام

بھائیوں کے لئے ترک پستاں کریں
دودھ پیتوں کی نصفت پہ لاکھوں سلام



مہد والا کی قسمت پہ صد ہا درود
برجِ ماہِ رسالت پہ لاکھوں سلام

اللہ اللہ وہ بچپنے کی پھبن
اس خدا بھاتی صورت پہ لاکھوں سلام

اٹھتے بوٹوں کی نشوونما پر درود
کھلتے غنچوں کی نکہت پہ لاکھوں سلام

فضل پیدائشی پر ہمیشہ درود
کھیلنے سے کراہت پہ لاکھوں سلام

اعتلائے جبلت پہ عالی درود
اعتدالِ طویت پہ لاکھوں سلام

بے بناوٹ ادا پر ہزاروں درود
بے تکلف ملاحت پہ لاکھوں سلام

بھینی بھینی مہک پر مہکتی درود
پیاری پیاری نفاست پہ لاکھوں سلام

میٹھی میٹھی عبارت پہ شیریں درود
اچھی اچھی اشارت پہ لاکھوں سلام

سیدھی سیدھی روش پر کروڑوں درود
سادی سادی طبیعت پہ لاکھوں سلام

روز گرم و شب تیرۂ و تار میں
کوہ و صحرا کی خلوت پہ لاکھوں سلام

جس کے گھیرے میں ہیں انبیاء و ملک
اس جہانگیر بعثت پہ لاکھوں سلام

اندھے شیشے جھلا جھل دمکنے لگے
جلوہ ریزیٔ دعوت پہ لاکھوں سلام
لطف بیداریٔ شب پہ بے حد درود
عالم خوابِ راحت پہ لاکھوں سلام
خندۂ صبحِ عشرت پہ نوری درود
گریۂ ابرِ رحمت پہ لاکھوں سلام
نرمیٔ خوئے نیت پہ دائم درود
گرمیٔ شانِ سطوت پہ لاکھوں سلام
جس کے آگے کھنچی گردنیں جھک گئیں
اس خداداد شوکت پہ لاکھوں سلام
کس کو دیکھا یہ موسیٰ سے پوچھے کوئی
آنکھ والوں کی ہمت پہ لاکھوں سلام
گردِ مہ و دستِ انجم میں رخشاں ہلال
بدر کی دفعِ ظلمت پہ لاکھوں سلام
شورِ تکبیر سے تھرتھرائی زمیں
جنبشِ جیشِ نصرت پہ لاکھوں سلام
نعرہ ہائے دلیراں سے بن گونجتے
غرشِ کوسِ جرأت پہ لاکھوں سلام
وہ چقا چاق خنجر سے آتی صدا
مصطفیٰ تیری صولت پہ لاکھوں سلام
ان کے آگے وہ حمزہ کی جانبازیاں
شیرِ غرانِ سطوت پہ لاکھوں سلام



الغرض ان کے ہر مو پہ لاکھوں درود
ان کی ہر خو و خصلت پہ لاکھوں سلام
ان کے ہر نام و نسبت پہ نامی درود
ان کے ہر وقت و حالت پہ لاکھوں سلام
ان کے مولا کے ان پر کروڑوں درود
ان کے اصحاب و عترت پہ لاکھوں سلام
پارہائے صحف غنچہ ہائے قدس
اہلِ بیتِ نبوت پہ لاکھوں سلام
آبِ تطہیر سے جس میں پودے جمے
اس ریاضِ نجابت پہ لاکھوں سلام
خون خیر الرسل سے ہے جن کا خمیر
ان کی بے لوث طینت پہ لاکھوں سلام
اس بتولِ جگر پارۂ مصطفیٰ
حجلہ آرائے عفت پہ لاکھوں سلام
جس کا آنچل نہ دیکھا مہ و مہر نے
اس ردائے نزاہت پہ لاکھوں سلام
سیدہ زاہرہ طیبہ طاہرہ
جانِ احمد کی راحت پہ لاکھوں سلام
وہ حسن مجتبیٰ سید الاسخیا
راکبِ دوشِ عزت پہ لاکھوں سلام
اوجِ مہرِ ہدیٰ موجِ بحرِ ندیٰ
روحِ روحِ سخاوت پہ لاکھوں سلام

شہد خوارِ لعابِ زبانِ نبی
چاشنی گیر عصمت پہ لاکھوں سلام
اس شہید بلا شاہ گلگوں قبا
بیکسِ دشتِ غربت پہ لاکھوں سلام
دُرِ درجِ نجف مہر برجِ شرف
رنگ روئے شہادت پہ لاکھوں سلام
جلوہ گیانِ بیت الشرف پر درود
پردگیانِ عفت پہ لاکھوں سلام
سیما پہلی ماں کہف امن و اماں
حق گزار رفاقت پہ لاکھوں سلام
عرش سے جس پہ تسلیم نازل ہوئی
اس سرائے سلامت پہ لاکھوں سلام
منزل من قصب لا نصب لا صخب
ایسے کوشک کی زینت پہ لاکھوں سلام
بنتِ صدیق آرام جانِ نبی
اس حریمِ برأت پہ لاکھوں سلام
یعنی ہے سورۂ نور جن کی گواہ
ان کی پرنور صورت پہ لاکھوں سلام
جن میں روح القدس بے اجازت نہ جائیں
اس سرادق کی عصمت پہ لاکھوں سلام
شمع تابان کا شانۂ اجتہاد
مفتیِ چار ملت پہ لاکھوں سلام



جاں نثارانِ بدر و احد پر درود
حق گزارانِ بیعت پہ لاکھوں سلام
وہ دسوں جن کو جنت کا مژدہ ملا
اس مبارک جماعت پہ لاکھوں سلام
خاص اس سابقِ سیر قرب خدا
اوحدِ کاملیت پہ لاکھوں سلام
سایہ مصطفیٰ مایہ اصطفیٰ
عز و نازِ خلافت پہ لاکھوں سلام
یعنی اس افضل الخلق بعد الرسل
ثانی اثنینِ ہجرت پہ لاکھوں سلام
اصدق الصادقیں سید المتقیں
چشم و گوشِ وزارت پہ لاکھوں سلام
وہ عمر جس کے اعدا پہ شیدا سقر
اس خدا دوست حضرت پہ لاکھوں سلام
فارقِ حق و باطل امام الہدیٰ
تیغ مسلول شدت پہ لاکھوں سلام
ترجمانِ نبی ، ہمزبانِ نبی
جانِ شانِ عدالت پہ لاکھوں سلام
زاہدِ مسجدِ احمدی پر درود
دولتِ جیشِ عسرت پہ لاکھوں سلام
دُرِّ منثور قرآں کی سلک بہی
زوجِ دو نورِ عفت پہ لاکھوں سلام

یعنی عثمان صاحب قمیصِ ہدیٰ
حلہ پوشِ شہادت پہ لاکھوں سلام
مرتضیٰ شیرِ حق اشجع الاشجعین
ساقیِ شیر و شربت پہ لاکھوں سلام
اصل نسل صفا وجہِ وصلِ خدا
بابِ فصلِ ولایت پہ لاکھوں سلام
اولیں دافعِ اہلِ رفض و خروج
چار می رکنِ ملت پہ لاکھوں سلام
شیرِ شمشیر زن شاہِ خیبر شکن
پر تو دستِ قدرت پہ لاکھوں سلام
ماحیِ رفض و تفضیل و نصب و خروج
حامیِ دین و سنت پہ لاکھوں سلام
مومنیں پیش فتح و پسِ فتح سب
اہلِ خیر و عدالت پہ لاکھوں سلام
جس مسلماں نے دیکھا انہیں اک نظر
اس نظر کی بصارت پہ لاکھوں سلام
جن کے دشمن پہ لعنت ہے اللہ کی
ان سب اہلِ محبت پہ لاکھوں سلام
باقیِ ساقیانِ شرابِ طہور
زینِ اہل عبادت پہ لاکھوں سلام
اور جتنے ہیں شہزادے اس شاہ کے
ان سب اہلِ مکانت پہ لاکھوں سلام



ان کی بالا شرافت پہ اعلیٰ درود
ان کی والا سیادت پہ لاکھوں سلام
شافعی، مالک ،احمد، امامِ حنیف
چار باغِ امامت پہ لاکھوں سلام
کاملانِ طریقت پہ کامل درود
حاملانِ شریعت پہ لاکھوں سلام
غوث اعظم امام التقیٰ والنقیٰ
جلوہِ شانِ قدرت پہ لاکھوں سلام
قطب و ابدال و ارشاد و رشد الرشاد
محیِ دین و ملت پہ لاکھوں سلام
مردِ خیلِ طریقت پہ بے حد درود
فردِ اہلِ حقیقت پہ لاکھوں سلام
جس کی منبر ہوئی گردنِ اولیاء
اس قدم کی کرامت پہ لاکھوں سلام
شاہِ برکات و برکات پیشیناں
نو بہارِ طریقت پہ لاکھوں سلام
سید آلِ محمد امام الرشید
گلِ روضِ ریاضت پہ لاکھوں سلام
حضرت حمزہ شیر خدا و رسول
زینتِ قادریت پہ لاکھوں سلام
نام و کام و تن و جان و حال و مقال
سب میں اچھے کی صورت پہ لاکھوں سلام

نورِ جان عطر مجموعہ آل رسول
میرے آقائے نعمت پہ لاکھوں سلام

زیبِ سجادہ سجاد نوری نہاد
احمدِ نور طینت پہ لاکھوں سلام

بے عذاب و عتاب و حساب و کتاب
تا ابد اہلِ سنت پہ لاکھوں سلام

تیرے ان دوستوں کی طفیل اے خدا
بندۂ ننگِ خلقت پہ لاکھوں سلام

میرے استاد ماں باپ بھائی بہن
اہل ولد و عشیرت پہ لاکھوں سلام

ایک میرا ہی رحمت پہ دعویٰ نہیں
شاہ کی ساری امت پہ لاکھوں سلام

کاش محشر میں جب ان کی آمد ہو اور
بھیجیں سب ان کی شوکت پہ لاکھوں سلام

مجھ سے خدمت کے قدسی کہیں ہاں رضا
مصطفٰی جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم





بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

بارہ گاہِ رسالت مآب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم

میں مقبول دُرودو سلام

# درودِ مستغاث

یہ مکرم و معظم درود شریف ہے۔ حضرت ام المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی زبان حق ترجمان سے مترشح ہے اور یہ تمام اوراد ووظائف کا سرتاج اور افضل ترین وظیفہ ہے۔ اس کے فضائل وفوائد بے حد و بے شمار ہیں۔ یہ درود بڑی برکات اور فضیلت کا حامل ہے۔ اس کا ہر لفظ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی صفتوں سے بھرا ہوا ہے۔ اس کا ورد صحابہ کرام وتابعین وتبع تابعین رضوان اللہ علیہم اجمعین اور اولیائے کاملین متقدمین ومتاخرین سے چلا آتا ہے۔ ہر دور کے اہل اللہ ومشائخ عظام نے اسے اپنا ورد بنایا ہے اور اس کے ظاہری وباطنی فیوض وبرکات سے مستفیض ہوئے۔

مستغاث کا مطلب ہے التجا اور فریاد رسی کیونکہ اس درودِ پاک سے حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی صفات جمیلہ کی بناء پر اللہ کی بارگاہ میں حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنے یعنی نزول رحمت کی بار بار فریاد کی گئی ہے اس لیے اسے درود مستغاث کہا جاتا ہے۔

یہ ورد خاندانِ چشتیہ کے عاملین اور خواجگان میں بہت پڑھا جاتا ہے اور سلسلہ چشتیہ کے اکثر بزرگوں نے بھی اس درود پاک کی اپنے مریدوں کو اجازت دی ہے۔ حضرت خواجہ نور محمد مہاروی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور ان کے خلف میں یہ درود بڑا مستعمل رہا ہے۔ حضرت خواجہ شاہ سلیمان تونسوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اور ان کے

خلفاء کے علاوہ حضرت خواجہ حافظ محمد عظمت اللہ تو گیروی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ اور ان کے خلفاء نے اس درود استغاثہ سے کثیر برکات حاصل کی ہیں۔

خواجہ خواجگان شمس الدین سیالوی قدس سرہٗ فرماتے ہیں کہ یہ درود مقدس درود مستغاث شریف واقعی ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالٰی عنہا سے ہی منسوب ہے۔ جب حضور سرور کائنات صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم غزوہ بنی مصطلق پر تشریف لے گئے تھے اس بار ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالٰی عنہا بھی ہمراہ تھیں جب واپس تشریف لا رہے تھے تو مدینہ سے کچھ دور ایک جگہ پر پڑاؤ کیا تو حضرت ام المومنین رضی اللہ تعالٰی عنہا ہووج سے نکل کر جنگل کی طرف قضائے حاجت کیلئے تشریف لے گئیں۔ وہاں آپ کے گلے کا ہار گم ہو گیا جس کو تلاش کرنے میں کچھ دیر لگ گئی اور قافلہ چل دیا جب آپ واپس تشریف لائیں تو پڑاؤ پر کوئی بھی نہ تھا چنانچہ آپ نے سوچ کر یہ فیصلہ کیا کہ اسی جگہ ٹھہری رہوں۔ کیونکہ آگے جا کر جب مجھے ہووج میں نہ پائیں گے تو پھر اسی جگہ ڈھونڈنے آئیں گے۔ آپ نے رات وہیں قیام فرمایا۔ علی الصبح حضرت صفوان بن معطل رضی اللہ تعالٰی عنہ جو لشکر کی گری پڑی چیزیں تلاش کرنے پر مامور تھے وہیں پہنچے اور آپ کو وہاں پایا تو انہوں نے اونٹ کی مہار پکڑ کر اسے آپ کے آگے بٹھا دیا۔ آپ اونٹ پر سوار ہو گئیں تو وہ مہار پکڑ کر آگے ہو لیے اور دوپہر تک قافلہ میں جا ملایا۔ اس واقعہ پر عبداللہ بن ابی نے طعنہ زنی شروع کر دی اور آپ کی ذات پر ایسی باتیں بنانی شروع کیں کہ لوگوں میں شبہات کا چرچا ہونے لگا۔ آنحضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے توقف فرمایا کہ جب تک اس حقیقت پر بذریعہ وحی مطلع نہ ہوں گے کچھ نہ فرمائیں گے مگر جب ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ تعالٰی عنہا کو خبر ہوئی تو رات دن روتی رہیں۔ شدت غم سے نڈھال ہو گئیں اور اجازت لے کر میکے چلی گئیں اور اس وقت اس پریشانی کے عالم میں شدتِ غم ہجر و فراق محبوب خدا صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم میں



اس پاک دامنہ عاشقہ نے درودِ مستغاث مرتب کیا۔ جو قیامت تک کے مسلمانوں کیلئے ہر مشکل کا حل اور ہر درد کا درمان ہے اور آپ اس کا ورد کرتی رہیں تو حق تعالٰی سے دعا اور نبی پاک صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم سے استغاثہ و فریاد کرتی رہیں۔ تھوڑے ہی عرصے کے بعد اس دعا کو اللہ تعالٰی نے اعلٰی درجہ استجاب عطا فرمایا اور سورہ نور میں آپ کے حق میں برأت نازل فرماتے ہوئے دس آیتیں آپ کی پاکدامنی اور شان و عظمت میں نازل فرمائیں اور اس طرح امام الانبیاء صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کے حضور میں آپ کا درجہ و مقام اور بلند ہو گیا۔ یہ درودِ مکرّم و معظم حضرت ام المومنین رضی اللہ تعالٰی عنہا سے خواص میں سینہ بسینہ ہی آ رہا تھا مگر تاجدار فقر ولایت حضرت احمد کبیر رفاعی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ نے جو سیدنا غوث اعظم رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کے ہم عصر اور آپ ہی سے فیض یافتہ ہیں۔ اس کے متعدد نسخہ جات کتابت فرما کر اہل فقر و ذوق کو بخشے اور اس طرح اس نعمتِ بے بہا کو عام کر دیا۔

بزرگان دین سے منقول درود مستغاث کے فیوض و برکات یہ ہیں۔ درود مستغاث جس گھر میں ہفتہ میں ایک بار پڑھا جائے تو اس گھر میں اتفاق اور آپس میں محبت رہتی ہے اور ہر کام میں خیر و برکت قائم رہتی ہے۔ اگر اولاد نافرمان ہو تو پانی پر سات دن تک درود مستغاث پڑھ کر پلا دیں انشاء اللہ اولاد فرمانبردار ہو جائے گی۔

کاروبار کی جگہ بیٹھ کر اسے روزانہ پڑھنے سے رزق میں اضافہ کا باعث بنتا ہے۔ اگر کوئی شخص کسی مصیبت یا دکھ غم یا آفت میں پھنسا ہو تو اسے ۴۱ دن تک بعد نماز فجر مسجد میں بیٹھ کر پڑھے۔ انشاء اللہ غم و فکر سے نجات ملے گی۔

اگر کسی خاص دنیاوی کام کیلئے دعا کرنی ہو اور خواہش ہو کہ وہ ضرور قبول ہو تو نماز جمعہ کے بعد مسجد میں بیٹھ کر یہ درود مستغاث گیارہ مرتبہ پڑھیں اور پھر سجدہ ریز ہو کر اللہ کے حضور دعا کریں انشاء اللہ دعا ضرور قبول ہو گی۔

اس درود کی خیر و برکت میں دو کاموں کا ہونا بہت نمایاں ہے ایک تو یہ ہے

کہ جو اسے روزانہ پڑھے اسے دنیا میں عزت ملے گی اور دوسری جو حاجت ذہن میں رکھ کر پڑھا جائے وہ اللہ کی رحمت سے پوری ہو جاتی ہے۔ روحانیت حاصل کرنے کیلئے بھی یہ درود بہت اکسیر ہے۔

طریقہ زکوٰۃ:

خواجگان چشتیہ تو گیرویہ کے مطابق زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے نیا غسل و وضو بنا کر نئے کپڑے پہنیں اور خوشبو لگائیں۔ صاف ستھری جگہ مخصوص کر کے نئے چاند کی پہلی جمعرات، جمعہ یا پیر یا حسبِ فرمان شیخ شروع کریں روزانہ گیارہ دفعہ اکتالیس دن بعد از نماز عشاء پڑھیں۔ دن کو روزہ رکھیں ہر جلالی و جمالی سے پرہیز کریں۔ ہر ایک سے ملاقات و گفتگو سے پرہیز کریں۔ روزانہ غسل کریں۔ جو لباس پہلے دن پہنیں تا آخر وہی لباس بوقت وظیفہ خوشبو لگا کر پہنیں۔ آخری رات فارغ ہو کر ختم شریف و مناسب لنگر کا انتظام کریں اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم، صحابہ کرام، اہلِ بیت، خواجگان چشتیہ و دیگر بزرگان دین کی ارواح پاک کو ایصال ثواب کریں۔
زکوٰۃ پوری کر لینے کے بعد روزانہ بعد از نماز فجر ایک بار پڑھتے رہیں۔

دیگر طریقہ زکوٰۃ:

چاند کے پہلے بدھ کر شروع کریں۔ پہلے روز ایک بار دوسرے روز دو بار اسی طرح ہر روز ایک ایک بار بڑھاتے جائیں یوں گیارہویں دن گیارہ بار پڑھیں پھر ایک ایک گھٹانا شروع کر دیں یعنی بارہویں دن دس بار حتیٰ کہ اکیسویں دن ایک بار پڑھیں۔ زکوٰۃ پوری ہوئی پھر روزانہ نماز فجر سے پہلے یا بعد ایک بار پڑھتے رہیں۔ دورانِ زکوٰۃ روزہ رکھیں۔ اشیاء جلالی جیسے گوشت، پیاز، لہسن وغیرہ اور اجماع سے پرہیز کریں۔ خوشبو پاس رکھیں صاف لباس پہن کر روزانہ معین جگہ پر پڑھیں۔ پہلے اور آخر میں کھانا پکا کر ختم شریف دلوائیں۔ آقا کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ



وآلہ وسلم کی خدمت میں پیش کریں اور آپ کے طفیل خواجگان چشتیہ خصوصاً اپنے مرشد کو ایصال ثواب کریں آخر میں دنیا و آخرت کی عافیت و سلامتی کی دعا کریں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ زَیَّنَ النَّبِیِّیْنَ بِحَبِیْبِہِ الْمُصْطَفٰی وَمَنَّ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ بِنَبِیِّہِ الْمُجْتَبٰی الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ خَیْرِ الْوَرٰی۔ اَلْمُسَیَّرُ بِہٖ مِنْ فَوْقِ الْعَرْشِ اِلٰی تَحْتِ الثَّرٰی۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ عَلٰی مَا مَضٰی وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ عَلٰی مَا بَقٰی وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ خَیْرِ الْوَرٰی مَدَحْتُكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَی النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ اَنْتَ خِیَارُ اللّٰہِ الْمُسْتَغَاثُ اِلٰی حَضْرَۃِ اللّٰہِ تَعَالٰی اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ۔ رَسُوْلٌ سَیِّدُ الْكَوْنَیْنِ فَتَّاحٌ فَاتِحُ اللّٰہِ ۔الْمُسْتَغَاثُ اِلٰی حَضْرَۃِ اللّٰہِ تَعَالٰی اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ۔ اَلنَّبِیُّ الْمُصْطَفٰی رَسُوْلٌ سِرَاجُ الْعَالَمِیْنَ مَحْمُوْدٌ مُّطَیَّبُ اللّٰہِ۔ الْمُسْتَغَاثُ اِلٰی حَضْرَۃِ اللّٰہِ تَعَالٰی اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ۔ اَلسَّیِّدُ الْعُلٰی رَسُوْلٌ نَبِیُّ الْخَافِقَیْنِ قَاسِمٌ خَیْرُ خَلْقِ اللّٰہِ الْمُسْتَغَاثُ اِلٰی حَضْرَۃِ اللّٰہِ تَعَالٰی اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ۔ اَوْلٰی مِنْ عِبَادِ اللّٰہِ رَسُوْلٌ صَاحِبُ الدَّارَیْنِ خَادِمٌ طَیِّبُ اللّٰہِ۔ الْمُسْتَغَاثُ اِلٰی حَضْرَۃِ اللّٰہِ تَعَالٰی اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ۔ اَلنَّبِیُّ الْمُزَكّٰی رَسُوْلٌ تَاجُ الْحَرَمَیْنِ اِمْرُ تَاہٍ تَاجٌ طَاہِرُ اللّٰہِ۔ الْمُسْتَغَاثُ اِلٰی حَضْرَۃِ اللّٰہِ تَعَالٰی اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ۔ ھٰذَانَا رَسُوْلٌ جَدُّ الطَّیِّبَیْنِ الْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ دَاعٍ مُّطَھَّرُ اللّٰہِ۔

اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ
اللّٰهِ۔ نَبِيٌّ مُخْتَارٌ مُرْتَضٰى اِمَامٌ رَسُوْلٌ مُقْتَدَى الْاَئِمَّةِ الْمَهْدِيِّيْنَ هَادٍ
مُبِيْنُ اللّٰهِ۔ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ
يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ۔ هَدَانَا رَسُوْلٌ مَهْدِيٌّ مِّنَ الضَّلَالَةِ مُهْتَدٍ مُطِيْعُ اللّٰهِ۔
اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ
اللّٰهِ۔ حَبِيْبُنَا رَسُوْلٌ مَهْدِيُّ الْاُمَّةِ وَ رَسُوْلٌ صَفِيٌّ حُجَّةُ اللّٰهِ
اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ
اللّٰهِ۔ مُحَمَّدٌ مُحِبُّنَا اَحْمَدُ رَسُوْلٌ كَرِيْمٌ مُرْضِيٌّ خَلِيْفَةُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ
اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ۔ رَسُوْلُنَا
رَسُوْلٌ عَلَى الدَّوَامِ نَبِيٌّ طٰهٰ قَائِمٌ حَامِدُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ
اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ۔ اَمِيْرُنَا رَسُوْلٌ وَ نَبِيٌّ
مُحَمَّدٌ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَ سَلَّمَ نَاصِرٌ كَلِيْمُ اللّٰهِ۔
اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ
اللّٰهِ۔ مُعِيْنُنَا رَسُوْلٌ وَالدُّرُّ النَّبِيُّ الْيَاسِيْنُ اِمَامٌ اَمِيْنُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ
اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ۔
مُصَدِّقُنَا رَسُوْلٌ وَحَبِيْبُنَا نَبِيٌّ مُزَّمِّلٌ بَيَانٌ رَسُوْلُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى
حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ۔ شَاهِدُنَا
رَسُوْلٌ وَنَبِيٌّ مُدَّثِّرٌ صَاحِبُ الْقُرْاٰنِ نُوْرُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ
اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ۔ مُذَكِّرُنَا



رَسُوْلٌ مُعَطَّرُ الرُّوْحِ بَارٌّ جَوَادُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى
اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ۔ سُلْطَانُ الْاَنْبِيَاۗءِ رَسُوْلٌ
صَاحِبُ الْفُرْقَانِ مَكِّيٌّ شَكُوْرُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى
اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ۔ اِمَامُ الْاَتْقِيَاۗءِ رَسُوْلٌ صَاحِبُ
الْكَوْثَرِ مَدَنِيٌّ مُنِيْرُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ
وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ۔ سِرَاجُ الْاَوْلِيَاۗءِ رَسُوْلٌ صَاحِبُ
الْمِيْزَانِ اَبْطَحِيٌّ قَرِيْبُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ
وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ۔ بُرْهَانُ الْاَصْفِيَاۗءِ رَسُوْلٌ سَيِّدُ الْقَوْمِ
عَرَبِيٌّ يَتِيْمُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ
عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ۔ شَفِيْعُنَا رَسُوْلٌ مُجْزِيٌّ مَهْدِيٌّ قُرَيْشِيٌّ شَهِيْدُ
اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا
رَسُوْلَ اللّٰهِ۔ اِمَامُ الْمُؤْمِنِيْنَ وَزِيْنَةُ الْاَنْبِيَاۗءِ رَسُوْلٌ خَادِمُ الْفُقَرَاۗءِ
حِجَازِيٌّ نَذِيْرُ اللّٰهِ۔ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ
وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ۔ خَاتَمُ الْاَنْبِيَاۗءِ رَسُوْلٌ مَاحِيَ الْكُفْرِ وَ
الْبِدْعَةِ مُحَمَّدُ ابْنُ عَبْدُاللّٰهِ۔ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى
اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ۔ صَدَقَ رَسُوْلُنَا مُرْسَلٌ
مُتَوَسِّطٌ رَحِيْمُ اللّٰهِ۔ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ
وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ۔ سَيِّدُنَا رَسُوْلٌ مُسْتَغِيْثٌ مُقْتَصِدٌ
حَلِيْمُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ

يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ - اَغِثْنَا اَغِثْنَا اَغِثْنَا يَا رَسُوْلَ الثَّقَلَيْنِ اَنْتَ حَقٌّ مُنِيْبُ اللّٰهِ - اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ - وَاَعِظْنَا رَسُوْلٌ وَّ رَسُوْلُهُ الْمُجْتَبٰى اَوَّلُ حَبِيْبُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ - اَكْرَمُنَا رَسُوْلٌ صَاحِبُ الشَّرِيْعَةِ آخِرٌ عَزِيْزُ اللّٰهِ - اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ - اَهْلُ التَّقْوٰى رَسُوْلٌ صَاحِبُ الطَّرِيْقَةِ شَفَآءٌ فَصِيْحُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ - اٰمَنَّا بِكَ اَنْتَ نَبِيُّنَا رَسُوْلٌ صَاحِبُ الْحَقِيْقَةِ مُضَرِّيٌ بَشِيْرُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ - اِمَامُ الْاُمَمِ مُحَمَّدٌ صَاحِبُ الْمَعْرِفَةِ بُرْهَانُ رَحْمَةِ اللّٰهِ - اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ - كَبِيْرُنَا رَسُوْلٌ صَاحِبُ الْجَنَّةِ ظَاهِرٌ كَرِيْمُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ - سَنَدُ الْعَاصِيْنَ رَسُوْلٌ صَاحِبُ الْجَنَّةِ فَارِغُ جَهَنَّمَ سُلْطَانٌ تِهَامِيٌّ مُؤْمِنُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ - فَقِيْهُنَا رَسُوْلٌ صَاحِبُ الصِّرَاطِ مُبَلِّغٌ عَاقِبُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ - اٰمَنَّا بِكَ اَنْتَ وَلِيُّنَا رَسُوْلٌ صَاحِبُ الشَّفَاعَةِ بَاطِنٌ خَلِيْلُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ



تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ - شَهِيْدٌ عَوَامِنَا رَسُوْلٌ صَاحِبُ التَّاجِ مُحَلِّلٌ بِاِذْنِ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ - وَ مِنَ النَّارِ مُخَلِّصُنَا رَسُوْلٌ صَاحِبُ الْمِحْرَابِ حَاشِرٌ نَبِيُّ اللّٰهِ - اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ - اَفْضَلُ مِنَ النَّبِيِّيْنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ مَحْبُوْبُنَا رَسُوْلٌ صَاحِبُ الْمِنْبَرِ خَطِيْبُ رَحْمَةِ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ - مُبَشِّرُنَا رَسُوْلٌ صَاحِبُ الْبَيْتِ عَامِرٌ كَعْبَةِ اللّٰهِ - اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ - اَكْبَرُنَا رَسُوْلٌ صَاحِبُ الْمِعْرَاجِ عَالِمٌ غَنِيُّ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ - نَبِيُّ اٰخِرِ الزَّمَانِ رَسُوْلٌ صَاحِبُ الْاِجْتِهَادِ مُنْتَقِمٌ مُكَرَّمُ اللّٰهِ اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ - وَ فِي الدِّيْنِ صَادِقُنَا رَسُوْلٌ صَاحِبُ الْقِيَامَةِ نَاطِقٌ بِالْحَقِّ شَفِيْعُ اللّٰهِ - اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ - مُشَفَّعُ الْاُمَّةِ يُعِيْنُنَا بِا الشَّفَاعَةِ رَسُوْلٌ صَاحِبُ النُّبُوَّةِ مُحَرَّمٌ نَبِيُّ اللّٰهِ - اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ - وَ نَبِيُّ الرَّحْمَةِ سَابِقُنَا رَسُوْلٌ صَاحِبُ النِّعْمَةِ هَاشِمِيٌّ كَرَامَةُ اللّٰهِ - اَلْمُسْتَغَاثُ اِلٰى حَضْرَةِ اللّٰهِ تَعَالٰى اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ

اللّٰهِ ۔ مُقَرَّبُنَا رَسُوْلُ اِلٰی رَحْمَةِ اللّٰهِ تَعَالٰی مِائَةُ اَلْفِ اَلْفِ صَلٰوةٍ وَّ سَلَامٍ عَلٰی رَسُوْلِهِ الْمُصْطَفٰی وَ حَبِيْبِهِ الْمُجْتَبٰی صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَ اٰلِهٖ وَ سَلَّمَ اَللّٰهُمَّ ارْحَمْ اَبَا بَكْرِ نِ التَّقِیَّ وَ عُمَرَ النَّقِیَّ وَ عُثْمَانَ الزَّكِیَّ وَ عَلِیَّ نِ الْوَفِیَّ اَسَدَ اللّٰهِ الْمُرْتَضٰی وَ فَاطِمَةَ الزَّهْرَآءِ وَ خَدِيْجَةَ الْكُبْرٰی وَ عَائِشَةَ الصِّدِّيْقَةَ الْعُلْيَا وَالْحَسَنَ الرِّضٰی وَ الْحُسَيْنَ الشَّهِيْدَ الْمُجْتَبٰی وَ شُهَدَآءَ الْكَرْبَلَا وَ السَّعْدَ وَالسَّعِيْدَ وَالطَّلْحَةَ وَالزُّبَيْرَ وَ عَبْدَالرَّحْمٰنِ ابْنِ عَوْفٍ وَّ اَبَا عُبَيْدَةِ ابْنَ الْجَرَّاحِ الْعَشَرَةِ وَ سَائِرَ الصَّحَابَةِ وَ التَّابِعِيْنَ وَالْخُلَفَاءِ الرَّاشِدِيْنَ رِضْوَانُ اللّٰهِ تَعَالٰی عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ ۔ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَ ارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّيَانِیْ صَغِيْرًا وَّاغْفِرِاللّٰهُمَّ لِجَمِيْعِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ الْاَحْيَاءِ مِنْهُمْ وَ الْاَمْوَاتِ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

## دُرود تاج

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَيِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ صَاحِبِ التَّاجِ وَ الْمِعْرَاجِ وَالْبُرَاقِ وَ الْعَلَمِ ۔ دَافِعِ الْبَلَاءِ وَالْوَبَاءِ وَ الْقَحْطِ وَ الْاَمْرَاضِ وَالْاَلَمِ ۔ اِسْمُهٗ مَكْتُوْبٌ مَّرْفُوْعٌ مَّشْفُوْعٌ مَّنْقُوْشٌ فِی اللَّوْحِ وَ الْقَلَمِ ۔ سَيِّدِ الْعَرَبِ وَالْعَجَمِ ۔ جِسْمُهٗ مُقَدَّسٌ مُّعَطَّرٌ مُّطَهَّرٌ مُّنَوَّرٌ فِی الْبَيْتِ وَالْحَرَمِ ۔ شَمْسِ الضُّحٰی بَدْرِالدُّجٰی صَدْرِ الْعُلٰی نُوْرِ الْهُدٰی كَهْفِ الْوَرٰی مِصْبَاحِ الظُّلَمِ ۔ جَمِيْلِ الشِّيَمِ شَفِيْعِ الْاُمَمِ صَاحِبِ الْجُوْدِ وَالْكَرَمِ وَاللّٰهُ عَاصِمُهٗ وَ جِبْرِيْلُ خَادِمُهٗ وَ الْبُرَاقُ مَرْكَبُهٗ وَالْمِعْرَاجُ



سَفَرُهٗ وَ سِدْرَةُ الْمُنْتَهٰی مَقَامُهٗ ، وَ قَابَ قَوْسَيْنِ اَوْ اَدْنٰی ۔ مَطْلُوْبُهٗ وَالْمَطْلُوْبُ مَقْصُوْدُهٗ وَالْمَقْصُوْدُ مَوْجُوْدُهٗ سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ خَاتَمِ النَّبِيِّيْنَ شَفِيْعِ الْمُذْنِبِيْنَ اَنِيْسِ الْغَرِيْبِيْنَ رَحْمَةٍ لِّلْعٰلَمِيْنَ رَاحَةِ الْعَاشِقِيْنَ مُرَادِ الْمُشْتَاقِيْنَ شَمْسِ الْعَارِفِيْنَ سِرَاجِ السَّالِكِيْنَ مِصْبَاحِ الْمُقَرَّبِيْنَ مُحِبِّ الْفُقَرَآءِ وَالْغُرَبَاءِ وَالْمَسٰكِيْنِ سَيِّدِ الثَّقَلَيْنِ نَبِیِّ الْحَرَمَيْنِ اِمَامِ الْقِبْلَتَيْنِ وَسِيْلَتِنَا فِی الدَّارَيْنِ صَاحِبِ قَابَ قَوْسَيْنِ مَحْبُوْبِ رَبِّ الْمَشْرِقَيْنِ وَرَبِّ الْمَغْرِبَيْنِ جَدِّ الْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ مَوْلٰنَا وَمَوْلَی الثَّقَلَيْنِ اَبِی الْقَاسِمِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ ابْنِ عَبْدِ اللّٰهِ نُوْرٍ مِّنْ نُّوْرِ اللّٰهِ يٰاَيُّهَا الْمُشْتَاقُوْنَ بِنُوْرِ جَمَالِهٖ صَلُّوْا عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا دَآئِمًا اَبَدًا كَثِيْرًا كَثِيْرًا٥

ترجمہ:۔ اے اللہ! رب کریم! درود بھیج ہمارے آقا و مولا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر جو تیری عظیم مملکت کے تاجدار ہیں اور معراج یعنی قربِ خاص سے سرفراز ہیں۔ بُراق جن کی سواری بنی اور جو تیری واحدیت اور تیری شانِ رحمت کے علمبردار ہیں۔ میرے معبود! رحمتیں ہوں تیری ان پر جو بلائیں، وبائیں، قحط اور جملہ دکھ درد دور کرنے والے ہیں اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا نام نامی تو، عرش عظیم پر، لکھا گیا بلند کیا گیا ہے کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے اسمِ پاک کی رفعتِ شان آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے مقبول شفاعت ہونے پر شاہد رہے اور پھر یہ اسم مبارک تو تیری لوحِ محفوظ اور آپ کے قلمِ قدرت پر کنداں ہے کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ہی وجہِ تخلیق کائنات ہیں بلاشبہ سرورِ کائنات ہی عرب وعجم یعنی کل انسانیت کے سردار ہیں۔ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے جسمِ مقدس کی پاکیزگی خوشبو سے سارا عالم مہک رہا ہے اور آپ کی تجلیات ہدایت

کے نور وانوار سے خود کعبہ اور حرم پاک منور ہیں اور ایسا کیوں نہ ہو کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم وہ آفتاب ہدایت ہیں جو اپنے عروج کی طرف رواں دواں ہیں اور وہ ماہتاب نبوت ہیں جو ہر ظلمت کفر اور جملہ تاریکیوں کو دور کرنے والے ہیں۔

میرے معبود! اپنے پیارے محبوب پر درود بھیج جو رفعتوں کے صدر نشیں، راہِ ہدایت کے نور، مخلوق کی جائے پناہ، اندھیروں کے چراغ، خلقِ عظیم کے حامل، جملہ امتوں کو بخشوانے والے اور انتہائی عطا بخشش سے موصوف ہیں اور اللہ تعالیٰ ہی ان کا نگہبان کارساز ہے۔ جبریل امین آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے خادم ہیں اور براق آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی سواری، معراج آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا سفر، سدرۃ المنتہیٰ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا مقام اور قرب خداوندی میں، قاب قوسین کا مرتبہ بلکہ اس سے بھی نزدیک آپ کا مطلوب ہے اور آپ کا مطلوب ہی آپ کا مقصود ہے اور آپ کا مقصود آپ کو حاصل ہے یعنی یہی حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا وہ مقام خاص ہے جہاں قرب الٰہی سے سرفرازی ہوئی اور اب آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ہی نبوتوں کو ختم کرنیوالے گنہگاروں کو بخشوانے والے، راہ سلوک کے مسافروں کے غمخوار، دنیا جہان کیلئے رحمت، عاشق کے غمزدہ قلوب کے لیے راحت، مشتاق نگاہوں اور دیدہ بینا کیلئے مظہرِ حق، خداشناسوں کیلئے آفتاب، راہِ حق کے متلاشیوں کیلئے چراغِ ہدایت، مقربوں کیلئے رہنما، غریبوں فقیروں اور مسکینوں سے محبت فرمانے والے، جن وانس کے سردار، دونوں حرموں، یعنی مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ کے نبی اور دونوں قبلوں یعنی بیت المقدس اور بیت اللہ کے امام اور دنیا وآخرت میں ہم سب کے لیے وسیلۂ نجات ہیں اور خود سرور کائنات مرتبہ قاب قوسین پر فائز ہیں۔

آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم دونوں مشرقوں اور مغربوں کے رب کے محبوب دونوں جہانوں کے رب کے رسول اور نبی برحق ہیں۔ آپ شہیدانِ راہِ حق



سیدنا امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور سیدنا امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے جد امجد ہیں۔ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ہی ہمارے اور تمام جن وانس کے آقا ہیں۔ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم حضرت قاسم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے والد، عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بیٹے اور اللہ کے نور کا ظہور ہیں جس سے جملہ کائنات ظہور میں آئی۔

اے نورِ جمال محمدی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے مشتاقو! آؤ تم بھی اپنے مطلوب ومقصود کو پا جاؤ۔ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی آل پر اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے اصحاب پر خوب درود وسلام ہمیشہ ہمیشہ اور دائمی زیادہ سے زیادہ بھیجو۔ ایسا درود وسلام جو ہر بن مو سے تمہاری عقیدت، تمہاری محبت کا ثبوت دے، قولاً، فعلاً اور فوراً۔ صلو علیہ وآلہ وصحبہٖ وسلم۔

فضائل: ڈاکٹر سید حامد حسن بلگرامی اپنی تصنیف ''زادِ راہ، صلوٰۃ وسلام'' میں لکھتے ہیں کہ ایک بزرگ جو درود تاج بڑے اخلاص اور ذوق وشوق سے پڑھنے کے عادی تھے ان کو مدینۃ النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم میں خصوصی انداز سے طلب فرمایا گیا۔ جب وہ حاضر ہوئے اور اسی ذوق وشوق سے گنبدِ خضرا کے سایہ میں درود تاج پیش کیا تو عالم بیداری سے ان کو عالم انوار میں لایا گیا۔ پھر لطف دیدار اور لطفِ ہمکلامی سے نوازا گیا اور حکم ہوا کہ اس درود کے ساتھ شیخ سعدی کی یہ رباعی بلغ العلیٰ بکمالہ بھی پڑھا کرو۔ اس روز سے ان کا یہی ورد ہے۔

ہمیں بھی شیخ سعدی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی درج ذیل رباعی، نبی رحمت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے حکم کی تعمیل میں درود تاج کے ساتھ ملا کر روزانہ پڑھنی چاہیے۔

| | |
|---|---|
| بلغ العلیٰ بکمالہٖ | پہنچے بلندیوں پر وہ اپنے کمال سے |
| کشف الدجیٰ بجمالہٖ | کیں دور انہوں نے ظلمتیں اپنے جمال سے |
| حسنت جمیع خصالہٖ | بھیجو صلوٰۃ ان پر سدا حال وقال سے |
| صلو علیہ والہٖ | اور اس (خجستہ دم) پہ جو ہے ان کی آل سے |

وَعَلٰی آلِ سَیِّدِنَا اِبْرَاھِیْمَ وَبَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی سَیِّدِنَا اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی آلِ سَیِّدِنَا اِبْرَاھِیْمَ فِی الْعٰلَمِیْنَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ o اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ ط

## درودِ خضری

صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی حَبِیْبِہٖ مُحَمَّدٍ وَّآلِہٖ وَاَصْحٰبِہٖ وَسَلَّمْ o

ترجمہ: اے اللہ عزوجل اپنے حبیب محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم اور محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کی آل پر اور ان کے صحابہ پر رحمتیں اور سلامتی بھیج۔

کرنل خان محمد مرحوم ولد رسالدار میجر چراغ خان امیر کبیر ہونے کے باوجود تہجد گزار تھے۔ نماز پنجگانہ بروقت اور باجماعت ادا کرتے تھے۔ انہوں نے یہ واقعہ ڈاکٹر ملک عبدالغنی صاحب ایم۔ اے پی ایچ ڈی کو بتایا تھا۔ کرنل صاحب ایک مرتبہ نماز تہجد کے بعد آرام کی خاطر لیٹ گئے۔ آنکھ لگی تو خواب میں حضرت رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کی زیارت ہوئی اور آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے بکمال شفقت فرمایا خان محمد، اقبال کو ہمارا سلام پہنچا دینا۔ نماز فجر ادا کر کے کرنل صاحب اپنی کار میں علامہ اقبال رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کی قیام گاہ واقع میکلوروڈ لاہور پہنچے اور ان کے خادم علی بخش سے کہا کہ اندر جا کر اطلاع کر دو۔ علامہ چادر اوڑھے



شبینہ لباس میں باہر آئے دریافت کیا آج علی الصبح کیسے تکلیف کی۔ کرنل صاحب نے جواباً کہا بندہ ناچیز آپ کے لیے ایک تحفہ لایا ہے جس کی حسرت ہمیشہ آپ کے دل میں رہی۔ حضرت رسول صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے آپ کو سلام بھیجا ہے اور خواب کی پوری کیفیت بیان کی۔ سنتے ہی علامہ پر رقت طاری ہوگئی۔ بار بار دریافت فرماتے اور کرنل صاحب بار بار بیان فرماتے۔ وفورِ گریا سے ہچکی بندھ گئی۔ طبیعت سنبھلی تو فرمایا آپ میرے لیے چشمہ خیر وبرکت ہیں۔ اور ایک ایسا تحفہ لائے ہیں جس کی قیمت کا اندازہ ممکن نہیں عرب وعجم کے شہنشاہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے کیا ذرہ نوازی فرمائی ہے یہ تحفہ میری زندگی کا حاصل ہے۔

۱۹۳۷ میں گرمیوں کے دن تھے۔ مرحوم ڈاکٹر عبدالحمید ملک (پروفیسر کنگ ایڈورڈ کالج لاہور) علامہ اقبال کے پاس تشریف لائے۔ ڈاکٹر صاحب نے علامہ سے دریافت کیا کہ آپ حکیم الامت کیسے بنے؟ علامہ نے بلاتوقف جواب دیا کہ گن کر ایک کروڑ مرتبہ درود کا ورد کیا ہے۔ آپ بھی اس نسخہ پر عمل کر کے حکیم الامت بن سکتے ہیں۔

جناب مولانا محمد سعید احمد مجددی مدیر اعلیٰ ماہنامہ ''دعوت تنظیم الاسلام'' گوجرانوالہ نے لاہور کے مشہور امراض قلب کے ڈاکٹر رؤف یوسف کے حوالہ سے لکھا ہے کہ علامہ نے انہیں بتایا آلومہار شریف (سیالکوٹ) خواجہ سید محمد امین شاہ صاحب نے انہیں روزانہ کثرت سے (اوپر لکھا ہوا) درود خضری پڑھنے کو کہا تھا۔ اسے روزانہ دس ہزار مرتبہ پڑھنا میرا معمول ہے۔ علامہ اقبال اسی درود شریف کے ورد کی برکت سے ''بحر العلوم'' شرق وغرب کے جامع اور ''حکیم الامت'' بنے تھے۔

سمرقند بُخارہ کے ایک صاحب جن کی کنیت ابوالمظفر تھی کہیں سفر میں تھے، رستہ بھول گئے۔ سوچنے لگے کیا کروں؟ اسی دوران کسی نے آواز دے کر بلایا ابوالمظفر سوچنے لگے شاید حضرت خضر ہوں۔ پوچھنے پر پتہ چلا کہ وہ حضرت خضر علیہ

السلام ہیں اور ان کے ساتھ حضرت الیاس ہیں۔ تینوں ایک سواری پر بیٹھ گئے۔ مسافر نے حضرت خضر سے پوچھا کیا آپ نے حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا ہے؟ فرمایاہاں پھر پوچھا کہ آپ کو حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ارشادات یاد ہیں؟ فرمایاہاں پھر کہا حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی کوئی خاص بات یاد ہوتو بتلائیں تاکہ میں صحیح روایت کو دوسروں تک پہنچاسکوں۔ حضرت خضر علیہ السلام نے فرمایا کہ میں آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی مجلس میں بیٹھا تھا آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جو انسان چاہے کہ دل کا کینہ، دل کا میل، غصہ، حسد، بغض اور اخلاق رذیلہ دور ہوں تو وہ اس درود شریف کو پڑھے۔ اللہ تعالیٰ اس درود کی برکت سے سارے اخلاق رذیلہ دور فرمادیں گے۔

حضرت خضر علیہ السلام اور حضرت الیاس علیہ السلام سے بہ سند خاص مؤلف کتاب ''الصلوات والبشر'' نے روایت بیان فرمائی ہیں کہ ان دونوں حضرات نے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے سنا کہ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جو یہ درود (درود خضری) پڑھے گا اس کا دل نفاق سے ایسا پاک وصاف ہوجاتا ہے جیسے پانی سے کپڑا۔

انہی حضرات سے مذکور ہے کہ مزید فرمایا نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے جو مومن درود خضری ''صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى حَبِيْبِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحٰبِهٖ وَسَلَّمْ'' کا ورد کرے تو اس کی برکت سے اس کے دشمن بھی دوست بن جاتے ہیں اور قسم ہے حق تعالیٰ شانہ کی اس سے لوگ محبت اس لیے کریں گے کہ وہ حق سبحانہ تعالیٰ کا محبوب ہوگا۔ سبحان اللہ

حضرت شیخ احمد عبدالجواد رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ اپنی کتاب ''صلوٰۃ المحبین علی حبیب رب العالمین'' میں فرماتے ہیں کہ میں نے خواب میں نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی زبان مبارک سے درود خضری ''صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا



مُحَمَّدٍ'' سنا ہے۔

غلام نقش بندی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ لکھتے ہیں کہ ماہ رمضان المبارک ۱۳۹۱ھ کے شروع ایام میں شیخ الحدیث مولانا عبدالجبار صاحب صدر مدرس آنند (بھارت) نے درود شریف کی ایک گفتگو کے دوران فرمایا کہ اس درود شریف کی کثرت کیا کرو۔ میں خود بھی کثرت کرتا ہوں۔ اس سے مجھے حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت باسعادت نصیب ہوئی۔ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ''اے عبدالجبار اسے بکثرت پڑھو' درود پاک ہے ''صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى حَبِيْبِهٖ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَسَلَّمْ''

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ تَسْلِيْمًا ط

مولانا ماجد علی صاحب کو حالت اعتکاف میں حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت بابرکت نصیب ہوئی۔ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ زکریا (شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا سہارنپوری ثمہ مدنی قدس سرہ) رسالہ فضائل درود شریف کی وجہ سے اپنے معاصرین پر سبقت لے گیا۔ اسی خواب میں تھا کہ جمعہ کے دن وہ جو درود شریف (اوپر لکھا ہوا) پڑھتے ہیں مجھے پسند ہے۔ مولانا ماجد علی صاحب کے دریافت کرنے پر حضرت شیخ الحدیث رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا کہ بندہ کا معمول گزشتہ پچیس تیس سال سے ہے کہ جمعہ کے دن نماز عصر کے بعد درود شریف اسی (80) مرتبہ پڑھتا ہوں۔

## درود لکھی

یہ درود مغفرت اور گناہوں کی معافی کیلئے بہت اکسیر ہے۔ اگر کوئی شخص چاہے کہ اس کے مرحوم آباؤ اجداد کی مغفرت ہوجائے اور عالم برزخ میں انہیں

راحت ہوتو اسے چاہیے کہ یہ درود پاک گیارہ مرتبہ روزانہ چالیس دن تک پڑھے اس کے بعد اللہ تعالیٰ انہیں معاف کر کے ان کی قبر کو مثل جنت بنادے گا اس کے علاوہ یہ درود دینی اور دنیوی حاجات پوری ہونے کیلئے بھی بہت مؤثر ہے۔ اس لیے اسے ایک مرتبہ روزانہ پڑھنے سے فلاح دارین حاصل ہوتی ہے۔ تہجد کی نماز کے بعد گیارہ مرتبہ اس درود پاک کا ورد اضافہ رزق کا باعث بنتا ہے۔ اس درود پاک کا ایک فائدہ یہ بھی ہے کہ جس گھر میں پڑھا جائے وہاں اتفاق اور برکت رہتی ہے۔ لہٰذا اگر کسی گھر میں بدسلوکی اور جھگڑا رہتا ہے تو اسے پڑھنے سے گھر میں امن وامان اور آپس میں ہمدردی پیدا ہو جائے گی۔

یہ درود سلطان محمود غزنوی کی طرف منسوب کیا جاتا ہے کہ سلطان محمود غزنوی کا معمول تھا کہ وہ روزانہ صدق دل سے بطور وظیفہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی ذات گرامی پر ایک لاکھ مرتبہ درود پڑھا کرتے تھے۔ اس لیے امور سلطنت انجام دینے کیلئے فرصت کا وقت کم ملتا اس طرح اس کی وسیع وعریض سلطنت میں بعض اوقات انتظام درست نہ رہتا۔ ایک رات عالم خواب میں سلطان محمود غزنوی کو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت ہوئی اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے خواب ہی میں محمود غزنوی کو یہ درود سکھایا۔ اور فرمایا کہ نماز فجر کے بعد اسے ایک بار پڑھ لیا کرو تو ایک لاکھ مرتبہ درود پڑھنے کا ثواب ملے گا۔ محمود غزنوی نے اس نعمت عظمیٰ کو عام کیا اور دوسرے مسلمانوں کو اس درود شریف کے پڑھنے کی تلقین فرمائی۔ (مجموعہ درود شریف عالم فقری)۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ترجمہ:۔ اللہ کے نام سے شروع جو بڑا مہربان اور نہایت رحم والا ہے۔ الٰہی ہمارے آقا ومولیٰ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ کی آل پر بے شمار اپنی رحمت کے درود وسلام نازل فرما۔ الٰہی ہمارے آقا ومولیٰ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ



وسلم پر اور آپ کی آل پر بے شمار اپنے فضل کے رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما۔ الٰہی ہمارے آقا ومولیٰ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ کی آل پر بے شمار اپنی مخلوقات کے رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما۔ الٰہی ہمارے آقا ومولیٰ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ کی آل پر بے شمار اپنی معلومات کے رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما۔ الٰہی ہمارے آقا ومولیٰ حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر آپ کی آل پر بے شمار اپنے کلمات کی رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما۔ الٰہی ہمارے آقا ومولیٰ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ کی آل پر اپنی بزرگی کے برابر رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما۔ الٰہی ہمارے آقا ومولیٰ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ کی آل پر کلام اللہ کے حرفوں کے برابر رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما۔ الٰہی ہمارے آقا ومولیٰ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ کی آل پر بارشوں کے قطروں کے برابر رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما۔ الٰہی ہمارے آقا ومولیٰ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ کی آل پر درختوں کے پتوں کے برابر رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما۔ الٰہی ہمارے آقا ومولیٰ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ کی آل پر صحراؤں کی ریت (کے ذروں) کے برابر رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما۔ الٰہی ہمارے آقا ومولیٰ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ کی آل پر بے شمار ہر اس چیز کے جو سمندروں میں پیدا کی گئی رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما۔ الٰہی ہمارے آقا ومولیٰ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ کی آل پر اناج کے دانوں اور پھلوں کی تعداد کے برابر رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما۔ الٰہی ہمارے آقا ومولیٰ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ کی آل پر بے شمار راتوں اور دنوں کے رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما۔ الٰہی ہمارے آقا ومولیٰ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر آپ کی آل پر بے شمار ان چیزوں کے کہ جن پر رات نے اندھیرا اور دن نے روشنی کی رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما۔ الٰہی ہمارے آقا ومولیٰ

محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم اور آپ کی آل پر بے شماران (نفوس) کے جنہوں نے حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجا رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما۔ الٰہی ہمارے آقا و مولیٰ محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ کی آل پر بے شمار (نفوس) رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما۔ جنہوں نے حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم پر درود نہیں بھیجا۔ الٰہی ہمارے آقا و مولیٰ محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کی آل پر اس قدر رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما جس قدر کے مخلوق نے سانس لی۔ الٰہی ہمارے آقا و مولیٰ محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کی آل پر آسمان کے ستاروں کے برابر رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما۔ الٰہی ہمارے آقا و مولیٰ محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کی آل پر دنیا و آخرت کی ہر چیز کے برابر رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما۔ خدائے برتر کی رحمتیں اور اس کے فرشتوں، نبیوں، رسولوں اور تمام مخلوقات کا درود رسولوں کے سردار پرہیزگاروں کے پیشوا درخشاں پیشانی والوں کے راہنما اور گنہگاروں کی شفاعت کرنے والے (یعنی) ہمارے آقا و مولیٰ محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کی آل، آپ کے اصحاب، ازواج مطہرات، اولاد اور اہل بیت پر اور آپ کے تمام اطاعت شعاروں پر ہو جو آسمانوں اور زمینوں پر رہتے ہیں۔ اے رحم کرنے والوں میں سب سے زیادہ رحم کرنے والے اور اے کرم کرنے والوں میں سب سے زیادہ کرم کرنے والے اپنی رحمت سے میری یہ التجا قبول فرما حق تعالیٰ ہمارے آقا و مولیٰ محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ کی آل پر اور تمام صحابہ پر ہمیشہ ہمیشہ رحمت و سلامتی نازل فرمائے اور ہر قسم کی حمد و ثناء حق تعالیٰ ہی کیلئے ہے جو تمام جہانوں کا پالنے والا ہے۔

درود لکھی کی اجازت و تعلیم، حضور اکرم صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کے اذن سے درود لکھی عرش کے خزانوں میں سے ایک خزانہ ہے۔ قبولیت میں بجلی سے



بھی زیادہ تیز، اکسیر اعظم اور تریاق اکبر ہے۔ یہ اچانک مصیبت یا حاجات کیلئے آدھی رات کو تاریکی میں ننگے سر کھڑا ہو کر با اجازت صاحب مجاز پڑھے تو کامیابی یقینی ہے۔

سرتاج اولیاء سیدنا داتا گنج بخش مخدوم علی ہجویری رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ کو یہ درود شریف بہت پسند تھا۔ آپ حضور اقدس صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کے باقاعدہ اذن اور منظوری سے اپنے عقیدت مندوں کو یہ وظیفہ درود شریف تعلیم اور اس کی اجازت فرمایا کرتے تھے۔ دربار عالیہ میں اس درود شریف کے پڑھنے سے آپ کی روح خوش ہوتی ہے اور ایسی توجہ فرماتے ہیں کہ قاری کی مراد بہت جلد پوری ہوجاتی ہے۔

## درود الفاتح

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْفَاتِحِ لِمَا اُغْلِقَ وَالْخَاتِمِ لِمَا سَبَقَ وَالنَّاصِرِ الْحَقِّ اِلٰى صِرَاطِكَ الْمُسْتَقِيْمِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ حَقَّ قَدْرِهٖ وَمِقْدَارِهِ الْعَظِيْمِ ط

ترجمہ:۔ اے اللہ درود بھیج اور سلام اور برکتیں۔ آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کھولنے والے ہیں اس کو جو بند کیا گیا اور ختم کرنے والے ہیں ان انبیاء کے جو گزر گئے اور مدد کرنے والے ہیں حق کی حق کے ساتھ اور آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم ہدایت کرنے والے ہیں سیدھے راستے کی۔ اللہ تعالیٰ کی رحمتیں نازل ہوں آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کے اصحاب پر اپنی قدرت کے مطابق اور اپنی عظمت کے مطابق۔

فائدہ:۔

درود فاتح ایک ایسا درود ہے جو قرآن شریف میں تھا۔ مولانا ابو القارب شیخ شمس الدین بن ابو الحسن ابو البکری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ یہ درود شریف

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے معمول میں تھا اور ان کے طریقہ میں تھا۔ اس درود کی بدولت اللہ تعالیٰ نے آپ کو صدیق کا درجہ عطا فرمایا۔ اللہ تعالیٰ کی معرفت کے درجے طے ہوئے اور مقام صدیقیت جو آپ کو عطا ہوا وہ صرف درود کے ورد سے۔ بعض سادات فرماتے ہیں کہ یہ درود شریف قرآن مجید میں تھا۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے کلام میں اسکو اتارا۔ بعض حضرات کہتے ہیں کہ اس درود شریف کا ایک مرتبہ پڑھنا دس ہزار مرتبہ پڑھنے کے برابر ہے۔ کچھ اولیاء فرماتے ہیں کہ اس درود شریف کا ایک مرتبہ پڑھنا چار ہزار مرتبہ درود شریف پڑھنے کے برابر ہے اور یہ عین ممکن ہے۔

حضرت ابوالمقارب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ اس درود شریف کو جو شخص چالیس دن پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کے تمام گناہ معاف کر دے گا۔

شیخ المشائخ حضرت محمد البکری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ صدق دل سے اس درود شریف کا زندگی میں ایک مرتبہ پڑھنا بھی آخرت میں دوزخ کی آگ سے نجات دلا سکتا ہے۔

حضرت سید احمد صلان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ یہ درود شریف حضرت غوث الاعظم عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو پسند تھا اور ان کا یہ خاص ورد تھا۔ یہ آب حیات ہے۔

اپنے اذکار کے شروع، بیچ اور آخر میں یعنی ہر جگہ ہر وقت متعدد عارفوں نے اس درود شریف کا ورد رکھا ہے کہ اس میں نور ہی نور ہے اسے پڑھ کر "حد کمال" کو پہنچے۔

یہ درود شریف خاص الخاص عجائبات اور رازہائے سربستہ کا حامل ہے اس کے ذکر سے نور کے ایسے پردے کھلتے ہیں اور وہ نور پیدا ہوتا ہے جن کا بیان ناممکن ہے اور جن کو سوائے اللہ تبارک وتعالیٰ کے کوئی نہیں جانتا اور دنیوی فوائد تو بندہ بیان



کرنے سے عاجز ہے۔

حضرت شیخ یوسف بن اسماعیل رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ یہ درود شریف کرامات کا موتی ہے۔ سید محمد البکری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کہتے ہیں کہ درودِ فاتح ایک عجیب درود ہے جس کو میں نے ایک برس پڑھا حج کو گیا اور آقائے نامدار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے روضہ مبارک کی زیارت نصیب ہوئی۔ اور جب میں منبر اور روضہ شریف کے بیچ والے حصے میں بیٹھ گیا تو حضرت رسول کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت نصیب ہوئی اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے شفاعت کا وعدہ فرمایا اور فرمایا کہ اللہ تعالیٰ تم کو اس درود کے باعث برکت دے اور تمہاری اولاد کی اولاد کو برکت دے (سبحان اللہ) مولف کتاب ہٰذا کی عرض ہے کہ اس درود شریف کو جمعہ کے دن کم از کم گیارہ مرتبہ ضرور پڑھ لینا چاہیے جس سے بہت سے کمالات حاصل ہوں گے۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

## درود تنجینا

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُنَجِّيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْاَهْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِيْ لَنَا بِهَا جَمِيْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّئَاتِ وَتَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ اَعْلَى الدَّرَجٰتِ وَتُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَايَاتِ مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرَاتِ فِي الْحَيٰوةِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ ط اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔

ترجمہ:۔ اے اللہ پاک! ہمارے آقا حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر ایسا درود بھیج جس کی بدولت ہمیں تمام خطرات وآفات سے بالکلیہ نجات ملے اور اس درود کی بدولت تو ہماری تمام حاجتیں پوری فرما دے اور اس درود کے سبب تو ہمیں تمام برائیوں سے پاک کر دے اور اس درود کے وسیلہ سے ہمیں بلند درجات نصیب

فرما اور اس درود کی بدولت ہمیں زندگی میں اور موت کے بعد تمام نیکیوں کی انتہائی منزلوں تک پہنچا دے۔ بیشک تو ہر چیز پر قادر ہے۔

**فضائل:** شیخ حسن بن علی الاسوانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ''شرح الدلائل'' سے نقل فرمایا ہے کہ جو کوئی اس درود مبارک کو کسی مشکل و مصیبت میں ایک ہزار بار پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس کی مشکل اور مصیبت کو دفع و رفع کر دے گا اور اسے حصولِ مقاصد میں کامیابی ہوگی۔

حضرت شیخ صالح موسیٰ ضریر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ میں جہاز پر بحرِ بیکراں کا مسافر تھا کہ اچانک ہمیں طوفانی ہوا نے گھیر لیا اور ڈوبنے سے نجات کی امید بہت کم تھی۔ جہاز کے لوگ سب کے سب رونے اور چلانے لگے میری آنکھ لگ گئی اور میں سو گیا۔ نیند میں سرکارِ دوعالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا دیدار نصیب ہوا۔ مجھ سے فرمانے لگے کہ سب مسافروں سے کہہ دو کہ مجھ پر درود شریف ''درود تنجینا'' ایک ہزار بار پڑھیں۔ میں جاگ پڑا اور اہل سفینہ کو اس بات کی خبر دی۔ پس ہم سب نے یہ درود پاک پڑھنا شروع کر دیا۔ ابھی تین سو مرتبہ بھی پورا ہونے نہ پایا تھا کہ ہوا بند ہوگئی اور آسمان کھل گیا۔

حضرت شیخ اکبر فرماتے ہیں کہ یہ درود عرش الٰہی کے خزانوں میں سے ایک خزانہ ہے جو اس درود کو ہزار بار پڑھ کر رات کے درمیانی حصہ میں جو بھی حاجت، خواہ دنیوی ہو یا اخروی، اللہ پاک سے مانگے اللہ تعالیٰ پورا فرماتا ہے۔ یہ درود اجابت وقبولیت میں کوندتی ہوئی بجلی سے زیادہ تیز رفتار ہے یہ درود اکسیر اعظم وتریاق مجرب ہے لہٰذا اس درود کو نا سمجھوں سے مخفی رکھنا ضروری ہے۔



## درود زیارت النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم

حضرت شیخ یوسف بن اسماعیل نبہانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ 1303 ہجری میں جب لاذقیہ شہر میں رئیس محکمہ حقوق تھے تو آپ کو نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خواب میں زیارت ہوئی۔ آپ لکھتے ہیں کہ اس زیارت کا سبب یہ تھا کہ میں کثرت سے مندرجہ ذیل درود شریف پڑھتا تھا۔ دوسری مرتبہ جمادی الاول 1316 ہجری میں زیارت ہوئی اس کے بعد متعدد مرتبہ آپ کو خواب میں حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت ہوئی جس کا ذکر آپ نے اپنی تصنیف ''سعادت الدارین'' میں کیا ہے۔ آپ نے اپنی تصنیف ''افضل الصلوات علی سید السادات میں اس درود پاک کو تحریر کیا ہے۔

درود شریف یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى رُوْحِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَرْوَاحِ وَعَلٰى جَسَدِهٖ فِی الْاَجْسَادِ وَ عَلٰى قَبْرِهٖ فِی الْقُبُوْرِ۔

ترجمہ: اے اللہ تعالیٰ رحمتیں نازل فرمایئے روحِ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درمیان روحوں کے اور رحمتیں نازل فرمایئے جسمِ محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درمیان جسموں کے اور رحمتیں نازل فرمائے قبر محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درمیان قبروں کے۔

## درود نجات وباء

اس درود پاک کو پڑھنے سے وباؤں سے نجات ملتی ہے۔ اگر کسی مقام پر کوئی ایسی وباء پھیل جائے جس کا علاج یا حل نہ رہا ہو۔ تو اس صورت میں یہ درود سوا لاکھ مرتبہ پڑھنے سے وباء سے نجات مل جائے گی۔ اس کے متعلق کہا جاتا ہے کہ ایک دفعہ مولانا شمس الدین کے وطن میں ایک وباء پھوٹ پڑی بہت سی اموات ہو

گئیں ایک رات انہیں سرور کائنات صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کی زیارت ہوئی تو مولانا نے حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں عرض کیا حضور اس علاقے میں وباء پھیل گئی ہے۔ تو حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے انہیں یہ درود پاک خواب میں بتلایا۔ اور فرمایا اگر کوئی وبا پھیلنے کی صورت میں یہ درود شریف کثرت سے پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس علاقے کو وباء سے محفوظ رکھے گا۔ چنانچہ مولانا نے یہ درود شریف کثرت سے پڑھا تو اللہ تعالیٰ نے اس علاقے سے وباء کو ختم کردیا۔ اسی لئے اسے درود نجات وباء کہا جاتا ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ دَآءٍ وَّ دَوَآءٍ وَّ بَعْدَ کُلِّ مِلَّةٍ وَّشَفَآءٍ ط

ترجمہ: اے اللہ درود بھیج ہمارے سردار محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم پر اور ہمارے سردار محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کی آل پر مطابق تمام بیماریوں کے دوا اور تمام ملت وشفاء کی تعداد کے مطابق۔

## درود صلوۃ النبی

صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ ط

ترجمہ: اے اللہ حضرت محمد صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم پر رحمت نازل فرمادے۔

فضائل: امام عبدالوہاب الشعرانی فرماتے ہیں کہ جو فرد اس درود پاک کا ورد کرتا ہے گویا وہ اپنے نفس پر رحمت الٰہی کے ستر ہزار دروازے کھلوالیتا ہے۔ اللہ پاک اسے لوگوں کی محبت کا مرکز اور برگزیدہ بندوں کا منظور نظر بنا دیتا ہے۔ اس درود کے پڑھنے والے کے ساتھ وہی بغض رکھے گا جس کے دل میں منافقت پوشیدہ ہو۔

☆ حافظ سخاوی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ حضرت فقیہ ابو اللیث سمرقندی سے روایت کرتے ہیں کہ وہ حضرت خضر والیاس علیہ السلام کی ملاقات سے مشرف ہوئے۔



دونوں نبیوں نے فرمایا کہ بنی اسرائیل میں ایک نبی ''اسموئیل'' نامی تھے۔ اللہ تعالیٰ ان کو ہمیشہ کافروں پر غالب رکھتا تھا۔ ایک دن وہ کافروں کی تلاش میں نکلے دشمن انہیں آتے دیکھ کر کہنے لگے کہ وہ ساحر ہماری فوجوں کو اپنی جادوگری سے تباہ کرنے نکل پڑا ہے چلو ہم سب ساحل سمندر پر گھاٹی بنا کر اس کی تاک میں رہیں۔ جب وہ ہمیں ڈھونڈتا ہوا وہاں پہنچے گا تو ہم سب مل کر یکایک اُس پر حملہ کر کے موت کے گھاٹ اتار دیں گے۔ اس منصوبے کے تحت تمام کافر ساحل سمندر میں چھپے رہے جب حضرت اسموئیل علیہ السلام اپنے ساتھیوں کے ساتھ وہاں پہنچے تو کافروں نے اچانک بےخبری میں حملہ کردیا۔ حضرت اسموئیل علیہ السلام کے ساتھی کہنے لگے کہ اب ہم کیا کریں؟ ہم تو نرغے میں آگئے ہیں۔ حضرت اسموئیل علیہ السلام نے ہم کو حکم دیا کہ حملہ کرو اور نعرہ ''صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ'' لگائے جاؤ۔ پس صلاۃ رسول صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم پڑھتے ہوئے وہ کافروں پر ٹوٹ پڑے اور سب دشمنان خدا سمندر میں غرق ہوگئے۔

مزید فرماتے ہیں کہ ایک دفعہ ملک شام سے ایک شخص نے خدمت رسول کریم صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم میں حاضر ہو کر عرض کیا ''یا رسول اللہ صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم میرا باپ پیر فرتوت ہے۔ چلنے پھرنے سے عاجز ہیں لیکن آپ کے دیدار کا مشتاق ہے۔'' سرور کونین صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا'' اسے میرے پاس لے آؤ۔ شامی نے عرض کیا! وہ نابینا ہے کچھ دیکھ نہیں سکتا۔ ختم الرسل نے فرمایا کہ تم اپنے والد سے کہہ دو کہ متواتر سات رات مذکورہ بالا درود شریف کی کثرت کرے۔ جب اس نابینا بوڑھے نے یہ درود شریف بکثرت پڑھا تو بقدرت الٰہی و بمعجزہ نبوی حضور صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کو خواب میں دیکھ لیا۔

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا سَیِّدِیْ یَارَسُوْلَ اللّٰهِ خُذْ بِیَدِیْ قَلَّتْ حِیْلَتِیْ اَدْرِکْنِیْ۔

حضرت مولانا حقی نازلی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ میں نے ارادہ کیا کہ میں حضرت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو اس طرح دیکھوں جیسے کہ اُمہات المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے صحابہ کرام نے آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا تھا۔ لہٰذا میں نے سورۃ اخلاص ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر اس کا ثواب ام المومنین حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہا حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی روح پاک کو بخش دیا اور تیسری بار ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر اُس کا ثواب سیدۃ النساء عالمین خاتون جنت حضرت فاطمہ الزہرا رضی اللہ عنہا کی روح مبارک کو بخشا اور پھر میں نے ان سب کو حضرت رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے پاس شفیع ٹھہرایا تا کہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک میری سفارش کریں۔ تا کہ میں حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو اس طرح دیکھوں جس طرح کہ آپ کی ازواج مطہرات نے آپ کو آپ کی حیات مبارکہ میں دیکھا تھا۔ اور پھر جمعہ کی رات کو "استغفر اللہ ربی واتوب الیہ" ہزار بار پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے سوال کیا کہ وہ میری روح کو اپنے حبیب پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی روح پاس سے ملا دے اور پھر عرض کیا "الصلوٰۃ والسلام علیک یا سیدی یا رسول اللہ خذ بیدی قلت حیلتی ادرکنی اور ہزار مرتبہ اس کو پڑھا۔ اللہ تعالیٰ کی قسم اُسی رات کو میں نے رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو ایک ماہ کامل کی طرح دیکھا کہ جس کے وصف سے قلم اور زبان عاجز ہیں۔ فتبارک اللہ احسن الخالقین ۔ اور بعض اسرار کی بھی آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے خبر دی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ كُلِّ ذِكْرِهٖ اَلْفَ اَلْفِ مَرَّةٍ ط

ترجمہ: یا اللہ رحمت نازل فرمائے حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر بعدد آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ہر ذکر کے "دس لاکھ مرتبہ" شیخ حاجی سکرات سے منقول ہے کہ میں نے خواب میں آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت



کی اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود شریف کیسے بھیجا کروں۔ فرمایا یہ کہا کرو (مندرجہ بالا) یہ پڑھو گے تو گویا سارے درود شریف بھیج دیئے۔ (مصباح الصلوۃ: بخت احمد عمر)

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ
بِعَدَدِ كُلِّ ذَرَّةٍ مِائَتِهٖ اَلْفَ اَلْفَ مَرَّةٍ وَّ بَارِكْ وَ سَلِّمْ عَلَيْهِ

تیس چالیس سال پہلے پنجاب کے محکمہ تعلیم میں ایک مشہور ڈپٹی ڈاکٹر سید شیر محمد ترمذی ہوا کرتے تھے انہوں نے سرور کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا سراپا لکھا اور خدمت اقدس میں نعت پیش کی۔ یہ کتابی شکل میں طبع ہوئی۔ ترمذی صاحب شعر گوئی نہیں کرتے تھے۔ لیکن حُب رسول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم میں بیٹھ جاتے اور ہٹتے ہٹتے پیچھے آجاتے اور نماز کے بعد نمازیوں کی جوتیاں سیدھی کر کے رکھتے تھے۔ گنگوہ ضلع سہارنپور یوپی بھارت میں مزار مبارک ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا وَ مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ
بِعَدَدِ كُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّكَ مِائَةَ اَلْفَ اَلْفَ مَرَّةٍ وَّ بَارِكْ وَ سَلِّمْ عَلَيْهِ

ترجمہ: یا اللہ عزّ وجل درود بھیج اوپر ہمارے سردار محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اور آل ہمارے سردار محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے اپنی تمام معلومات کی تعداد کے برابر لاکھ لاکھ مرتبہ اور برکت وسلامتی نازل فرما اور درود بھیج اوپر محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے۔

سائیں توکل شاہ یہ درود شریف کثرت سے پڑھا کرتے تھے۔ ایک روز بعد نماز مغرب مراقبہ میں بیٹھے تھے تو دیکھا کہ ایک باغ ہے اور اُس میں ایک چبوترہ ہے اُس پر رسول پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم رونق افروز ہیں۔ حضرت سائیں صاحب نہایت ادب کے ساتھ آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے ملے اور آپ

نے سائیں صاحب کو اپنے سینہ مبارک سے لگایا اور پھولوں کا ہار آپ کے گلے میں ڈال دیا۔ اس سے پتہ چلا کہ رسول کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی اس درود شریف میں بہت ہی خوشنودی ہے۔

## درود غوث اعظم

درود حضرت غوث الاعظم وہ درود ہے جس پر حضرت سید عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے اوراد اور وظائف کو ختم کیا ہے۔ یہ درود بہت بابرکت ہے پڑھنے والے کی غیب سے ہر کام میں مدد ہوتی ہے اور ہر مشکل آسان ہوجاتی ہے۔ جو شخص اس درود شریف کو دس مرتبہ شام پڑھے۔ اسے اللہ تعالیٰ کا قرب حاصل ہوجائے گا اور اللہ اس سے راضی ہوگا اور بارگاہِ رسالت مآب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم میں اسے دائم الحضوری حاصل ہوجائے گی اور ہر برائی سے محفوظ رہے گا۔ حضرت امام سخاوی رحمتہ اللہ تعالیٰ علیہ کا قول ہے کہ اس درود پاک کو ایک مرتبہ پڑھنے سے دس ہزار درود کا ثواب ملتا ہے جو شخص عاشق رسول بننا چاہے تو اسے چاہیے کہ اس درود پاک کو اپنی زندگی میں ایک کروڑ مرتبہ پڑھے انشاء اللہ اس کا شمار عاشقانِ رسول میں ہوجائے گا۔

حکایت:

علی بن عیسیٰ وزیر نے فرمایا کہ میں کثرت سے درود پاک پڑھا کرتا تھا۔ اتفاقاً مجھے بادشاہ نے وزارت سے معزول کردیا تو میں نے خواب میں دیکھا کہ میں دراز گوش پر سوار ہوں اور حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم تشریف فرما ہیں میں جلدی سے سواری سے اتر کر پیدل ہولیا تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا'' اے علی! اپنی جگہ واپس چلا جا'' آنکھ کھل گئی صبح ہوئی تو بادشاہ نے مجھے بلا کر وزارت سونپ دی یہ برکت درود پاک کی ہے۔ (سعادۃ الدارین)



اللھم صل علی سیدنا محمد ن السابق للخلق نورہ ورحمۃ اللعلمین ظھورہ عدد من مضی من خلقك ومن بقی ومن سعد منھم ومن شقی صلوٰۃ تستغرق العدد وتحیط بالحد صلوۃ لا غایۃ ولا منتھیٰ ولا انقضاء صلوٰۃ دائمۃ بدوامك وعلیٰ اله واصحابه وسلم تسلیما مثل ذلك۔

ترجمہ:۔ الٰہی رحمت نازل فرما ہمارے سردار محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر جنکا نور ساری مخلوق سے پہلے پیدا ہوا اور ان کا ظہور تمام کائنات کیلئے رحمت ٹھہرا شمار میں تمام اگلی اور پچھلی تیری مخلوق کے برابر اور ہر ایک نیک بخت اور بد بخت کی گنتی کے برابر ایسا درود جو شمار میں نہ آسکے اور تمام حدود کا احاطہ کرے جس درود کی نہ کوئی غایت ہو اور نہ انتہا اور نہ اختتام ایسا درود جو ہمیشہ رہے آپ کے دوام کے ساتھ اور ان کی اولاد اور اصحاب پر اور اسی طرح آپ پر خوب خوب سلام نازل فرما۔

## درود حضوری

حضرت شیخ عبداللہ بن نعمان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے آقائے دوعالم حضور پرنور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو ایک بار خواب میں دیکھا تو عرض کیا یارسول اللہ کون سا درود پڑھوں جو آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو سب سے زیادہ پسند ہو۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا پڑھو۔ اللھم صل علی سیدنا محمدن الذی ملات قلبه من جلالك وعینه من جمالك فاصبح فرحا مسرورا مؤیدا منصورا وعلیٰ اله وصحبه وسلم تسلیماً۔

ترجمہ:۔ اے اللہ عزوجل حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیج ایسا کہ انکا قلب آپ کے جلال سے اور ان کی آنکھیں آپ کے جمال سے بھر جائیں اور صبح کردے فرحت تائید فتح تیری کامل سے۔

ایک روایت کے مطابق علامہ دمیری رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے ''شرح

المنہاج'' میں لکھا ہے کہ شیخ ابوعبداللہ بن نعمان نے رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو ایک مرتبہ خواب میں دیکھا تو آقا ومولا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے عرض کیا کہ ''یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم افضل درود کونسا ہے؟'' آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا یوں کہو!

اللھم صل علی سیدنا محمد ن الذی ملئت قلبه من جلالك وعینه من جمالك واذنه من لذیذ خطابك وعلیٰ اله وصحبه وسلم

ترجمہ:۔ اے اللہ پاک! رحمت کاملہ بھیج ہمارے سردار حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر جن کے قلب اطہر کو تو نے اپنے جلال سے بھر دیا ہے جن کی چشمِ کرم کو تو نے اپنے جمال سے پر کر دیا ہے جن کے گوشِ حق نیوش کو تو نے اپنے دل پذیر خطاب اور کلام سے معمور فرمایا ہے اور ان کے آل واصحاب رضوان اللہ علیہم اجمعین کو رحمت وسلامتی مرحمت فرما۔

## درود ثمرات

جو شخص یہ درود پڑھے گا اللہ اسے دنیاوی ثمرات سے نوازے گا اور اس کے رزق میں خوب اضافہ ہوگا۔ علامہ سخاوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ رشید عطار رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے بیان کیا کہ مصر میں ایک بزرگ تھے جنکا نام ابوسعید خیاط رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ تھا وہ اکیلے رہتے تھے لوگوں سے میل جول بالکل بند تھا کچھ عرصے کے بعد ابوسعید خیاط رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو لوگوں نے حضرت ابن رفیق رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی مجلس میں بہت کثرت سے آتے جاتے دیکھا لوگوں کو اس پر تعجب ہوا اور ان سے دریافت کیا انہوں نے فرمایا کہ مجھے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خواب میں زیارت نصیب ہوئی اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے حکم فرمایا کہ



اپنے رفیق کی مجلس میں جایا کرو۔ اس لیے کہ وہ اپنی مجلس میں مجھ پر کثرت سے درود شریف پڑھتا ہے۔ بعض اہل علم کا کہنا ہے کہ یہ درود اضافہ رزق کیلئے انتہائی مفید ہے لہٰذا جو شخص یہ چاہے کہ اس کے رزق میں اضافہ ہو جائے تو اسے چاہیے کہ اس درود پاک کو روزانہ فجر اور عشاء کی نماز کے بعد ستر مرتبہ پڑھنے کا معمول بنا لے اور ہر روز پڑھائی کے بعد سر سجدے میں رکھ کر اللہ کی بارگاہ میں بڑے عجز و نیاز کے ساتھ اضافہ رزق کیلئے بارگاہ ایزدی میں التجاء کرے اگر اللہ نے چاہا تو رزق کی تنگی دور ہو کر خوشحالی ہو جائے گی اور ذرائع معاش کشادہ ہو جائیں گے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ اَوْرَاقِ الزَّیْتُوْنِ وَجَمِیْعِ الثِّمَارِ○

ترجمہ:۔ اے اللہ تعالیٰ درود بھیج ہمارے آقا ومولا محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر جتنے زیتون کے پتے ہیں اور جتنے پھل ہیں۔

## درود ہزارہ

اللھم صل علی سیدنا محمد وعلیٰ اٰل سیدنا محمد ماختلف الملوان وتعاقب العصران وکر الجدیدان واستقل الفرقدان وبلغ روحه وارواح اهل بیته منا التحیة والسلام وبارك وسلم علیه○

ترجمہ:۔ اے اللہ عزوجل ہمارے سردار محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اور ہمارے سردار محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی آل پر درود بھیج جب تک دن گردش میں رہیں اور باری باری آئیں رات دن اور جب تک دو ستارے بلند ہیں اور ہماری طرف سے آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے اور اہل بیت (رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین) کی ارواح کو سلام پہنچا اور برکت دے اُن پر اور بہت سلام بھیج۔

قرآن شریف کی تفسیر اور دینی علوم کی سب سے اعلیٰ اور مستند کتاب ''تفسیر

روح البیان'' میں درج ہے کہ یہ درود بڑا ہی بابرکت اور گوناگوں رحمتوں سے لبریز ہے۔

بادشاہ محمود غزنوی اس درود شریف کو برابر پڑھا کرتے تھے اللہ تعالیٰ نے ان کو اس درود شریف کے طفیل ہر مہم میں کامیابی عطا فرمائی۔ اس درود شریف کو ایک مرتبہ پڑھنے سے دس ہزار درود کے برابر ثواب ملتا ہے۔

روایت ہے کہ ایک شخص ہزار دینار کا مقروض تھا۔ خواب میں غریبوں کے مونس وغم خوار محمد عربی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت ہوئی تو عرض کیا ''یارسول اللہ قرضہ اتارنے کی استطاعت نہیں بہت پریشان ہوں'' سید الحسنین نے فرمایا محمود غزنوی کو میرا سلام کہنا اور کہنا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم فرما رہے ہیں ایک ہزار دینار مجھے دے دو اگر وہ پوچھیں کہ اس کی کیا دلیل ہے تو کہنا آپ نے فرمایا ہے محمود سونے سے پہلے تیس ہزار مرتبہ، اور صبح جاگنے کے بعد تیس ہزار مرتبہ درود شریف پڑھتا ہے اگر یہ بات صحیح ہے تو ہزار دینار آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ارشاد کے مطابق دے دو۔ جب مقروض شخص نے محمود کو یہ پیغام پہنچایا تو اس کے آنسو آگئے ایک ہزار دینار قرض اتارنے کیلئے اور ایک ہزار دینار مزید عطا فرمائے۔ محمود کے وزراء نے کہا کہ آپ تو سارے امور مملکت چلاتے ہیں ایک دن میں ساٹھ ہزار مرتبہ درود پڑھنا بھی آسان نہیں اور آپ کو دیکھتے رہتے ہیں۔ آپ درود شریف پڑھتے بھی نہیں محمود نے فرمایا کہ میں نے ایک مولوی صاحب سے سنا تھا درج بالا درود شریف ایک مرتبہ پڑھنے سے دس ہزار درود شریف پڑھنے کا ثواب حاصل ہوتا ہے۔ تو میں صبح وشام تین تین مرتبہ یہ درود شریف پڑھ لیتا ہوں۔



# ایک درود ایک خزانہ

حضرت ابوالفضل رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ قومانی فرماتے ہیں کہ ایک شخص خراسان سے میرے پاس آیا اور اس نے یہ بیان کیا کہ میں مدینہ منورہ میں تھا کہ میں نے حضرت نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خواب میں زیارت کی حضور پرنور رسول اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے حکم فرمایا کہ جب تو ہمدان جائے تو ابوالفضل بن زیرک قومانی کو میری طرف سے سلام کہہ دینا۔

میں نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم یہ کیا بات ہے جو اس کو یہ اعزاز مل رہا ہے؟ حضور سرور کونین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ابوالفضل قومانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ مجھ پر روزانہ سو مرتبہ یا اس سے بھی زیادہ درود پڑھتا ہے۔

اللھم صل علی محمد ن النبی الامی وعلیٰ ال محمد جزی اللہ
محمدا صلی اللہ علیہ وسلم عنا ماھو اھلہ٥

ترجمہ:۔ اے اللہ محمد نبی امی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اور ان کے آل واولاد پر رحمت نازل فرما محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو ہماری طرف سے وہ جزا دے جس کے وہ مستحق ہیں۔

حضرت ابوالفضل قومانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ اس شخص نے قسم کھائی کہ وہ مجھے یا میرے نام کو حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے خواب میں بتانے سے پہلے بالکل نہیں جانتا تھا۔ میں نے اس شخص کو کچھ گیہوں دینا چاہا مگر اس نے انکار کر دیا اور کہا کہ میں حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا پیغام نہیں بیچتا۔ ابوالفضل رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ وہ چلا گیا اس کے بعد میں نے اس کو کبھی نہیں دیکھا۔ ایسے کئی واقعات اس وقت بھی موجود ہیں کہ حضور پرنور حیات النبی صلی

اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم درود شریف پڑھنے والوں کو زیارت سے باریاب فرماتے ہیں۔ اور بشارت دیتے ہیں، درود کا جواب عنایت فرماتے ہیں اور خوشی کا اظہار فرماتے ہیں اور اپنی شفقت کا وعدہ فرماتے ہیں۔

ناگاہ ایک شخص میرے خیال میں آیا کہ وہ نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ہیں مجھ سے فرمایا ”جب تو کسی سختی میں ہو تو پکارا کر۔ انا مستجیر م بك یارسول اللہ صلی اللہ علیك وسلم۔

اتفاق سے ان ہی ایام میں ایک نابینا نے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت کا ارادہ کیا۔ میں نے اس سے اپنا خواب بیان کر دیا اور کہہ دیا کہ جب تو کسی سختی میں مبتلا ہو تو یوں پکارا کر” انا مستجیر بك یارسول اللہ صلی اللہ علیك وسلم ۔ وہ روانہ ہو کر رابغ پہنچا۔ وہاں پانی کی قلت تھی۔ اس کا خدمت گار پانی کی تلاش میں نکلا۔ راوی کا قول ہے کہ اس نابینا نے مجھ سے ذکر کیا کہ میرے ہاتھ میں مشک خالی رہ گئی اور میں پانی کی تلاش سے تنگ آگیا۔

اسی اثناء میں مجھے تمہارا قول یاد آگیا اور میں نے کہا ”انا مستجیر بك یارسول اللہ صلی اللہ علیك وسلم “ اسی حال میں ناگاہ ایک شخص کی آواز میرے کان میں پڑی کہ تو اپنی مشک بھر لے۔ میں نے مشک میں پانی گرنے کی آواز سنی۔ یہاں تک کہ وہ بھر گئی۔ میں نہیں جانتا کہ وہ بزرگ ہستی کہاں سے آگئی۔
(سبحان اللہ)

**سوموار، سات، سو، ستر اور تیس:**

حضرت مخدوم سید جلال الدین جہانیاں جہانگشت بخاری اچی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ جب بغرض زیارت روضہ مبارک حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم مدینہ منورہ حاضر ہوئے تو عرض کیا!

”السلام علیک یاجدی“ تو روضہ اقدس سے جواب ملا ”وعلیک السلام



یاولدی“

بعد میں آپ مذکورہ درود شریف پڑھنے میں مشغول ہو گئے۔ تو روضہ مبارک سے حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے بلند آواز سے فرمایا اے بیٹے اگر کوئی شخص سوموار کی رات کو یہ درود شریف سات مرتبہ پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس کی سو حاجات پوری فرمائے گا۔ ستر آخرت کی اور تیس دنیا کی۔

اللھم صل علی محمد وعلیٰ آل محمد واصحابه واولاده وازواجه وذریاته واهل بیته واصهاره وانصاره واشیاعه ومحبیه وامته وعلینا معهم اجمعین برحمتك یا ارحم الراحمین۔

اللهم صل علی سیدنا محمد وعلیٰ آله وعترته بعدد کل معلوم لك۔

ترجمہ:۔ اے اللہ عزوجل رحمتیں نازل فرمائیے ہمارے سردار محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے اہل بیت پر اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے کنبہ کے لوگوں اور قرابت داروں پر۔ اس تعداد میں جس کا تجھے علم ہے۔ (عترت بمعنی کنبہ کے لوگ اور نزدیکی قرابت والے)۔ (دلائل الخیرات صفحہ ۶۵)

جناب محمد اسلم چوہنگ لاہور کے رہائشی ہیں۔ آپ نے سید الانبیاء کی شان میں درودوں کا گلدستہ ایک کتابچے کی شکل میں اہل ایمان کیلئے پیش کیا ہے۔ درج بالا درود شریف کے بارے میں آپ لکھتے ہیں۔

حضرت سیدنا غوث الثقلین محی الدین عبدالقادر جیلانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہے۔ درود قادریہ حضرت عبدالغفور سواتی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے وسیلے سے برصغیر پاک وہند میں صوفیہ قادریہ کا معمول بنا۔ حضرت نقیب الاقطاب سید عفیف الدین حسین حموی الجیلانی اور حضرت نقیب الاشراف پیر سید بادشاہ الجیلانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ہزاروں مرید ومتوسطین کو اسی درود شریف کی برکت سے بحالت بیداری وخواب حضور اکرم نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت کا شرف

حاصل ہوا۔ ایک ہزار مرتبہ روزانہ اسکو معمول بنایا جائے تو بقول سجادہ نشین دربار عالیہ غوثیہ رزاقیہ سدرہ شریف سید محمد انور شاہ گیلانی البغدادی مدظلہ غیب سے رزق کا انتظام ہو۔ بیمار پڑے تو شفا پائے اور بدبخت ہو تو سعید وخوش بخت ہو جاتا ہے۔

## ایک پسندیدہ درود شریف

اللھم صل علی سیدنا محمد ن النبی الامی وعلیٰ اٰلہ وصحبہ وبارك وسلم ط

جناب محمد اسلم چوہنگ لاہور سے اپنے اسی کتابچے میں رقم طراز ہیں کہ حضرت شیخ المشائخ شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ تعالی علیہ کے والد بزرگوار نے انہیں یہ درود پڑھنے کو فرمایا تھا۔ شاہ صاحب کو ایک روز حضور اکرم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کی زیارت نصیب ہوئی تو انہوں نے یہ درود حضور صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں پڑھا جس کو سرور کونین نے پسند فرمایا۔

اس درود شریف کے ورد کی برکت سے حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی نے بھی خواب میں حضرت رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کی زیارت کا شرف حاصل کیا۔ سلسلہ قادریہ سے متعلق بزرگ اس درود شریف کا ورد بہت پسند کرتے ہیں اسی وجہ سے اسے ''درود قادریہ'' بھی کہا جاتا ہے۔ یہ وہی مشہور درود شریف ہے جو حکیم الہند حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کے خاندان کو عطاء ہوا تھا جس کی برکت سے تاریخ اسلام میں اس خاندان کو مسلسل کئی پشتوں تک نمایاں مقام حاصل رہا۔

اللھم صل علی محمد وعلیٰ آل محمد بعدد کل شیء معلوم لك ط

ترجمہ:۔ اے اللہ عزوجل رحمتیں نازل فرمائیے محمد صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کی آل پر تمام چیزوں کی تعداد کے مطابق جو تجھے



معلوم ہیں۔

حاجی محمد ممتاز علی خان ولد غلام سرور میرٹھ (بھارت) میں اٹاوہ میں رہتے تھے اور یہیں دفن ہوئے۔ ایک مرتبہ ان کو فتق (ہرنیا) کا مرض لاحق ہوگیا۔ جس سے سخت تکلیف ہوتی تھی۔ بہت علاج کرایا لیکن فائدہ نہ ہوا۔ بھرت پور ریاست میں ایک درویش میاں بیدار شاہ رہا کرتے تھے۔ انہوں نے بتایا کہ پاک وصاف ہو کر روزانہ باوضو پانچ ہزار مرتبہ درود شریف پڑھا کرو اور ساتھ ہی یہ تاکید بھی فرمائی کہ اس دوران (رزق حلال استعمال کیا جائے) ابھی چالیس دن بھی نہ گزرے تھے کہ خان صاحب کو خواب میں حضور اکرم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کی زیارت نصیب ہوئی اور نماز عشاء آپ نے سرکار مدینہ صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کے ہمراہ ادا کی۔ صبح درویش میاں بیدار شاہ ملے اور فرمایا کہ تمہاری مراد پوری ہوگئی ہے۔ چنانچہ وہ مرض قطعی طور پر جاتا رہا اور پھر کبھی نہ ہوا۔ اس طرح اوپر لکھے ہوئے درود پاک کی برکت سے محمد ممتاز علی خان صحت یاب ہوگئے۔

## صلوۃ السعادۃ

سیدنا امام شافعی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کو ان کے وصال کے بعد کسی نے خواب میں دیکھا اور پوچھا آپ کے ساتھ کیا معاملہ پیش آیا؟ فرمایا اللہ تعالیٰ نے مجھے بخش دیا۔ پوچھا کس عمل کے سبب؟ فرمایا پانچ کلموں کے سبب جن کے ساتھ نبی اکرم صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم پر درود پاک پڑھا کرتا تھا۔ وہ پانچ کلمات کون سے ہیں۔

فرمایا وہ یہ ہیں:

"اللھم صل علی محمد عدد من صلی علیہ وصل علی محمد عدد من لم یصل علیہ وصل علی محمد کما امرت ان یصلی

علیه و صل علی محمد کما تحب ان یصلی علیه و صل علی
محمد کما تنبغی ان یصلی علیه۔ (سعادت الدارین)

## صلوۃ حل المشکلات

مفتی دمشق حامد آفندی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ایک دفعہ سخت مشکلات میں گرفتار ہو گئے۔ وہاں کا وزیران کا سخت دشمن ہو گیا۔ وہ رات کو نہایت درجہ کرب و بلا میں مبتلا تھے کہ آنکھ لگ گئی۔ نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم تشریف لائے، تسلی دی اور یہ درود شریف سکھایا کہ جب تو اس کو پڑھے گا اللہ تیری مشکل حل کر دے گا۔ آنکھ کھل گئی۔ یہ درود شریف پڑھا تو مشکل حل ہو گئی۔ اکابرین نے اکثر مشکلات میں اس کو پڑھا ہے۔ فتاویٰ شامی کے مؤلف علامہ سید ابن عابدین رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ثبت میں اس کی باقاعدہ سند موجود ہے۔

### پڑھنے کا طریقہ:

بعد نمازِ عشاء دو رکعت نفل پڑھے جائیں، پہلی رکعت میں الحمد شریف کے بعد سورہ کافرون اور دوسری میں سورہ اخلاص پڑھی جائے پھر صدقِ دل سے ایک ہزار بار استغفر اللہ العظیم پڑھ کر دوزانو مؤدبانہ بیٹھ کر رسول کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے دربار میں حاضری کا تصور کیا جائے اور عرض گزاری جائے۔ سو بار، دو سو بار، تین سو بار جہاں تک ہو سکے پڑھتے پڑھتے قبلہ رو سو جائے اور پچھلی رات جاگ کر اسی جگہ صبح تک یہی درود پڑھا جائے۔ پڑھتے وقت اپنی حاجت یا حل مشکلات کا تصور رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ایک رات یا تین رات میں مراد بر آئے گی۔



### درود شریف:

اللھم صل وسلم و بارك علی سیدنا محمد قد ضاقت حیلتی
ادرکنی یا رسول الله صلی الله علیه وسلم

### ترجمہ:

"یا اللہ! ہمارے سردار حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود و سلام اور برکت بھیج۔ یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم دستگیری کیجئے میرا حیلہ اور کوشش تنگ آ چکے ہیں"۔

☆☆☆

ابن نبان اصفہانی فرماتے ہیں کہ میں نے خواب میں رسول کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت کا شرف حاصل کیا اور عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم آپ نے امام شافعی کو نفع عطا کیا ہے۔

فرمایا ہاں! میں نے اللہ تعالیٰ سے عرض کر دیا ہے کہ شافعی کا حساب نہ لیا جائے۔ میں نے عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم یہ کس عمل کی وجہ سے ہے؟ فرمایا وہ مجھ پر ایسا درود پاک پڑھتے ہیں جیسا کسی اور نے نہیں پڑھا۔ میں نے عرض کی حضور! وہ کون سا درود پاک ہے؟ فرمایا امام شافعی یوں پڑھا کرتے ہیں۔

اللھم صل علی محمد کلما ذکرہ الذاکرون و صل علی محمد
کلما غفل عن ذکرہ الغفلون (سعادت الدارین)

## صلوۃ نقشبندیه

اللھم انا نسئلك ان تصلی علی سیدنا محمد نبر اس الانبیاء و
نیر الاولیاء و زبر قان الاصفیاء ویوح الثقلین و ضیاء الخافقین۔

ترجمہ:

یا اللہ ہم آپ سے سوال کرتے ہیں کہ آپ ہمارے سردار انبیاء کے چراغ، اولیاء کے آفتابِ تاباں، برگزیدہ بندوں کے ماہِ درخشاں، ثقلین کے سورج، مشرق و مغرب کی ضیاء حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجئے۔

جذب القلوب میں ہے کہ جو شخص پاکیزگی اور طہارت کے ساتھ ہمیشہ کم از کم ۳۱۳ مرتبہ پڑھا کرے گا تو خواب میں حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہوگا۔

درود شریف: اللھم صل علی محمد و آلہ وسلم کما تحب و ترضی لہ

ترجمہ: یا اللہ درود بھیج محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اور ان کی آل پر اور سلام جتنا تجھے پسند ہے اور جس پر تو راضی ہے۔

## صلوۃ السعادۃ

امام سیوطی نے لکھا کہ: اس درود شریف کو ایک بار پڑھنے سے چھ لاکھ بار درود شریف پڑھنے کا ثواب ملتا ہے۔

اللھم صل علی سیدنا محمد عدد ما فی علم اللہ صلوۃ دائمۃ بدوام ملک اللہ

ترجمہ:

یا اللہ! درود بھیج ہمارے سردار محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر اس تعداد کے مطابق جو اللہ کے علم میں ہے۔ ایسا درود جو اللہ تعالیٰ کے دائمی ملک کے ساتھ دوامی ہو۔



## نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت

جواہر البحار میں ہے کہ یہ درود شریف ہر شب جمعہ کو پڑھنے سے حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت ہوگی اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی تشریف آوری لحد میں بھی ہوگی۔

اللھم صل علی سیدنا محمد النبی الامی الحبیب العالی القدر العظیم الجاہ و علی الہ و صحبہ وسلم۔

ترجمہ:

یا اللہ! درود بھیج ہمارے سردار حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر جو نبی امی ہیں، حبیب ہیں، عالی قدر، بڑے مرتبے والے ہیں اور ان کی آل اور اصحاب پر بھی درود وسلام ہو۔

## صلوۃ غوثیہ

اللھم صل علی سیدنا و مولانا محمد معدن الجود والکرم والہ و بارک وسلم

ترجمہ:

"یا اللہ ہمارے سردار اور آقا کرم و سخا کی کان حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اور ان کی آل پر درود، برکت اور سلام بھیج"

☆☆☆

## درود شفا

یہ درود شریف پڑھنے والا جسمانی اور روحانی بیماریوں سے شفا میں رہتا ہے۔

برائے اہم نوٹس



اللھم صل علی سیدنا محمد طب القلوب و دوآئھا وعافیة الابدان و شفائھا و نور الابصار و ضیائھا و علی آله و صحبه وسلم۔

ترجمہ:

یا اللہ: درود بھیج ہمارے سردار حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر جو دلوں کے طبیب اور ان کی دوا ہیں اور جسم کی عافیت اور اس کی شفا ہیں اور آنکھوں کا نور اور ان کی چمک ہیں اور آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی آل پر اور اصحاب رضی اللہ تعالیٰ عنہم پر درود اور سلام بھیج۔



**فرمان مصطفےٰ** صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم

جس شخص نے اپنی زندگی میں مجھ پر کثرت سے درود پاک پڑھا اس کی موت کے وقت اللہ تعالیٰ اپنی تمام مخلوق سے فرمائے گا کہ اس بندے کیلئے بخشش کی دعا مانگو۔ ''فیضان سنت''